سلسلۂ تصوف نمبر ۱۳۳

اَلَآ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰہِ لَا خَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ

الحمد للہ والمنۃ

کہ نسخہ لاجواب حالات اولیائے کبار خاندان عالیہ نقشبندیہ علیہم الرحمۃ والرضوان یعنی

اردو ترجمہ

# حضرات القدس جلد اول

جس کو

پیشگاہ بادشاہ عالم پناہ سلطان الاسلام والمسلمین سلطان العلوم خسرو ملک دکن اعز اللہ فتحہ ونصرتہ سے
بصدور فرمان واجب الاذعان مورخہ ۵ صفر المظفر ۱۳۴۳ھ مفید خلائق ہونے کے باعث بنام
نامی شہزادہ والا شان حضرت نواب میر برکت علیخان اعظم جاہ ولیعہد دام اللہ اقبالہ معنون و

# ارمغان اعظم جاہی

موسوم کرنے کی اجازت مرحمت ہوئی اور
مترجم کتاب جناب مولانا مولوی خواجہ احمد حسین خانصاحب قادری نقشبندی مدد مہتمم صیغہ دار
دفتر امور مذہبی سرکار عالی کو اس کے صلہ میں رعایتی وظیفہ عطا فرمایا گیا

جس کو

اللہ والے کی قومی دکان کے مالک ملک چنن الدین خلف ملک فضل الدین نقشبندی مجددی
تاجر کتب قومی، کوچہ ککے زیاں، منزل نقشبندیہ بازار کشمیری لاہور
نے
منصور سٹیم پریس میں باہتمام سید لال شاہ پرنٹر چھپا

قیمت مجلد حصہ اول دو روپے (عہ)

آیۂ شریفہ سُبْحٰنَ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ کُلَّھَا کے آخر حصہ وَمِمَّا لَا یَعْلَمُوْنَ کا مطلب مفہوم ہوا۔ سررشتۂ مذہبی میں خیرات و مبرات کے بیشمار عطیات اور دین پروری کے ضروری نظائر موجود ہیں جن سے مقصود آیۂ شریفہ تَعَاوَنُوْا عَلَی الْبِرِّ وَالتَّقْوٰی کا مشاہدہ ہوتا ہے

**مثنوی شریف**

ظلم مفقود الاثر از ایں دیار ۔ عدل را منند بہر مظلوم یار ۔ فتنہ نبود جز ز چشم دلبراں
خود نشاید بست لیکن دلبراں ۔ اختراع و ابتداع و انتشار ۔ پر ز شہرت گشتہ ایں شہر و دیار
حیدرآباد است یونانے دگر ۔ چونکہ سلطان است سلطانے دگر ۔ کار مرد آساں کہ شیر آمد شکار
حضرت عثمان علی سلطان دیں ۔ حامی اسلام و ہم دین متیں ۔ ذات او مقبول درگاہ خدا ست
چونکہ او محبوب چشم مصطفےٰ ست ۔ عاشق و دلدادہ خلاق رسول ۔ ناصر و غمخوار اولاد بتول

اہل عالم از سر ماہی بماہ ۔ بہرہ دارند از ایں بارگاہ
مَدَّ فَوْقَ الْعَالَمِیْنَ ظِلَّہٗ ۔ وَاَصَابَ الْعُرْبَ نَزْدَ عِیْ ظِلَّہٗ

آخر میں میں ذاتِ قدسی صفات اپنے بادشاہ عالم پناہ خلد اللہ ملکہٗ و سلطنتہٗ کا تہِ دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں کہ اس تاریخی کتاب کو جو ایک قدیمی کتاب **حضرات القدس** (مصنفہ علامہ بدرالدین سرہندی نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ خلیفہ رشید حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی رح) کا اردو عام فہم بامحاورہ ترجمہ ہے جس میں خانوادہ عالیہ نقشبندیہ کے اولیائے سابقین شناوران بحر عرفان و یقین کی پاک اور بے لوث زندگیوں کے حالات مفصل طور سے درج ہیں اور اس حیات کے بے بہا سمندر کیلئے پر نور ستارے ہیں جنکی ہدایت اور تعلیم سے ہم اپنی زندگی کے جہازوں کو ساحل مراد تک پہنچا سکتے ہیں انکی تعلیم اور ان کے کارنامے ہمیں اعلیٰ ترین مراتب اخلاقی پر پہنچا سکتے ہیں بنام خسروی بنام نامی شہزادہ عالیشان حضرت نواب میر **حمایت علی خاں** اعظم جاہ ولیعہد بہادر ادام اللہ عمرہٗ و اقبالہٗ معنون کرنے اور اسکا نام اعظم جاہی سے موسوم کرنے کی اجازت عطا فرمائی اور صلۂ تالیف میں خدمت معاف کرکے ماہوار وظیفہ عطا فرمایا اور اس کتاب کی جلدوں کی خریداری کا حکم صادر فرمایا۔

مترجم جن کا تہِ دل سے شکر گذار ہے۔ اس کے بعد ارکان سلطنت عالیجناب نواب ولی الدولہ بہادر بالقابہٗ منصرم صدر اعظم بہادر باب حکومت سرکار عالی اور عالیجناب نواب صدر یار جنگ بہادر صدر الصدور امور مذہبی سرکار عالی اور عالیجناب نواب اختر یار جنگ بہادر ناظم و معتمد امور مذہبی سرکار عالی کا بھی بیحد مشکور ہے جنہوں نے اس کتاب کی اشاعت اور منظوری میں اس کے فوائد کو اور ملک کی اخلاقی حالت کی اصلاح کی ضرورت کو پیش نظر رکھ کر جائز مدد عطا فرمائی جزاہم اللہ خیر الجزاء۔

اس کے آخر میں اپنے محب صادق جناب مولانا ملک فضل الدین صاحب ککےزئی نقشبندی مجددی مرحوم اور ان کے خلف ارشد ملک چنن الدین صاحب نقشبندی مجددی سلمہٗ ربہٗ معزز تاجر کتب قومی کشمیری بازار لاہور مالکان سلسلۂ اسرار التصوف کے عنایات کا بھی شکریہ ادا کئے بغیر نہیں رہ سکتا جنہوں نے بلا اندازہ روپیہ صرف کرکے بڑی مشقت اور بجان بازی سے صحیح نسخہ کتاب حضرات القدس کا متعدد مقامات سے تلاش کرکے فراہم کیا اور اس ناچیز کو اس کے ترجمہ کا موقع بخشا جس کا اس حقیر بدنام کنندہ دیشانے بامحاورہ ترجمہ کیا

جَعَلَ اللہُ سَعْیَھُمْ مَشْکُوْرًا ۔ مترجم کتاب فقیر احمد حسین قادری نقشبندی مجددی ابو العلائی

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# دیباچہ

حمدِ حق میں ہے زبانِ نطق لال | ہے ہر اک ذرہ شہودِ حق پہ دال
نعتِ سرکارِ دو عالم میں زباں | کر نہیں سکتی ادب سے قیل و قال
لکھ سکے کیا مدحِ اہلِ بیتِ پاک | طائرِ کلکِ رقم ہے پرّ و بال
خاص کر اوصافِ اصحابِ کرام | بے عدیل و بے شبیہ و بے مثال

اَلْحَمْدُ لِاَوْلِیَائِہٖ وَالصَّلٰوۃُ عَلٰی نَبِیِّہٖ وَالسَّلَامُ عَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَاَوْلِیَائِہٖ اَجْمَعِیْنَ

حمد و نعت کے بعد معلوم ہو کہ جب ۱۳۳۶ھ ہجری میں مَیں نے کتاب روضۃ القیومیہ کا ترجمہ شائع کیا (جو حضرات قیوم اربع کے مبارک حالات میں ایک مبسوط اور جامع کتاب ہے) تو پھر مجھے شائقین نے اس امر کی توجہ دلائی کہ اور کتب جو حضرات بزرگانِ نقشبندیہ رضوان اللہ تعالٰے علیہم اجمعین کے حالات میں ہیں۔ یا حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے مصنفات ہیں اس وقت تک ترجمہ نہیں ہوئی ہیں۔ ترجمہ کرا کر شائع کراؤں میں نے اُن کتابوں کی جستجو میں کوشش شروع کی۔ مگر جن جن بزرگوں کے پاس نایاب کتب ہیں وہ قدرتاً ایسے تنگ دل اور سخت طبع واقع ہوئے ہیں۔ کہ کتاب دینی تو در کنار دکھانے میں بھی حیلہ حوالہ کر کے ٹال دیتے ہیں۔ مگر حضرت حق سبحانہٗ تعالٰے ہر ایک شخص کے شوق کو پورا کرتا ہے۔ اور غیب سے امداد دیتا ہے۔ یہ مقدس کتاب حضرات القدس جس کا یہ ترجمہ آپ کے روبرو پیش ہوتا ہے حضرت خواجہ شیخ بدر الدین سرہندی رحمۃ اللہ علیہ کی (جو حضرت مجدد الف ثانی امام ربّانی رحمۃ اللہ کے خلفائے عظام میں بڑا رتبہ رکھتے ہیں) تصنیف لطیف ہے۔ اور آپ خاص سرہند شریف کے رہنے والے اور حضرت مجدد رحمۃ اللہ علیہ کے حقیقی مخلص اور سچے فدائی ہیں۔ چنانچہ جناب خواجہ ابو الفیض کمال الدین محمد احسان اپنی کتاب روضۃ القیومیہ رکن اوّل میں بظمن خلفائے حضرت امام ربّانی قدس سرہ العزیز آپ کے حالات جو درج فرمائے ہیں۔ اُس کا ترجمہ حسب ذیل ہے:۔

"شیخ بدرالدین سرہندی رحمۃ اللہ علیہ آپ حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے قدیمی اصحاب سے ہیں۔ آپ سترہ سال آنحضرت رضی اللہ عنہ کی خدمت میں رہے۔ سلوک باطنی بدرجہ کمال حاصل کر کے خلافت پائی۔ علوم ظاہری اور دیگر علوم مثلاً تاریخ وغیرہ میں آپ کو کامل دسترس تھی حضرات القدس نامی آپ ہی کی تصنیف سے ہے۔ اس میں آپ نے حضرت مجدد الف ثانی رضی اللہ عنہ کے پیران سلسلہ اور آپ کے فرزندان اور خلفا کے حالات مفصل مندرج فرمائے ہیں۔ علاوہ ازیں کتاب سنوات الاتقیا جس میں حضرت آدم علیہ السلام سے لیکر اپنے زمانے تک کے تمام حالات درج کئے گئے ہیں تصنیف فرمائی اس کے علاوہ اور بھی بہت سی کتابیں آپ نے تالیف کیں" ✦

حسن اتفاق سے اس کتاب کا پہلا دفتر سرہند شریف میں بزمانہ عرس شریف بماہ صفر ۱۳۳۹ ہجری میرے محسن اور مخدوم حضرت خواجہ محمد محسن جانصاحب مرحوم ومغفور مصنف کتاب حالات مشائخ نقشبندیہ کے صاحبزادہ بلند اقبال محمد معصوم حسن صاحب کی معرفت ملا۔ میں نے صاحبزادہ کا شکریہ ادا کیا اور کتاب لے لی۔ اور سرہند شریف میں بعض کرم فرماؤں کو اس کی اطلاع کی اور دوسرے دفتر کی جستجو جاری رکھی چنانچہ راقم الحروف فخر خاندان مجددیہ حضرت اقدس جناب قبلۂ عالم قدوۃ السالکین زبدۃ العارفین مقبول درگاہ ذوالمنن جناب خواجہ محمد حسن صاحب مجددی دامت برکاتہم ساکن ٹنڈہ سائینداد ضلع حیدرآباد سندھ مصنف کتاب انساب الانجاب جو بتقریب عرس مقدس سرہند شریف میں روضہ اقدس مجددیہ پر قیام پذیر تھے! ان کی خدمت بابرکت میں حاضر ہوا۔ اور حضرات القدس کے پہلے دفتر کو آپ کی خدمت میں پیش کر کے دوسرے دفتر کی ضرورت کی بابت عرض کیا۔ جناب ممدوح نے نہایت مہربانی سے فرمایا کہ دوسرا دفتر ہمارے پاس موجود ہے۔ جس وقت ہم اپنے مقام پر پہنچ جائیں۔ اس وقت یاددہانی کرانا۔ ہم روانہ کر دینگے مگر ساتھ ہی جناب نے یہ بھی فرمایا کہ دوسرا دفتر کرم خوردہ ہے۔ نیز یہ فرمایا کہ اور بھی عمدہ عمدہ کتب قلمی رسائل موجود ہیں۔ جو خاص حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیف سے ہیں یعنی تسع رسائل جو خاص حضرت مجدد رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیفات سے ہیں۔ موجود ہیں۔ یہ سنکر میں نے اللہ تعالےٰ کا شکر ادا کیا! اور اس کتاب کے پہلے دفتر کو اپنے قدیمی محسن حضرت قبلہ مولانا مولوی خواجہ آحمد حسین خاں صاحب قادری نقشبندی مجددی مصنف کتب "سنن احمدیہ"، "ارمغان عثمانی"، "جواہر مجددیہ" وغیرہ خلف الصدق (حضرت قدوۃ السالکین زبدۃ العارفین سرتاج مشتاقان نقشبندیہ مجددیہ قادریہ شہر مدینہ

حضرت حافظ حاجی محمد عباس علی خاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ[۱] سجادہ نشین امروہہ ضلع مراد آباد جو فی زمانہ ریاست حیدرآباد دکن کے سررشتہ مذہبی میں کارگذار ہیں۔ اُسی زمانہ میں روانہ کر دیا اور حضرت سے التماس کی کہ آپ اس کو مطالعہ فرما کر اس کے ترجمہ کے متعلق امداد فرما دیں جب یہ کتاب حضرت کی خدمت مبارک میں پہنچی۔ تو آپ نے اس کتاب کو اول سے آخر تک دیکھا اور مجھے اطلاع دی کہ کتاب میں کثرت سے غلطیاں ہیں۔ جو بفضل تعالےٰ درست اور صحیح ہو جائینگی چنانچہ حضرت اقدس نے ایک جلد دفتر اول "حضرات القدس" قلمی مدراس سے منگوائی اور اس اصل کتاب سے اس کا مقابلہ کر کے تصحیح فرمائی۔ اور اپنی نگرانی میں اس کی نقل فارسی زبان میں نہایت صحت سے کرائی۔ اور ترجمہ فرما کر اس کا وہی مبارک نام یعنی اُردو ترجمہ حضرات القدس رکھا۔ جو ڈیڑھ سال کے بعد تیار کر کے اب میرے پاس روانہ کیا۔ خدا کا ہزار ہزار شکر ہے کہ اب وہ ترجمہ اردو آپ کے ہاتھوں میں پہنچتا ہے۔ مولوی صاحب نے جس قدر کوشش بلیغ اس ترجمہ میں فرمائی ہے اس کے لئے میں صرف اس قدر عرض کر سکتا ہوں کہ انہوں نے بلحاظ شیخ طریقت ہونیکے اپنا فریضہ ادا کیا۔ اور برادران دینی پر احسان فرمایا۔ لہٰذا میں بھی مولوی صاحب موصوف کا کمال مشکور ہوں۔ اور اللہ تعالےٰ سے ان کے لئے دست بدعا ہوں کہ قادر مطلق ایسے پاک وجود کو معتقدین کے سر پر قائم رکھے فارسی اس کتاب کی اس کے ساتھ ہی چھپنی تھی۔ مگر اردو دان اصحاب اس بات کو پسند نہیں کرتے۔ اور فارسی پڑھنے والے بھی پسند نہیں فرماتے کہ اردو ترجمہ ساتھ ہو۔ اِس لئے اردو ترجمہ علیحدہ اور اصل فارسی کتاب علیحدہ شائع کی گئی +

کتاب حضرات القدس کے دُوسرے دفتر کیلئے مجھ کو ملک سندھ کا سفر کرنا پڑا

[۱] آپ کا سلسلۂ طریقت خاندان سہروردیہ بتوسط پیران الہ آباد بذریعہ حضرت حاجی حرمین شیخ قیام الدین فاروقی لکھنوی حضرت مخدوم جہانگشت سے ملتا ہے جو حضرت مخدوم الفتح سید رکن الدین ملتانی سہروردی نبیرہ غوث العالم سید بہاؤالدین زکریا ملتانی کے خلیفہ تھے اور سلسلہ طریقت خاندان نقشبندیہ مجددیہ بتوسط حضرت مولوی حافظ حاجی مولانا حکیم سید فخرالدین احمد الہ آبادی مولانا سید فرخ علی عرف شاہ محمد عاشق کردی و مولانا سید یحییٰ بن نعیم آبادی مولانا شاہ مراد اللہ انصاری بسمرتی مولانا محمد نعیم بہرائچی حضرت مرزا جانجاناں شہید سے متصل ہوتا ہے اور سلسلۂ نسب حضرت خواجہ سید امیر کلال رحمۃ اللہ علیہ سے اس طرح سے ملتا ہے حافظ عباس علیخاں بن امداد علی خاں بن احمد علی خاں عرف غلام مولےٰ خاں بن محمد شمس الدین خاں بن شیخ درویش محمد الخاطب بہ درویش علیخاں بہادر بن شیخ عبدالحکیم ثانی المخاطب حکیم علیخاں بہادر امیر کبیر ثانی بن شیخ جان محمد بن شیخ غلام محمد بن حضرت فیض محمد عرف قسمت طالع (یہی صاحب ولایت ترکستان سے بعہد جہانگیر بادشاہ دہلی میں تشریف لائے۔ اور قصبۂ امروہہ موضع چند مواضع آپکو جاگیر دیا گیا۔ آپ کی سند میں یہ صراحت ہے کہ آپ اولاد حضرت خواجہ سید امیر کلال سے ہیں) بن امیر محبوب بن غریب شاہ بن امیر اقبال بن شاہ جمال اول بن شاہ جمال بن شیخ عبدالحکیم اول بن امیر جلال بن امیر جمیل بن مسکین شاہ بن شاہ نور بن سید محمد جعفر بن شاہ محمد المخاطب امیر کبیر اول بن ابوسعید بن امیر حمزہ بن امیر حمزہ ثانی بن حضرت سید شمس الدین معروف خواجہ امیر کلال رحمۃ اللہ علیہم خواجہ امیر کلال کا نسب آپکے رسالہ کنز سے نقل کیا گیا ہے ۱۲

اور حسب وعدہ خود حضرت اقدس جناب صاحبزادہ محمد حسن صاحب مجددی دامت برکاتہم کے دولت پر حاضر ہوا اور شرف قدمبوسی حاصل کیا۔ حضرت میرے حاضر ہونے سے نہایت خوش ہوئے۔ اور مجھے کتاب "حضرات القدس" کا دوسرا دفتر مع اور چند قلمی رسائل کے جن کے نام درج حاشیہ[1] ہیں بغرض ترجمہ و طبع عطا فرمائے۔ جو بفضل تعالیٰ ترجمے ہو رہے ہیں۔ اگر حیات مستعار باقی رہی تو یکے بعد دیگرے شائقین کی خدمت میں پیش کئے جائینگے۔ بالخصوص حضرات القدس دفتر دوم کا ترجمہ عمدۃ الفضلا ابو المعانی مولانا مولوی عرفان احمد صاحب انصاری مترجم کلمۃ الحق وغیرہ خلیفہ رشید جناب مولانا خواجہ احمد حسین خان صاحب موصوف نے نہایت دیدہ ریزی سے فرمایا۔ اور جناب مولانا ممدوح نے اس پر نظر ثانی فرمائی وہ بھی اس کے ساتھ ہی ساتھ ہدیہ ناظرین کیا جاتا ہے +

اب میں اس مختصر عرض کے بعد ناظرین سے بصد ادب التماس کرتا ہوں کہ جو جو حضرات ان مبارک کتب کا مطالعہ فرما کر خوش وقت ہوں وہ مجھ روسیاہ کو نہ بھولیں۔ اور میرے لئے دعائے خیر کریں اور یہ بھی اللہ تعالیٰ سے دعا فرمائیں کہ کتب مندرجہ حاشیہ میری زندگی میں ہی طبع و شائع ہو جائیں۔ یہ بندہ گنہگار پر معاصی ہے اللہ تعالیٰ سے ملتجی ہے کہ بتصدق ان تمام حضرات کے جن کا ذکر مبارک اس کتاب میں ہے مجھ پر رحم فرمائے۔ اور خاتمہ میرا اسی اعتقاد اور ارادت پر ہو۔ جو مجھ کو حضرات خاندان عالیہ نقشبندیہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم سے ہے۔ اور حشر بھی انہیں حضرات کے زیر سایہ ہو ؎

برا ہوں یا بھلا ہوں خیر جیسا ہوں انہیں کا ہوں
طریقہ ہے کریموں کا نبھانا اپنے چاکر سے

کتاب ہٰذا میں اگر سہواً کوئی غلطی رہ گئی ہو یا چھاپہ خانہ کی غفلت سے کوئی لفظ غلط چھپ جائے تو ناظرین اپنی شفقت سے اسکو معاف فرمائیں۔ اور خود صحت فرمالیں۔ والسلام مع الاکرام +

نیازمند ملک فضل الدین ککے زئی تاجر کتب قومی بازار کشمیری لاہور

۲۲ ذی الحجہ الحرام سنہ ۱۳۴۰ ہجری۔ مطابق ۱۷ اگست سنہ ۱۹۲۲ء روز پنجشنبہ

---

[1] مکتوبات حضرت خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ۔ مکتوبات سعیدیہ۔ مبدء و معاد مجدد صاحب۔ مکاشفات غیبیہ مجدد صاحب۔ معارف لدنیہ مجدد صاحب۔ رد روافض مجدد صاحب۔ شرح رباعیات مجدد صاحب۔ رسالہ تحقیق قیومیت مجدد صاحب۔ رسالہ تعین و لاتعین مجدد صاحب۔ رسالہ مقصود الصالحین مجدد صاحب۔ رسالہ رد وحدۃ الوجود مجدد صاحب۔ رسالہ حضرت خواجہ محمد نعمان برہانپوری در تعلیم سلوک نقشبندیہ۔ بعض دیگر رسائل قلمی +

یہ رسائل کچھ ترجمہ ہو چکے ہیں۔ اور کچھ ترجمے ہو رہے ہیں۔ جو انشاء اللہ جلد سے جلد شائع ہونگے +

فضل دین

اُردو ترجمہ کتاب

# حضرات القدس

## دفتر اوّل

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## حمد

بے حد بے حساب حمد وثنا ذاتِ حق سُبحانہٗ تعالےٰ کے اُن مقدس تنزلات کی بارگاہوں کے لئے ہے۔ جن کی وساطت سے وجود یعنی ہستی کی بخشش وکرم کی بارش نے عدم یعنی نیستی کے باغوں پر نزول فرمایا۔ اور بے عدد اور بیشمار شکرانے صفاتِ باریتعالےٰ کی اُن محبت آمیز تعینات کی نگہتوں کے واسطے جن کے انوار کے ظہور سے وہم وخیال کے تیرہ وتاریک میدان منور اور درخشاں ہوئے۔ مقدس مراتب کا یہ سُنہری سلسلہ جو غیب کے وحدت سرا سے شہادت کے پائے تخت تک وسیع ہے ہر طرح کی تعریف اور توصیف کیلئے شایاں ہے۔ اور یہ پاکیزہ درخت اپنے اصول اور فروع کے ساتھ شکر گزاری کے قابل اور ثنا گستری کے لائق ہے۔ آیہ وَاِنۡ مِّنۡ شَیۡءٍ اِلَّا یُسَبِّحُ بِحَمۡدِہٖ (ایسی کوئی شئے نہیں ہے جو اُس کی تعریف میں مصروف ہو) اسی بات کی حکایت فرما رہی ہے اور آیہ لَہُ الۡحَمۡدُ فِی الۡاُوۡلٰی وَالۡاٰخِرَۃِ (اُسی کی توصیف اوّل وآخر ہے) اسی مضمون کو ادا فرما رہی ہے۔ کیونکہ جس قسم کی تسبیح اور تحمید تنزلاتِ ذات کے مدارج میں سے جس درجہ کی بابت ہو۔ اصل الاصل کے مدارج میں داخل ہے۔ اور پاکی اور بزرگی صفاتِ الٰہی کے مراتب میں سے

جس مرتبہ کے لئے واقع ہو وہ بالا سے بالا مقام پر عروج کرتی ہے۔ کیوں نہ ہو کہ یہ کائنات کا میدان خدائے تعالے کے ناموں اور صفتوں کا عکس ہے اور یہ وہمیات کا ذات الٰہی کے کمالات کا سایہ اور اُس کی شانیں ہیں۔ انبیاء اور اولیا بلکہ سارے ممکنات اسما اور صفات الٰہی کے آئینے اور مظاہر ہیں ❖

# نعت

اور حضرت محمد رسول اللہ ذات حق سبحانہ تعالے کے مظہرِ کامل اور ذات صفاتِ الٰہیہ کے درمیان میں برزخ ہیں۔ اور ذاتِ احدیت کے فیضان کے مظاہر واحدیت تک نزول اور وصول کے ذریعے اور واسطے ہیں۔ آپ قاب قوسین اور اس سے بھی بلند اور بالا مقامات پر عروج فرما ہوتے ہیں۔ اللہ تعالے آپ پر اور آپ کی اولاد پاک اور اصحاب پر رحمت نازل فرمائے۔ اور سب انبیا اور اولیار پر ❖

# سبب تالیف کتاب

حمد اور نعت کے بعد اہل بصیرت کے دلوں پر ظاہر ہو کہ حضرت حق سبحانہ و تعالے قرآن مجید و فرقان حمید میں ارشاد فرماتا ہے کہ وَابْتَغُوْا اِلَیْہِ الْوَسِیْلَۃَ (خدا سے ملنے کے واسطے وسیلہ اختیار کرو) نیز ارشاد فرماتا ہے کہ قُلْ ھٰذِہٖ سَبِیْلِیْٓ اَدْعُوْٓا اِلَی اللّٰہِ عَلٰی بَصِیْرَۃٍ اَنَا وَمَنِ اتَّبَعَنِیْ (کہدو اے محمدؐ) یہ میرے خدا کا راستہ ہے میں اپنے آپ کو اور اُن کو جو میرے پیرو ہیں۔ راہ بصیرت (ہدایت کیطرف) بُلاتا ہوں۔ اور آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں کہ اَلشَّیْخُ فِیْ قَوْمِہٖ کَالنَّبِیِّ فِیْٓ اُمَّتِہٖ (پیر اپنی قوم میں مثل نبی کے ہے اس کی اُمت میں) یہ بھی آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ مَنْ لَّا شَیْخَ لَہٗ لَا دِیْنَ لَہٗ (جس کا کوئی پیر نہ ہو وہ بے دین ہے) اور نیز ارشاد فرمایا ہے کہ مَنْ لَّا شَیْخَ لَہٗ فَشَیْخُہُ اِبْلِیْسُ (جس کا کوئی پیر نہ ہو اُس کا پیر شیطان ہے) پس راہِ خدا کے طالب کے لئے ایسے پیر کی بیحد ضرورت ہے۔ جو (خدائے بزرگ و برتر کی راہ کی طرف رہبری فرمائے اور خدا کی طرف جانے والے کو رستہ دکھائے۔ اور اُس پیر کے سلسلہ کی اسنا آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام تک متصل ہو۔ اور وہ حضرت حبیب ربّ العالمین

صلے اللہ علیہ وسلم کے اتباع کامل سے آراستہ ہو۔ ہر سالک کیلئے یہ امر بھی ارکان طریقت سے ہے۔ کہ سلسلہ کی اسناد کا علم اپنے پیر سے تابہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم حاصل کرے طریقت کے اصول میں سے یہ بات بھی ہے کہ مرید اپنے پیران سلسلہ کے طرز اور طریقے اور حالات اور اُن کے اقوال اور مقام اور کرامتوں سے واقفیت حاصل کرے تاکہ وہ ان نعمتوں سے کہ جو آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سرکار سے عطا ہوں۔ درجہ بدرجہ پیران کبار کے توسط سے مستفیض ہو سکے ؛

کیونکہ سلسلہ یعنی زنجیر کی خاصیت ہے کہ اُس کے ایک سرے کی حرکت دوسرے سرے تک پہنچتی ہے۔ مرید صادق کو چاہیئے کہ مناجات کے وقت قلبی حضور اور التجا اور عاجزی کے ساتھ اپنے سلسلہ کے بزرگوں کو نام بنام یاد کرے اور ہر ایک ظاہری اور باطنی مشکل اور مصیبت میں اُن کو اپنا شفیع گردانے۔ اور اُن کے وسیلہ اور واسطہ سے اپنی مراد مانگے تاکہ جلد قبولیت حاصل ہو ؛

چنانچہ حضرت سید الطائفہ[1] بغدادی قدس سرہ فرماتے ہیں کہ مرید کے لئے پیروں کا کلام پڑھنے اور لکھنے اور سننے میں بے شمار فوائد ہیں۔ جن کی کوئی حد اور انتہا نہیں ہے ان کا کلام اُس کے واسطے ایک لشکر ہے خدائے عزوجل کے لشکروں میں سے۔ جب مرید کسی سبب کی طرف سے ناامید ہو کر خدا کے لشکروں کی امداد سے قوی دل ہو جاتا ہے۔ تو اپنے کام میں اچھی طرح سے مشغول ہو جاتا ہے۔ اور اس کو انبساط شرح صدر حاصل ہوتا ہے۔ اور غرور اور خود پسندی سے پاک ہو جاتا ہے ؛

اللہ تعالےٰ اپنے حبیب علیہ الصلوٰۃ والسلام کو مخاطب کرکے فرماتا ہے۔ آیۃ وَكُلًّا نَّقُصُّ عَلَيْكَ مِنْ اَنْۢبَآءِ الرُّسُلِ مَا نُثَبِّتُ بِهٖ فُؤَادَكَ ہم تم سے نبیوں کے حالات بیان کرتے ہیں تاکہ اُس سے تمہارے دل کو ہم جمعیت بخشیں، اور آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا تَتَنَزَّلُ الرَّحْمَةُ عِنْدَ ذِكْرِ الصَّالِحِيْنَ صالحین کے ذکر کے وقت رحمت نازل ہوتی ہے، چنانچہ اس امر پر امت محمدیہ صلے اللہ علیہ وسلم کا اجماع ہے کہ تفسیر و حدیث کے بعد بزرگان دین کے ارشادات اور علما کے اقوال بہترین کلام ہیں ؛

---

[1] حضرت سید الطائفہ جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ کے ارشاد کو مولانا جامی رحمۃ اللہ علیہ نے بہارستان میں اس طرح سے نقل کیا ہے حکایات المشائخ جند من جنود اللہ تعالیٰ رباعی جامی ؎

| | |
|---|---|
| ہجوم نفس و ہوا کز سپاہ شیطانند | چو زور بر دل مرد خدا پرست آورد |
| بجز جنود حکایات رہنمایاں را | چہ تاب آنکہ برین ہر دو ناں شکست آورد |

منقول ہے کہ جو شخص صوفیائے کرام کے حالات اور ارشادات اور اُن کے مقامات اور اپنے پیران سلسلہ کی کرامتیں لکھے تو ہر ایک حرف کے بدلے ستر ستر نیکیاں اس کے اعمال نامہ میں لکھی جاتی ہیں۔ اِس بنا پر اس کمترین خاک نشینانِ بارگاہ انور بدر الدین شیخ ابراہیم سرہندی نے پیران سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے مقامات کو اوّل سے آخر تک کہ کسی اور نے اس طور سے اس وقت تک ان مقالات کو جمع کرنے کی توفیق نہ پائی تھی، جمع کر دیا۔ اور اس کا نام حضرات القدس رکھا۔ اللہ ہی مددگار ہے۔ اور اسی پر تکیہ ہے ⁂

## شجرہ و سلاسل خاندان عالیہ نقشبندیہ

واضح ہو کہ حضرت پیر و مرشد شیخ الاسلام قطب وقت۔ محققوں کے سردار متاخروں کے رہبر۔ ازلی خزانوں کے جمع کرنے والے۔ ابدی معدنوں کے تقسیم کرنے والے حضرت رسول خدا کے نائب حبیب اللہ العالمین کے وارث ہمارے شیخ اور امام شیخ احمد فاروقی کابلی۔ سرہندی قدس سرہٗ مرید و خلیفہ غوث عالم حضرت خواجہ محمد باقی قدس سرہٗ کے (جو کہ قریشی الاصل کابلی المولد اور دہلوی السکونت ہیں۔ اور وہ حضرت خواجگی امکنگی قدس سرہٗ کے خلیفہ ہیں۔ اور وہ اپنے والد ماجد حضرت مولانا درویش محمد قدس سرہٗ کے خلیفہ ہیں۔ اور وہ اپنے خالو حضرت مولانا محمد زاہد وخشی قدس سرہٗ کے خلیفہ ہیں۔ اور وہ حضرت خواجہ عبید اللہ احرار قدس سرہٗ کے خلیفہ ہیں۔ اور وہ حضرت مولانا یعقوب چرخی قدس سرہٗ کے خلیفہ ہیں۔ اور وہ قطب الاقطاب حضرت خواجہ سید بہاؤ الدین نقشبند قدس سرہٗ کے خلیفہ ہیں اور وہ حضرت شمس الدین امیر کلال قدس سرہٗ کے خلیفہ ہیں۔ اور وہ حضرت خواجہ محمد بابا سماسی قدس سرہٗ کے خلیفہ ہیں۔ اور وہ حضرت خواجہ علی رامیتنی معروف بہ حضرت عزیزاں قدس سرہٗ کے خلیفہ ہیں۔ اور وہ حضرت خواجہ محمود انجیر فغنوی قدس سرہٗ کے خلیفہ ہیں۔ اور وہ حضرت خواجہ عارف ریوگری قدس سرہٗ کے خلیفہ ہیں۔ اور وہ حضرت خواجہ عبد الخالق غجدوانی قدس سرہٗ کے خلیفہ ہیں۔ اور وہ حضرت خواجہ یوسف ہمدانی قدس سرہٗ کے خلیفہ ہیں۔ اور وہ حضرت شیخ ابو علی فارمدی قدس سرہٗ کے خلیفہ ہیں۔ اور وہ حضرت شیخ ابو الحسن خرقانی قدس سرہٗ کے خلیفہ ہیں ⁂

بعض نے یہ بیان کیا ہے۔ کہ حضرت خواجہ یوسف ہمدانی قدس سرہٗ کا حضرت شیخ ابو الحسن خرقانی سے بلاکسی واسطہ کے انتساب ہے۔ نیز بعض نے یہ کہا ہے کہ حضرت شیخ ابو علی فارمدی

کو حضرت شیخ ابوالقاسم گرگانی قدس سرہٗ اور اُن کو حضرت شیخ ابوالحسن خرقانی قدس سرہٗ سے اور ان کو سلطان العارفین حضرت شیخ بایزید بسطامی قدس سرہٗ کی روحانیت سے اور ان کو حضرت امام جعفر صادق قدس سرہٗ کی روحانیت سے اور اُن کو حضرت قاسم بن محمد بن ابی بکر صدیق رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے اور ان کو حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے اور ان کو حضرت امیرالمومنین ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے انتساب ہے ❖

کتاب شرح وصایائے حضرت خواجہ عبدالخالق غجدانی قدس سرہٗ میں کہ مصنفہ حضرت خواجہ ابوالخیر فضل اللہ بن روزبہان المشہور بخواجہ مولانا اصفہانی ہے اس طرح سے مذکور ہے کہ حضرت خواجہ عبدالخالق غجدانی کے پیر تعلیم حضرت خواجہ خضر علیہ السلام تھے ۔ اور پیر خرقہ خواجہ یوسف ہمدانی اور ان کے پیر حضرت شیخ ابوالحسن خرقانی اور اُن کے پیر چند واسطوں سے حضرت شیخ بایزید بسطامی ہیں ۔ اُن کے پیر حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالےٰ عنہ ہیں اور اُن کے پیر اُن کے والد ماجد حضرت امام محمد باقر رضی اللہ تعالےٰ عنہ ہیں ۔ اور اُن کے پیر اُن کے والد ماجد حضرت امام زین العابدین رضی اللہ تعالےٰ عنہ ہیں ۔ اور اُن کے پیر اُن کے والد ماجد حضرت امام حسین سید الشہداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں ۔ اور اُن کے پیر حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالےٰ عنہ ہیں ❖

کتاب ثمرۂ شجرہ میں مذکور ہے کہ :-

حضرت علی المرتضےٰ رضی اللہ تعالےٰ عنہ کو جس طرح حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے نسبت حاصل ہے ۔ اسی طرح ہر سہ خلفاء رضی اللہ تعالےٰ عنہم سے بھی جو آپ سے پہلے ہیں انتساب ہے ۔ اور باتفاق اہل تحقیق ثابت ہے کہ آپ نے تربیت علم باطنی میں ہر سہ خلفاء رضی اللہ عنہم سے بھی نسبت پائی ہے چنانچہ حضرت امیرالمومنین علی کرم اللہ وجہہٗ کو حضرت ذوالنورین رضی اللہ عنہ سے صحبت حاصل تھی ۔ اور اُن کو حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ سے اور ان کو حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے اور یہ سلسلہ عالیہ نقشبندیہ حضرت امیرالمومنین علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہٗ تک اور بھی طریقوں سے پہنچتا ہے ❖

ایک یہ کہ حضرت سلمان فارسی کو حضرت پیغمبر خدا علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بعد جس طرح حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے صحبت حاصل رہی اسی طرح حضرت امیرالمومنین علی کرم اللہ وجہہٗ سے بھی رہی ہے ❖

دوسرے یہ کہ حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ کو جس طرح سے کہ (اپنے نانا) حضرت قاسم بن محمد بن ابی بکر الصدیق رضی اللہ عنہ سے انتساب ہے اسی طرح سے ان کو اپنے والد ماجد حضرت امام محمد باقر رضی اللہ عنہ سے بھی انتساب ہے۔ اور ان کو ان کے والد ماجد حضرت امام زین العابدین رضی اللہ عنہ سے اور ان کو اُن کے والد ماجد حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ سے اور اُن کو ان کے والد ماجد حضرت امیر المومنین علی رضی اللہ عنہم اجمعین سے ٭

نیز حضرت قاسم بن محمد رضی اللہ عنہ کو حضرت امام زین العابدین رضی اللہ عنہ سے بھی نسبت ہے اور ان کو اُن کے والد ماجد حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ سے اور ان کو اُن کے والد ماجد حضرت علی ابن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین سے ٭

نیز حضرت شیخ ابو القاسم گرگانی طوسی کو حضرت شیخ ابو عثمان مغربی سے انتساب ہے اور اُن کو حضرت شیخ ابو علی کاتب سے اور ان کو حضرت شیخ ابو علی رودباری سے اور ان کو حضرت شیخ جنید بغدادی سے اور اُن کو حضرت سری سقطی سے اور ان کو حضرت معروف کرخی سے اور ان کو حضرت امام علی موسےٰ رضا رضی اللہ عنہ سے اور اُن کو حضرت امام موسےٰ کاظم رضہ سے اور ان کو حضرت امام جعفر صادق رضہ سے اور ان کو حضرت امام زین العابدین رضہ سے اور ان کو حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ سے اور ان کو حضرت علی رضی اللہ عنہ سے اور اُن کو حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم سے ٭

نیز حضرت معروف کرخی کو حضرت داؤد طائی سے اور ان کو حضرت حبیب عجمی سے اور اُن کو حضرت حسن بصری سے اور ان کو حضرت حسن بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین سے انتساب ہے۔ اور ان کو حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہٗ سے اور ان کو حضرت رسالت مآب علیہ الصلوٰۃ والسلام سے ٭

اور حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ کی ارادت حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ سے بلاواسطہ صحیح نہیں ہے۔ اور خلاف واقع مشہور ہو گئی ہے۔ اور حضرت حسن بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے آپ کی ارادت کو صاحب تذکرۃ الاولیا نے صحیح بیان کیا ہے لیکن حضرت حسن بصری کا جناب امیر المومنین علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ملاقات کرنا تذکرۃ الاولیا میں[1] منقول ہے (ہم نے ان روایتوں کو بیان کر دیا ہے۔ تاکہ طالب علموں کو یاد کرنے میں آسانی

[1] یہ واقعہ باب (۳) کتاب تذکرۃ الاولیاء میں مذکور ہے ٭

ہو) اِس طرح سے کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ بصرہ میں اونٹ کی مہار اپنی کمر میں باندھے ہوئے تشریف لائے۔ اور تین روز وہاں مقیم رہے آپ نے حکم دیا تھا کہ ممبروں کو توڑ دیا جائے اور واعظوں کو وعظ کہنے سے ممانعت کی جائے۔ پھر آپ حسن بصری کی مجلس میں تشریف لائے۔ اور استفسار فرمایا کہ تم عالم ہو یا متعلم۔ اُنہوں نے جواب دیا کہ میں دونوں میں سے کوئی بھی نہیں ہوں۔ البتہ رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام کی جس قدر حدیثیں مجھ تک پہنچی ہیں میں اُن کو مخلوق تک پہنچاتا ہوں آپ نے یہ سُن کر اُن کو وعظ کی اجازت دیدی اور فرمایا کہ اے جوان تُو نے اچھا جواب دیا۔ پھر آپ تشریف لیگئے حسن بصری رضی اللہ عنہ نے آپ کو فراست سے پہچانا۔ اور آپ کی تلاش میں نکلے اور آپ سے ملاقات ہوئی۔ اِنہوں نے عرض کیا کہ خدا کے لئے مجھ کو طہارت سکھائیے حضرت نے پانی منگایا اور حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ کو طہارت کرنی سکھائی +

نیز حضرت خواجہ عارف ریوگری کا انتساب حضرت خواجہ محمد معشوق سے اور اُن کو حضرت خواجہ محمد معشوق سے اور اُن کو حضرت خواجہ قلی ماوراء النہری سے اور اُن کو حضرت خواجہ ابو الحسن خرقانی سے اور ان کو ابو المظفر مولانا ترک طوسی سے اور ان کو خواجہ اعرابی بایزید عشقی سے اور اُن کو حضرت خواجہ محمد مغربی سے اور اُن کو سلطان العارفین شیخ بایزید بسطامی سے تا آخر سلسلہ انتساب ہے +

بعض احباب نے اس شجرۂ طیبہ کو نظم کیا ہے تاکہ طلبا کو آسانی سے یاد ہو جائے

# شجرۂ منظوم

رسید فیض بصدیق ز احمدِ مختار ... از و رسید بسلمان مخزنِ اسرار
از و بقاسم و جعفر ابو یزید از و ... بخرقانی از و بو علی سرِ ابرار
از دست یوسف از و عبد وانیِ عارف ... ز فغنویست بر امیتنی بزرگوار
از دست حضرتِ باباپس ز امیرِ کلال ... بہاءِ ملت و دین نقشبند فخرِ کبار
عقیب این ہمہ یعقوب چرخی ست دگر ... از و بخواجہ عبید اللہ آں سرِ احرار
از دست زاہد و درویش خواجہ امکنگی ... از و بخواجہ باقی خدو ۂ اخیار
از و امام زماں قطب وقت شیخ احمدؒ ... کہ ہست بانی این ہ مجددِ این کار

بعض احباب نے اس شجرۂ طیبہ کو اس طرح سے نظم کیا ہے نظم

الف ثانی را جدِّ شیخنا تاج الرجال — شیخ احمد مجمع البحرین علم حال وقال
پیر ایشاں خواجہ باقی بحق فانی ز خویش — شیخ ایشاں خواجہ امکنگی بدر الکمال
مرشد او والد او خواجہ درویش دل — قدوہ مولانا محمد زاہد او را پیر خال
شیخ او خواجہ عبید اللہ سر احرار بود — مرشد او شیخ یعقوب آں سپہر چرخ کمال
شیخ او سلطان بہاء الحق والدین نقشبند — خواجہ نو شید ایں مے از خمخانۂ میر کلال
پیر سید خواجہ بابا محمد نام او — رستہ از خاک سماس آں گلبن گلہائے حال
شیخ او خواجہ علی رامیتنی تاج عشق — آنکہ [illegible] انجیر فغنو چشمۂ آب زلال
مرشد او خواجہ عارف لعل کان ریوگر — رہبر او خواجہ عبد الخالق آں دریائے حال
بود شاہ غجدواں از شاہ ہمداں آگاہ — قطب عالم خواجہ یوسف یوسف مصر وصال
مرشد او شیخ سرمد بو علی فارمدی — رہبر او خرقانی بو الحسن بحر نوال
پیر او سلطان معنی بایزید و شیخ او — جعفر صادق کہ در وصفش زبانہا ماندہ لال
شیخ او در نسبت صدیق جدِّ مادرش — قاسم ابن محمد قاسم فیض و نوال
شیخ او سلمان فارس فارس میدان دیں — با وجود صحبت از صدیقؓ ہم دارد کمال

رہبر صدیق خیر الانبیا ختم الرسل
مصطفےٰ اصدر رحمت حق بروئے اصحاب آل

# حالات خلفاء اربعہ رضی اللہ تعالےٰ عنہم

پہلے خلفاء اربعہ رضی اللہ تعالےٰ عنہم کے کمالات وفضائل کے متعلق جو احادیث اور نصوص آئی ہیں ذکر کی جاتی ہیں۔ پھر ہر ایک صاحب کے مناقب فضائل جس طرح سے احادیث اور نصوص میں ہر ایک کی شان کی بموجب علیحدہ وارد ہوئے ہیں تحریر کئے جاتے ہیں پھر مشائخ سلسلہ عالیہ نقشبندیہ قدس اللہ تعالےٰ اسرارہم کے حالات ترتیب کے ساتھ معہ ترجمہ احادیث اور آیات ذکر کئے جائیں گے +

قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ تعالیٰ اختار اصحابی علی العالمین سوی النبیین والمرسلین واختار من اصحابی اربعۃ فجعلهم خیر اصحابی

وھم ابوبکر و عمر و عثمان و علی۔ حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے میرے اصحاب کو بعد پیغمبروں کے تمام عالم میں پسند فرمایا۔ اور تمام اصحاب میں سے چار کو منتخب کیا۔ اور اُن کو میرا بہترین دوست بنایا وہ ابوبکر اور عمر اور عثمان اور علی ہیں۔ اللہ تعالیٰ اِن سب سے راضی ہو ٭

وقال ایضاً علیہ الصلوٰۃ والسلام اتخذ اللہ ابا بکر والدی وعمر مشاوری وعثمان سندی وعلیاً ظہیری آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ابوبکرؓ کو میرا خسر اور عمرؓ کو میرا وزیر اور عثمان کو میرا تکیہ گاہ اور علیؓ کو میرا پشتیبان بنایا ہے ٭

وقال[۳] ایضاً علیہ الصلوٰۃ والسلام اربعۃ اخذ اللہ میثاقھم فی اُم الکتاب لایحبھم الا مؤمن ولا یبغضھم الا فاجر وھم حلائف نبوتی وعضد دینی وعصمۃ امتی ومعدن حکمتی لا تقاطعوا ھم لا تحاسدو منھم یہ بھی آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے چار شخصوں کی بابت لوح محفوظ میں میثاق لیا کہ اُن کو دوست نہ رکھیگا کوئی شخص سوائے مومن کے اور ان سے بغض نہ رکھیگا کوئی سوائے فاجر کے وہ میری نبوت کے حلیف ہیں اور میرے دین متین کے بازو اور میری امت کی عصمت ہیں اور میرے علم کے معدن۔ اُن سے تعلق قطع نہ کرو اور نہ اُن پر حسد کرو ٭

شیخ ابوطالب مکی قدس سرہ العزیز نے کتاب **قُوۃُ القُلُوب** میں نقل کیا ہے کہ ہر زمانہ کا قطب قیامت تک اپنے مرتبہ اور مقام میں امیر المومنین ابوبکر صدیق رضے اللہ تعالیٰ عنہ کا قایم مقام رہے گا۔ اور تینوں اوتاد جو قطب سے کم درجہ کے ہوتے ہیں۔ ہر زمانہ میں بقیہ خلفاء ثلثہ یعنی امیر المومنین عمر فاروق اور امیر المومنین عثمان ذی النورین اور امیر المومنین علی مرتضےٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے قائم مقام ہوں گے۔ اور ان کی صفت حالت و یقین کے مطابق رہیں گے۔ باقی چھ صدیق جن کی صفت یہ ہے کہ :-

بِھِمْ یَقُوْمُ الْاَرْضُ وَبِھِمْ یُدْفَعُ الْبَلَاءُ مِنْ اَھْلِ الْاَرْضِ بِھِمْ

---

[۱] اس حدیث کو خطیب نے بروایت انس رضے اللہ عنہ کسی قدر اختلاف کے ساتھ نقل کیا ہے ٭

[۲] اس حدیث کو دیلمی نے ضمان الفردوس میں حضرت سلمان رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے ٭

[۳] ابن عساکر رضی اللہ عنہ نے اس حدیث کو نقل کیا ہے ابوہریرہ رضے اللہ عنہ سے ٭

یُرْزَقُوْنَ وَبِهِمْ یُمْطَرُوْنَ اُن کی برکت سے زمین قائم ہے اور اہل زمین کی بلائیں دفع ہوتی ہیں۔ اور اُنہیں کی برکت سے رزق دیا جاتا ہے اور پانی برسایا جاتا ہے، وہ ہر زمانہ میں بقیہ عشرہ مبشرہ چھ اصحاب رضی اللہ تعالےٰ عنہم کے قایم مقام ہوتے ہیں ⁂

وقال ایضاً علیہ الصلوٰۃ والسلام ابوبکرٌ وزیری والقائمُ فی اُمتی وعمر حبیبی وعثمان منی وعلی اخی وصاحب لوائی آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا ہے کہ ابوبکرؓ میرا وزیر اور میری امت میں میرے بعد میرا قائم مقام ہے اور عمرؓ میرا حبیب ہے۔ اور عثمانؓ مجھ سے ہے اور میرا بھائی علیؓ میرا صاحب لواء ہے رضی اللہ تعالےٰ عنہم ⁂

وقال ایضاً علیہ الصلوٰۃ والسلام لا یجتمع حبّ ھٰؤلاءِ الاربعۃ الا فی قلب مومن ابو بکر وعمر وعثمان وعلی آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ چار شخص یعنے ابوبکرؓ اور عمرؓ اور عثمانؓ اور علیؓ کی محبت سوائے قلب مومن کے جمع نہیں ہوتی۔ راضی ہو اللہ تعالےٰ اُن سب پر ⁂

وقال ایضاً علیہ الصلوٰۃ والسلام ابوبکر بصری وعمر ینطق بلسانی وعثمان روحی فی جسدی وعلی منی وانا منہ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا ہے کہ ابوبکر میری آنکھوں کی بینائی ہے اور عمر میری زبان سے گفتگو کرتا ہے اور عثمانؓ میری رُوح ہے جو میرے جسم میں ہے اور علی مجھ سے ہے اور مَیں اس سے ہوں رضی اللہ تعالےٰ عنہم ⁂

وقال ایضاً علیہ الصلوٰۃ والسلام انا مدینۃ الصدق وابوبکر سقفھا وانا مدینۃ الصلابۃ وعمر عمادھا وانا مدینۃ الحیاء وعثمان جدارھا وانا مدینۃ العلم وعلی بابھا آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام فرماتے ہیں کہ مَیں صدق کا شہر ہوں۔ اور ابوبکر اس کی چھت ہے مَیں صلابت کا شہر ہوں اور عمر اس کا ستون ہے مَیں حیا کا شہر ہوں اور عثمان اس کی دیوار ہے مَیں علم کا شہر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہے، راضی ہو اللہ تعالےٰ اُن سب پر ⁂

---

۱ے مشکوٰۃ شریف ۲ے اس حدیث کو بروایت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالےٰ عنہ ترمذی نے کسی قدر لفظی اختلاف کے ساتھ نقل کیا ہے ⁂

۳ے اس حدیث کو بروایت ابن خطیب ترمذی نے نقل کیا ہے ⁂

وقال ایضاً علیہ الصلوٰۃ والسلام یجمع اللہ اُمّتی عند قبری فیجمع الصدیقین مع ابی بکر ویدخلون الجنۃ والاٰمرین بالمعروف مع عمر و اھل الحیاء مع عثمان واھل السخاء وحسن الخلق مع علی واھل العلم مع معاذ بن جبل واھل القرأۃ مع ابی ابن کعب والفقراء مع ابی الدرداء واھل الزھد مع ابی ذر والشھداء مع حمزۃ والموذنین مع بلال فیدخلون الجنۃ وقد وعدنی ربی ان یدخل من اُمتی سبعین الفاً بلا حساب آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام ارشاد فرماتے ہیں کہ قیامت کے دن اللہ تعالےٰ میری کل امت کو میری قبر کے پاس جمع کریگا۔ ان میں سے صدیقین کو ابوبکرؓ کے ہمراہ۔ پس وہ اُن کے ساتھ بہشت میں داخل ہونگے۔ اور امر بالمعروف کرنے والوں کو عمرؓ کے ہمراہ اور حیا والوں کو عثمانؓ کے ہمراہ اور سخاوت اور اچھے اخلاق والوں کو علیؓ کے ساتھ اور علما کو معاذ بن جبلؓ کے ساتھ اور قاریوں کو اُبی بن کعبؓ کے ساتھ اور درویشوں کو ابی درداؓ کے ساتھ اور زاہدوں کو ابی ذرؓ کے ساتھ اور شہیدوں کو حضرت حمزہؓ کے ساتھ اور مؤذنوں کو بلالؓ کے ساتھ جمع کریگا۔ اور سب جنت میں جائینگے۔ خدائے پاک نے مجھ سے وعدہ کیا ہے کہ میری امت کے ستر ہزار آدمی بے حساب جنت میں جائیں گے ✦

حضرت پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا ہے کہ دس[۱] صحابی میرے جنتی ہیں ابوبکرؓ اور عمرؓ اور عثمانؓ اور علیؓ اور عبدالرحمٰنؓ بن عوف اور طلحہؓ اور زبیرؓ اور سعدؓ بن ابی وقاص اور ابوعبیدہؓ بن جراح اور سعیدؓ بن زید رضی اللہ تعالےٰ عنہم ✦

چنانچہ اللہ تعالےٰ نے فرمایا[۲] ہے لقد رضی اللہ عن المؤمنین اذ یبایعونک تحت الشجرۃ بے شک راضی ہو گیا حق سبحانہٗ تعالےٰ اُن مومنوں سے جو درخت کے نیچے تم سے بیعت کر رہے تھے ✦

اللہ تعالےٰ نے قرآن مجید میں چاروں صحابیوںؓ کو متعدد مقامات میں یاد فرمایا ہے اُن میں سے بعض آیتیں یہ ہیں۔ الصابرین والصادقین والقانتین والمنفقین والمستغفرین بالاسحار۔ صبر کرنے والے اور سچ کہنے والے اور دعا کرنے والے

---

[۱] اس حدیث کو کسی قدر اضافہ کے ساتھ ترمذی نے عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے اور ابن ماجہ نے سعید بن زید رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے روایت کیا ہے [۲] سورہ فتح رکوع ۳ ✦

اور صبح میں مغفرت چاہنے والے ، مفسّرین نے کہا ہے کہ اس آیت میں صابرین سے مراد خود حضرت خاتم النبیّین ہیں۔ اور صادقین سے ابو بکر صدیق رضؓ اور قانتین سے عمر فاروقؓ اور منفقین سے عثمان ذی النّورین رضؓ اور مستغفرین بالاسحار سے حیدرؓ کرار مراد ہیں۔ رضے اللہ تعالےٰ عنہم +

نیز اللہ تعالیٰ فرماتا ہے مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗٓ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا محمدؐ خدا کے رسول ہیں اور جو لوگ اُن کے ساتھ ہیں یعنی ابو بکر رضؓ - زیادہ سخت ہیں کافروں پر یعنی عمر رضؓ - مہربان ہیں آپس میں یعنی عثمان رضؓ - تو اُن کو رکوع کرتے ہوئے سجدہ کرتے ہوئے دیکھے یعنی علی رضؓ +

دوسری آیت میں فرماتا ہے مِنَ النَّبِيّٖنَ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ وَحَسُنَ اُولٰٓئِكَ رَفِيْقًا نبیّین یعنی حضرت محمد مصطفےٰ صلےاللہ علیہ وسلّم اور صدیقین یعنی صدیق اکبر رضؓ اور شہدا یعنی فاروق اعظم اور صالحین یعنے ذی النّورین رضؓ اور یہی لوگ رفاقت کیلئے بہتر ہیں یعنی علی المرتضےٰ +

نیز فرمایا جل جلالہٗ نے اِنَّمَا وَلِيُّكُمُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوا الَّذِيْنَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَهُمْ رٰكِعُوْنَ بیشک تمہارا ولی خدا اور اُس کے رسُول (یعنی محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم) ہیں۔ اور وہ لوگ جو اُن کے ساتھ مومنین ہیں (یعنی ابوبکر صدیقؓ) قایم کرتے ہیں نماز کو (یعنی فاروق اعظمؓ) اور زکوٰۃ دیتے ہیں (یعنی عثمان ذی النورین رضؓ) اور وہ رکوع میں رہتے ہیں (یعنی علی مرتضےٰ) +

نیز فرمایا اللہ جل جلالہٗ نے فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ پس یہی ان لوگوں میں سے ہیں جن پر اللہ نے انعام کیا۔ نبیوں میں سے یعنی محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اور صدیقوں میں سے یعنی صدیق اکبر رضؓ اور شہدا میں سے یعنی تینوں خلفا جنہوں نے شہادت پائی۔ اور صالحین میں سے یعنی تمام صحابہ رضؓ +

نیز خدائے تبارک و تعالےٰ فرماتا ہے۔ اَلَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ جو لوگ ایمان لے آئے یعنی ابو بکر صدیق کہ تمام بوڑھوں میں ایمان لانے میں سبقت لے گئے۔ اور قایم کیا انہوں

نے نماز کو یعنی عمر فاروق رضی اللہ عنہ اور ہمارے دیئے ہوئے میں سے خرچ کرتے ہیں۔ یعنی عثمان ذی النورین رضؓ اور وہ لوگ جو ایمان لائے اس پر جو تم پر نازل کی گئی یعنی علی مرتضےٰ جو ایمان لانے میں تمام جوانوں پر سبقت لے گئے +

نیز خدائے جل و علا فرماتا ہے۔ وَاٰتَى الْمَالَ عَلٰى حُبِّهٖ وَاَقَامَ الصَّلٰوةَ وَ اٰتَى الزَّكٰوةَ وَالْمُوْفُوْنَ بِعَهْدِهِمْ۔ مال خرچ کیا اس نے خدا کی محبت میں (ابو بکر رضؓ) اور قائم کیا اس نے نماز کو (عمر رضؓ) اور زکوٰۃ دی (عثمان رضؓ) اور اپنے وعدوں کو پورا کرنے والے (علی مرتضیٰ رضؓ) +

نیز فرمایا اللہ تبارک تعالےٰ نے اَلَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ فِي السَّرَّآءِ وَالضَّرَّآءِ وَ الْكٰظِمِيْنَ الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ۔ جو لوگ علانیہ اور پوشیدہ خرچ کرتے ہیں (ابو بکر رضؓ) اور پی جانے والے غصہ کے (عمر رضؓ) اور معاف کرنیوالے لوگوں کو (عثمان رضؓ) اور اللہ نیکی کرنے والوں کو دوست رکھتا ہے (علی رضؓ) +

اللہ جل جلالہٗ فرماتا ہے۔ وَالْعَصْرِ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِيْ خُسْرٍ اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ۔ اور قسم ہے آخر دن کی بیشک انسان نقصان میں ہے مراد اس سے ابو جہل ہے مگر جو لوگ ایمان لے آئے مراد اس سے ابو بکر رضؓ ہیں۔ اور نیک کام کئے یعنی عمر رضؓ اور وصیت کی انہوں نے حق کے ساتھ یعنی عثمان رضؓ اور وصیت کی اُنہوں نے صبر کے ساتھ یعنی حضرت علی رضؓ +

حضرت نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا ہے[ا] لَا تَسُبُّوْا اَصْحَابِيْ فَاِنَّهُمْ اٰمَنُوْا مِنْ خَوْفِ اللّٰهِ وَاٰمَنَ النَّاسُ مِنْ خَوْفِ السُّيُوْفِ برا نہ کہو میرے اصحابؓ کو کیونکہ ایمان لائے ہیں وہ خدا کے خوف سے بخلاف دوسرے لوگوں کے کہ وہ ایمان لائے ہیں تلوار کے ڈر سے +

حضرت امیر المومنین علی ابن ابی طالب کرم اللہ وجہہ جب تختِ خلافت پر بیٹھے تو آپ ممبر پر چڑھے۔ اور نہایت فصاحت اور بلاغت کے ساتھ خطبہ پڑھا۔ اور خداوند تعالےٰ کی حمد و ثنا کرنے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر درود بھیجنے کے بعد فرمایا کہ اے بھائیو!

---

[ا] اس حدیث کو ترمذی نے ابن عمر رضے اللہ تعالےٰ عنہ سے اور طبرانی ابن عباس رضؓ سے تھوڑے اختلاف کے ساتھ نقل کیا ہے +

معلوم کرو کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد تمام آدمیوں میں بہتر ابو بکر رضؓ اور عمر رضؓ اور عثمان رضؓ ہیں۔ اللہ تعالےٰ اُن سے راضی ہو۔ جو شخص اُن کو بُرا کہے اور ان کے حق میں بہتان لگائے اُس پر خدا اور رسولؐ اور فرشتے اور تمام لوگوں کی لعنت ہو ٭

محمد حنیفہ[1] رضی اللہ تعالےٰ عنہ کہتے ہیں کہ ایک روز میں نے اپنے باپ امیر المومنین علی کرم اللہ وجہٗ سے پوچھا کہ حضرت نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے بعد کون شخص بہتر ہے آپ نے فرمایا کہ ابو بکر رضؓ ہیں میں نے کہا اُن کے بعد کون ہے فرمایا عمر رضی اللہ عنہ میں نے پوچھا اُن کے بعد کون ہے فرمایا عثمان رضی اللہ عنہ میں نے کہا کہ اُن کے بعد اے امیر المومنین آپ ہی افضل ہیں۔ تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ میں بھی خدا تعالےٰ کے بندوں میں سے ایک بندہ ہوں ٭

# حضرت امیر المومنین ابی بکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حالات

آپ[2] خلفاء خیر الانبیاء علیہ الصلوٰۃ والسلام میں سے خلیفہ اوّل ہیں۔ آپ کو علوم ظاہری اور باطنی میں حضرت سید الاولین والآخرین کے ساتھ انتساب ہے آپ کا نسب حضرت سید کونین علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ساتھ جناب مرّہ بن کعب میں مل جاتا ہے عدد آبار میں حضرت افضل الرسل علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ساتھ آپ کو مناسبت تامہ ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے نسب میں جناب مرّہ تک چھ کڑی ہیں۔ ابو بکر عبد اللہ ابن ابی قحافہ عثمان بن عامر بن عمر بن کعب بن سعد بن تیم بن مرّہ۔ آپ کی ماں کا نام سلمےٰ اور اُن کی کنیت اُم الخیر بنت صخر بن عمر و مذکور تیمیہ ہے۔ آپ کی پیدائش سنہ فیل سے دو برس چند روز کم چار ماہ کے بعد ہوئی ٭

آنحضرت[3] صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے ماصبّ اللّٰہُ فِی صَدْرِی شَیْئًا اِلَّا وَصَبَبْتُہٗ فِی صَدْرِ اَبِی بَکْرٍ کوئی چیز ایسی اللہ تعالےٰ نے میرے سینہ میں نہیں ڈالی جس کو

---

[1] یہ حدیث بطور قول کے محمد بن الحنفیہ سے امام بخاریؒ نے نقل کی ہے ٭

[2] آپ کا رنگ گورا بدن لاغر تھا اٹھتیس سال کی عمر میں خدمت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوتے تھے۔ آپ کی چھ اولادیں تھیں ۳ فرزند محمد۔ عبد اللہ۔ عبد الرحمن۔ اور ۳ دختریں تھیں۔ اُم کلثوم۔ عائشہ رضؓ۔ اسماء ۱۲ تحفۃ الواعظ ٭

[3] اس حدیث کو حضرت ابو ہریرہ رضؓ سے حاکم نے مستدرک میں نقل کیا ہے ٭

میں نے ابوبکرؓ کے سینہ میں ڈال دیا ہو۔

نیز آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آخر عمر میں یہ خطبہ پڑھا۔ اَمَّا بَعْدُ فَاِنَّ اللّٰہَ عَزَّ وَجَلَّ اِتَّخَذَ صَاحِبَکُمْ خَلِیْلًا وَ لَوْ کُنْتُ مُتَّخِذًا خَلِیْلًا دُوْنَ رَبِّیْ لَاتَّخَذْتُ اَبَا بَکْرٍ خَلِیْلًا لٰکِنْ ھُوَ شَرِیْکِیْ فِیْ دِیْنِیْ وَصَاحِبِیْ اَلَّذِیْ اَوْجَبْتُ لَہٗ صُحْبَتِیْ فِی الْغَارِ وَخَلِیْفَتِیْ فِیْ اُمَّتِیْ[1] کہ خدائے بزرگ و برتر کی حمد و ثنا کے بعد معلوم ہو کہ اُس نے تمہارے صاحب کو اپنا دوست بنایا ہے۔ (اس میں اشارہ اپنی ذات پاک کی طرف ہے) اور اگر میں اپنے پروردگار کے سوا کسی اور کو خلیل بناتا تو ابوبکرؓ کو بناتا۔ لیکن وہ میرے دین میں میرے شریک ہیں یعنی میرے ناصر اور معین اور میرے دین اور یقین کو ظاہر کرنے والے ہیں وہ میرے دوست ہیں میں نے غار میں اپنی صحبت کیلئے انہیں کو منتخب کیا وہ میری امت میں میرے جانشین ہیں۔

دوسری[2] حدیث میں ارشاد فرمایا ہے اِنَّ اللّٰہَ عَزَّ وَجَلَّ اِتَّخَذَ اِبْرَاھِیْمَ خَلِیْلًا وَمُوْسٰی نَجِیًّا وَاتَّخَذَنِیْ حَبِیْبًا ثُمَّ قَالَ وَعِزَّتِیْ وَجَلَالِیْ لَاُوْثِرَنَّ حَبِیْبِیْ عَلٰی خَلِیْلِیْ وَنَجِیِّیْ کہ خدائے بزرگ و برتر نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو اپنا خلیل بنایا اور حضرت موسےٰ کو اپنا نجی اور مجھ کو اپنا حبیب۔ پھر اللہ تعالےٰ نے ارشاد فرمایا کہ البتہ پسند کیا میں نے اپنے حبیب کو بمقابلہ اپنے خلیل اور اپنے نجی کے۔

اِن دونوں حدیثوں کے مضمون کو اہل دانش اور ارباب تحقیق نے اس طرح بیان کیا ہے۔ کہ خلت کے دو مقام ہیں ایک مرتبۂ محبیت کی انتہا۔ یہ مقام دوسری حدیث میں مراد ہے۔ دوسرا مقام مراتب و درجات محبوبیت کی انتہا۔ یہ مقام پہلی حدیث میں مراد لیا گیا ہے۔ جس مرتبہ میں حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے ساتھ دوسرا کوئی شریک نہیں ہے۔ اور مقامِ محمود اسی درجۂ کمال کے انتہا کی طرف اشارہ کرتا ہے۔

آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کا یہ ارشاد کہ اگر اور کوئی شخص اس مقام خاص میں

---

[1] اس حدیث کو مختلف طریقوں سے محدثین نے نقل کیا ہے۔ چنانچہ صحیحین بخاری و مسلم نے ابوسعید خدری زبیر بن العوام اور ابن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہم سے اور ترمذی نے ابن عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے اور احمد نے زبیر سے اور ابویعلیٰ نے باختلاف یسیر نقل کیا ہے۔

[2] اس حدیث کو حکیم ترمذی نے اور طبرانی نے کبیر میں نقل کیا ہے اور دیلمی نے اور ابن عساکر نے ابوہریرہؓ رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے۔

میں اُسکا شریک ہوتا تو ابوبکرؓ ہوتا اس امر کی دلیل ہے۔ کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ علم باطن میں علم باللہ کی وجہ سے اولیاء امت میں اکمل اور افضل اور اعلم ہیں اور پیغمبروں کے بعد گروہ صدیقین میں اکمل اور صدیق اکبر ہیں۔ اکابر ارباب انس قدس اللہ تعالےٰ اسرارہم کا اس امر پر اتفاق ہے۔ کہ حضرت پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا ہے وَاللّٰہِ مَا طَلَعَتِ الشَّمْسُ وَلَا غَرَبَتْ عَلٰی اَحَدٍ بَعْدَ النَّبِیّٖنَ وَالْمُرْسَلِیْنَ عَلٰی اَفْضَلَ مِنْ اَبِیْ بَکْرٍؓ۔ قسم خدا کی پیغمبروں اور رسولوں کے بعد ابوبکرؓ سے کسی اور بہتر شخص پر آفتاب طلوع نہیں ہوا ❊

نیز حضرت پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ میں ابوبکرؓ کو تم سب سے جو بہتر جانتا ہوں وہ کچھ اُن کے نماز روزہ کے سبب نہیں ہے بلکہ اس چیز کی وجہ سے ہے جو اُس کے سینہ میں ہے یعنی یقین ❊

ہمارے حضرت قدس سرہٗ نے لکھا ہے کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالےٰ عنہ کا سلوک حصول جذبہ کے بعد سلوک فوقانی سے تعلق ہے جو حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے منسوب ہے اس نکتہ کو اس عبارت میں آپ نے بیان فرمایا ہے سَلُوْنِیْ مِنْ طُرُقِ السَّمَآءِ فَاِنِّیْ لَاَعْلَمُ طُرُقَ السَّمٰوٰتِ مِنْ طُرُقِ الْاَرْضِ کہ مجھ سے آسمانوں کے راستے دریافت کرو کیونکہ میں آسمانوں کے راستوں کا علم زیادہ رکھتا ہوں بمقابلہ تمہارے زمین کے راستوں کے یہ سلوک سیر آفاقی سے تعلق رکھتا ہے۔ بلکہ سیر انفسی کے ساتھ اس سلوک کی مثال ایسی ہے جیسے کہ جذب کے گھر میں ایک سوراخ کھود کر ذات غیب تک راہ پہنچائی جائے اور اس راہ سے راستہ طے کیا جائے۔ حضرت رسالت پناہ علیہ الصلوٰۃ والسلام بھی اسی راہ سے انتہاء مقام تک واصل ہوئے۔ اور فوقانی سلوک جس کا سیر آفاقی سے تعلق ہے۔ اگرچہ وہ بھی آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کے انوار مقدس سے ہی ہے لیکن جناب علی کرم اللہ وجہہ سے مخصوص ہے۔ بقیہ تینوں خلفائے راشدین رضی اللہ تعالےٰ عنہم دوسرے راستوں سے عالم غیب تک واصل ہوئے ہیں۔ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالےٰ عنہ کا مسلک تو معلوم ہو چکا ہے۔ اسی طرح سے حضرت فاروق اعظم رضی اللہ تعالےٰ عنہ کا مسلک بھی علیحدہ ہے اور حضرت ذی النورین رضی اللہ عنہ بھی جداگانہ طریقہ رکھتے ہیں۔ سالکوں کا سلوک ان چاروں راہ سے طے

---

[1] ابوداؤد رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے اس کو روایت کیا ہے ۱۲

ہوتا ہے۔ چنانچہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے مسلک کا سلوک خود شائع اور مشہور ہے۔ اکثر اہل سلسلہ اسی راہ سے سلوک طے کرتے ہیں۔ اسی طرح سے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالے عنہ کا سلسلہ مخصوص خواجگان نقشبندیہ سے ہے لیکن دیگر سلسلوں کے مشائخ کبار نے بھی اس مسلک صدیقیہ پر سلوک طے کیا ہے۔ اور وہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوئے ہیں +

مصنف کتاب کہتا ہے کہ اس نے بعض اکابر مشائخ کو دیکھا ہے۔ جنہوں نے حضرت فاروق اعظم رضی اللہ تعالے عنہ کے مسلک پر سلوک طے کیا ہے۔ چنانچہ حضرت غوث الثقلین قدس سرہٗ اسی راہ سے غیب ذات تک پہنچے۔ اور حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ کے طریقہ کی فنا و بقا میں جو ولایت کا پہلا قدم ہے آپ نے بہت کچھ ترقی کی۔ اور حضرت شیخ ابو سعید خراز قدس سرہٗ نے بھی حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے مسلک پر سلوک طے کیا ہے۔ آپ نے سنا ہوگا کہ حضرت پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے[1] لَوْ كَانَ بَعْدِیْ نَبِيًّا لَكَانَ عُمَرُ اگر میرے بعد کوئی اور نبی ہوتا تو وہ عمرؓ ہوتے۔ اس سے ظاہر ہے کہ اگر آپ میں تکمیل اور پیشیردی کی شان نہ ہوتی تو مقام نبوت سے کیونکر مناسبت رکھتے۔ پس غور فرمائیے اور تحقیق میں کمی نہ کیجیے +

سالم بن عبیدہ رضی اللہ تعالے عنہ سے روایت ہے کہ جب[2] آنحضرت صلی اللہ علیہ والہ وسلم کو اس بیماری کے زمانہ میں جس میں آپ کی وفات ہوئی کسی قدر ہوش ہوا تو آپ نے فرمایا کیا نماز کا وقت ہو گیا حاضرین نے عرض کیا کہ ہاں یا رسول اللہ ؐ نماز کا وقت ہو گیا۔ آپ نے فرمایا کہ بلالؓ سے کہو اذان دے اور ابو بکرؓ سے کہو کہ امامت کریں اور لوگوں کو نماز پڑھائیں۔ یہ کلمات فرما کے آپ پھر بے ہوش ہو گئے۔ جب پھر آپ ہوش میں آئے تو فرمایا کہو بلالؓ سے کہ اذان کہے اور ابو بکرؓ سے کہو کہ امامت کریں۔ اور لوگوں کو نماز پڑھائیں +

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالے عنہا نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے والد نرم دل آدمی ہیں وہ جب امامت کریں گے تو آپ کی بجائے کھڑے ہونگے گھبراہٹ

---

[1] اس حدیث کو ترمذی اور احمدؒ نے اور ابو یعلی اور طبرانی اور بیہقی اور حاکم اور ابو نعیم نے عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے +

[2] امام مسلم اور بخاری اور ترمذی اور ابوداؤد اور نسائی اور ابن ماجہ نے اس حدیث کو باختلاف لفظی حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالے عنہا سے نقل کیا ہے +

اور بے قراری اُن پر غالب آئے گی۔ برداشت نہ کر سکیں گے۔ کیوں آپ اور کسی کے واسطے ارشاد نہیں فرماتے۔ اُس کے بعد آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام پھر بے ہوش ہو گئے جب ہوش میں آئے۔ فرمایا کہ بلال رضؓ سے کہو اذان دے اور ابو بکر رضؓ سے امامت کریں اور لوگوں کو نماز پڑھاویں۔ اور بیشک تم (اے عائشہ رضؓ) یوسف پیغمبر (علیہ السلام) کے ساتھ والی عورتیں ہو جنہوں نے اُن کو فتنے میں ڈالدیا تھا۔ اس پر حضرت عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا کہتے ہیں۔ کہ لوگوں نے بلال رضؓ سے کہا تب اُنہوں نے اذان کہی اور ابو بکر رضی اللہ تعالےٰ عنہ امامت کے لئے آگے بڑھے اور نماز پڑھانی شروع کی۔ اِس کے بعد حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے مرض میں کمی پائی اور ارشاد فرمایا کہ تلاش کرو کسی ایسے شخص کو جس پر میں ٹیکا کروں اور مسجد میں چلا جاؤں پس بریدہ رضؓ اور اور ایک صحابی آئے ان دو نو پر آپ نے ٹیکا کیا اور مسجد میں تشریف لیگئے۔ جب ابو بکر رضی اللہ عنہ نے آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کو دیکھا تو پیچھے ہٹنا چاہا آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ اپنی جگہ پر قائم رہو +

اور صحیح مسلم[۱] میں اس طرح سے روایت ہے کہ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا سے فرمایا کہ تو اپنے باپ اور بھائی کو بلوا کہ میں ایک تحریر لکھوادوں۔ کیونکہ لوگوں کی آوازوں سے میں ڈرتا ہوں ممکن ہے کہ کوئی شخص مدعی خلافت کا ہو جائے اور خدائے تعالیٰ اور مومنین سوائے ابو بکر رضؓ کے اور کسی کی خلافت منظور نہیں کرتے"

ترمذی میں یہ بھی ہے کہ اس کے بعد حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے وصال فرمایا حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ننگی تلوار ہاتھ میں لیکر فرمایا کہ اگر کسی سے میں یہ سنوں گا کہ کہ پیغمبر خدا علیہ الصلوٰۃ والسلام نے وفات پائی تو اُس کا سر اس کے بدن سے جدا کردونگا۔ تا آخر حدیث۔ اس حدیث کے آخر میں یہ ہے کہ اُس کے بعد ابو بکر رضی اللہ تعالےٰ عنہ آئے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم اطہر کو بوسہ دیا اور چھوا اور یہ آیت شریف پڑھی اِنَّكَ مَيِّتٌ وَّاِنَّهُمْ مَّيِّتُوْنَ[۲] بیشک تو ایک دن اس جہان سے پردہ کریگا۔ اور سب لوگ بھی مرجائیں گے۔ اِس سے لوگوں نے جان لیا کہ ابو بکر رضی اللہ عنہ کا کہنا درست ہے اور پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام اس جہان سے پردہ کر گئے +

---

۱ اس حدیث کو مسلم میں بروایت حضرت عائشہ ام المومنین رضی اللہ تعالےٰ عنہا سے نیز حمیدی نے اپنی صحاح میں نقل کیا ہے۔ کسی قدر اضافہ کے ساتھ +

۲ سورہ زمر رکوع ۳ +

دوسری روایت یہ ہے کہ جب ابوبکر رضی اللہ عنہ پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پاس سے باہر آئے۔ یہ آیت بزرگ پڑھی وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهِ الرُّسُلُ اَفَاِنْ مَّاتَ اَوْ قُتِلَ انْقَلَبْتُمْ عَلٰٓى اَعْقَابِكُمْ محمد بھی اللہ تعالےٰ کے ایک رسول ہیں اِن سے پہلے بھی بہت سے رسول ہوئے ہیں۔ اگر (بالفرض) یہ مرجائیں یا قتل ہوجائیں تو کیا تم اُلٹے پاؤں (دین سے) پھر جاؤ گے" (سورۃ آل عمران۔ رکوع ۱۵)

صحابۂ کرام رضی اللہ تعالےٰ عنہم نے آپ سے کہا کہ اے یارِ غار پیغمبرِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم کیا تم آپ کی نماز جنازہ پڑھو گے۔ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ ہاں۔ لوگوں نے کہا کس طرح سے آپ نے کہا کہ جتنے آدمی آتے جائیں تکبیر کہیں نماز پڑھ لیں اور دعا کریں اور باہر نکل آئیں۔ پھر اسی طرح سے دوسرے لوگ آتے جائیں اور نماز پڑھتے جائیں۔ تا آخرِ حدیث +

اور اسی حدیث میں یہ بھی مضمون ہے کہ حضرت صدیق رضی اللہ عنہ نے آپ کو غسل دلانے کیلئے کہا تو آپ کے چچازاد بھائی حضرت عباسؓ[1] اور حضرت علیؓ اور فرزندان عباسؓ فضلؓ اور قثمؓ نے آپ کو غسل دیا، اور اُسامہ بن زید اور صالح حبشی اور مہاجرین نے کہا کہ ہمارے برادران انصار کی طرف چلو کہ اُن سے ہم مشورہ کریں کہ ایک امیر ہماری طرف سے مقرر ہو اور ایک تمہاری طرف سے۔ حضرت فاروق اعظمؓ نے یہ سُن کر کہا کہ صحابہ میں سوائے ابوبکرؓ کے کون ایسا ہے کہ اُس کی تعریف خدائے پاک نے ایسے تین کلمہ فرمائے ہوں ثَانِيَ اثْنَيْنِ اِذْ هُمَا فِي الْغَارِ اِذْ يَقُوْلُ لِصَاحِبِهٖ لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا (سورۂ توبہ رکوع ۶) اُن دو میں سے وہ دوسرا شخص ہے جس کے واسطے غار حرا میں اُس کے صاحب نے فرمایا تھا کہ غم نہ کرو کہ اللہ تعالےٰ ہمارے ساتھ ہے، اس کے بعد عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے مخاطب ہو کر کہا کہ آپ اپنا ہاتھ بڑھائیں! ابوبکرؓ نے ہاتھ بڑھایا عمرؓ نے سب سے پہلے آپ کے دستِ مبارک پر بیعت کی اور سب صحابہؓ نے بھی بہت خوبی کے ساتھ + (تاریخ امام یافعی رحمۃ)[2]

حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے مناقب میں سے یہ بھی ہے کہ حضرت پیغمبر خدا

---

[1] اوّل نام عباس بن ابی طالب کا ہے اور دوبارہ نام جو عباس ہے یہ ابن عبدالمطلب ہیں ۱۲

[2] اس حدیث کو امام مسلم اور بخاری نے ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے کچھ لفظی فرق کے ساتھ نقل کیا ہے ۱۲

علیہ الصلوٰۃ والسلام نے آپ کی شان میں یہ فرمایا جب کہ خدائے تعالےٰ نے مجھ کو پیغمبر بنا کر تم پر بھیجا تو تم نے کہا کہ (محمدؐ) جھوٹ بولتے ہیں اور ابو بکرؓ نے کہا کہ یہ سچ کہتے ہیں۔ پھر ابو بکرؓ نے اپنے جان و مال سے میری مدد کی۔ پس آیا چھوڑتے ہو تم میرے لئے میرے صاحب کو؟

امام یافعی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ یہ انتہائی تعریف حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے ایمان کی ہے۔ سچائی اور یقین کامل میں کیونکہ اس حدیث میں آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے یہ خبر دی ہے کہ اور سب نے آپ کے روبرو آپ کو جھٹلایا اور ابو بکر رضی اللہ عنہ نے آپکے غیاب میں آپ کی تصدیق کی اور یہ اُن کی تصدیق کا کمال ہے کیونکہ کبھی ایسا ہوتا ہے کہ مروتاً کسی کے سامنے اس کی تکذیب نہیں کی جاتی۔ مگر یہ نہیں ہوتا کہ کسی کے غیاب میں اُس کی تصدیق کی جائے۔ اسی طرح غیاب میں کسی کی تکذیب کی جاتی ہے نہ کہ اُس کے روبرو۔ اس کا مطلب غور کرنے والے کے لئے بالکل واضح ہے ❖

اور یہ حدیث شریف لَوْ تَزِنَ اِیْمَانُ اَبِیْ بَکْرٍ مَعَ اِیْمَانِ الثَّقَلَیْنِ لَرَجَحَ اِیْمَانُ اَبِیْ بَکْرٍ[1] اگر ابو بکرؓ کے ایمان کا تمام جن و انس کے ایمان کے مقابلہ میں موازنہ کیا جائے تو ابو بکرؓ کے ایمان کا پلہ زیادہ ہوگا (یعنی باستثناء ایمان انبیا علیہم الصلوٰۃ والسلام)[2]

اور حضرت ابو بکر رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے فضائل میں سے ایک یہ بھی ہے کہ ایک روز آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے لوگوں نے دریافت کیا کہ آپ کو کون شخص سب سے زیادہ محبوب ہے آپنے فرمایا کہ عائشہ رضؓ لوگوں نے عرض کیا کہ مردوں میں سے کون فرمایا اُس کا پدر[3] ❖

نیز یہ کہ فرمایا[4] آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ مسجد میں بجز ابو بکر رضی اللہ عنہ کے کسی کی کھڑکی باقی مت رکھو ❖

اور حضرت ابن عمر[5] رضی اللہ تعالےٰ عنہ کہتے ہیں کہ پیغمبر خدا علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بعد زمانہ میں ہم لوگوں نے ابو بکر رضی اللہ عنہ کو چُن لیا تھا اُن کے بعد حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ کو اُن کے بعد حضرت عثمان رضی اللہ تعالےٰ عنہ کو یہ سب حدیثیں صحاح میں مروی ہیں ❖

صحیح مسلم میں روایت[6] ہے کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ تم میں سے ایسا

---

[1] اس حدیث کو بیہقی نے شعب الایمان میں حضرت عمرؓ سے موقوفاً بدیں الفاظ نقل کیا ہے لَوْ وُزِنَ اِیْمَانُ اَبِیْ بَکْرٍ بِاِیْمَانِ اَھْلِ الْاَرْضِ لَرَجَحَ بِھِمْ اور حکیم ترمذی نے بھی فضائل الصحابہ میں اس کو نقل کیا ہے ۱۲ [2] اس حدیث کو امام مسلم اور امام بخاری نے بروایت عمرو بن العاص نقل کیا ہے [3] اس حدیث کو امام مسلم اور امام بخاری نے ابو سعید خدری رضؓ سے نقل کیا ہے ۱۲ [4] اس قول کو بخاری اور ابو داؤد نے ابن عمرؓ سے نقل کیا ہے [5] اس حدیث کو صحیح مسلم میں بروایت ابی ہریرہؓ نقل کیا گیا ہے ۱۲

کون شخص ہے جس نے آج روزہ کی نیت کی ہو۔ ابو بکر رضی اللہ عنہ نے کہا میں نے۔ پھر آپ نے فرمایا کہ ایسا شخص کون ہے جو کسی جنازہ کے ہمراہ رہا ہو۔ ابو بکر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں۔ پھر آپ نے فرمایا کہ ایسا شخص کون ہے کہ جس نے آج کسی مسکین کو کھانا دیا ہو۔ ابو بکر رضہ نے کہا کہ میں نے۔ پھر آپ نے فرمایا کہ ایسا شخص کون ہے کہ جس نے آج کسی بیمار کی خبر گیری کی ہو۔ ابو بکر رضہ نے کہا کہ میں نے۔ اس کو سن کر آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ یہ سب کام جمع نہیں ہوتے سوائے جنتی آدمی کے۔

اس کا مطلب یہ بیان کیا گیا ہے کہ وہ شخص بے حساب بلا پرسش کے جنت میں جائیگا ورنہ ایمان لانا ہی خدائے جل وعلا کے فضل سے سبب ہے جنت میں جانے کا۔

ترمذی شریف میں روایت ہے کہ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا[1] کہ میری امت میں سب سے مہربان میری امت پر ابو بکر رضہ ہے اور جس کسی پر میں نے اسلام کو پیش کیا (کہ قبول کرو) وہ فکر میں سرگردان ہو گیا سوائے ابو بکر رضہ کے اور جب کہ حضرت ابو بکر صدیق رضہ اپنا تمام مال آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت میں لیکر حاضر ہوئے۔ تو آپ[2] نے ارشاد فرمایا کہ اپنے گھر والوں کے واسطے کیا چھوڑ کر آئے ہو تو عرض کیا۔ کہ خدائے تعالےٰ اور اس کے رسول علیہ السلام کو۔

نیز آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا۔ لَمَّا عُرِجَ بِیْ اِلَی السَّمَاءِ فَمَا مَرَرْتُ بِسَمَاءٍ اِلَّا وَجَدْتُ فِیْهَا اِسْمِیْ مَكْتُوْبًا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَ اَبُوْ بَكْرٍ خَلْفِیْ جب مجھ کو آسمان پر معراج ہوئی تو میں نے ہر ایک آسمان پر اپنا نام مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ لکھا ہوا پایا اور ابو بکر (رضی اللہ عنہ) کو اپنے ساتھ پیچھے پیچھے دیکھا۔

نیز آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا كُلُّ النَّاسِ يَقِفُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اِلَّا اَبَا بَكْرٍ فَاِنْ شَاءَ قَامَ وَاِنْ شَاءَ مَضٰى فَاِنَّهٗ يُعْطٰى كِتَابَهٗ فَيُقَالُ لَهٗ اِنْ شِئْتَ فَلَا تَقْرَاْ وَلَهٗ قُبَّةٌ فِیْ اَعْلٰى عِلِّيِّيْنَ مِنْ يَاقُوْتٍ حَمْرَاءَ وَلَهٗ اَرْبَعَةُ اٰلَافِ بَابٍ كُلَّمَا اشْتَاقَ اِلَى اللّٰهِ انْفَتَحَ مِنْهَا بَابٌ فَيَنْظُرُ اِلَى اللّٰهِ بِلَا حِجَابٍ۔ روز قیامت سب لوگوں کو کھڑے رہنے کے لئے حکم ہوگا۔ سوائے ابو بکر رضہ کے کہ ان کو اختیار رہے گا خواہ کھڑے رہیں خواہ وہ (پل صراط سے) گذر جائیں اور جب ان کو

---

[1] اس حدیث کو طبرانی نے اوسط میں اور ابن عساکر نے جابر اور حسن سے نقل کیا ہے۔

[2] اس حدیث کو ترمذی اور ابو داؤد نے حضرت عمر رضہ سے روایت کیا ہے۔

نامۂ اعمال دیا جائیگا تو یہ حکم ہوگا کہ آپ کو اختیار ہے چاہے آپ اس کو پڑھیں چاہے نہ پڑھیں اور اُن کے لئے ایک قبہ (محل گنبد نما) یاقوت سُرخ کا اعلےٰ علیین میں بنایا گیا ہے جس کے چار ہزار دروازے ہیں جب وہ خدا کے ملنے کے مشتاق ہونگے ایک دروازہ اُن میں سے کھل جائیگا اُس ہی سے وہ خدا تعالےٰ کا جمال باکمال بے پردہ دیکھ لیا کرینگے +

نیز آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ میں نے ایک روز جبرئیل امین سے دریافت کیا کہ کیا میری اُمت سے قیامت کے دن حساب لیا جائیگا ؟ کہا کہ ہاں سوائے ابو بکر رضی اللہ عنہ کے سب سے لیا جائیگا ۔ ابو بکرؓ سے کہا جائیگا کہ بے حساب جنت میں جاؤ۔ وہ جواب دینگے کہ میں بغیر اپنے دوستوں کے ہمراہ لئے جنت میں نہ جاؤنگا۔ ارشادِ ربّ العزۃ جل شانہٗ ہوگا کہ اپنے دوستوں کو بھی جنت میں لے جاؤ۔ کہ میں نے تیری ولادت کے روز یہ وعدہ کر لیا تھا اور اسی دن بہشت کو حکم دے دیا تھا کہ جو کوئی ابو بکر کا دوست ہوگا وہ اے بہشت تجھ میں ضرور داخل ہوگا +

نیز آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا لَمَّا وُلِدَ اَبُوْ بَكْرٍ طَلَعَ اللّٰهُ عَلٰى جَنَّتِهٖ عَدْنٍ فَقَالَ وَعِزَّتِيْ وَجَلَالِيْ لَا اُدْخِلَنَّكِ اِلَّا مَنْ اَحَبَّ هٰذَا الْمَوْلُوْدَ ابو بکرؓ کی ولادت کے دن اللہ تعالےٰ جنت عدن پر تجلی فرمائی ۔ اور ارشاد فرمایا کہ مجھ کو میری عزت وجلال کی قسم ہے کہ اے جنت عدن تجھ میں سوائے اس شخص کے جو اس مولود لڑکے کو دوست رکھے داخل نہ کرونگا +

نیز آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا اَلَا اُعْطِيْكِ خَبَرَكِ قَالَتْ بَلٰى يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ اِنَّ اِسْمَ اَبِيْكِ مَكْتُوْبٌ عَلٰى قَلْبِ الشَّمْسِ وَاِنَّ الشَّمْسَ يُقَابِلُ الْكَعْبَةَ فِيْ كُلِّ يَوْمٍ فَتَمْتَنِعُ عَنِ الْعُبُوْرِ عَلَيْهَا فَزَجَرَهَا الْمَلَكُ الْمُوَكَّلُ بِهَا وَيَقُوْلُ بِحَقِّ مَا فِيْكِ مِنَ الْاِسْمِ اَعْبِرِيْ فَتَعْبُرُ اے عائشہؓ کیا میں تیری ایک بات تجھ سے نہ کہوں اُنہوں نے عرض کیا کہ ہاں یا رسول اللہ ﷺ۔ آپ نے فرمایا کہ تیرے باپ کا نام آفتاب کے دل پر لکھا ہوا ہے ۔ اور جب روزانہ آفتاب خانۂ کعبہ کے مقابل ہوتا ہے اُس پر سے گزرتے وقت رُک جاتا ہے ۔ تب فرشتہ مؤکّل آفتاب کو ڈانٹ کر یہ کہتا ہے کہ گذر اے آفتاب اس اسم پاک کی برکت سے جو تجھ میں ہے ۔ تب کہیں آفتاب خانہ کعبہ سے عبور کرتا ہے +

ایک روز آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اپنے اصحاب رضہ سے ارشاد فرمایا کہ تم کو
قیامت کے حالات سے مطلع کرتا ہوں۔ اِذَا کَانَ یَوْمُ الْقِیٰمَۃِ یُنْصَبُ مِنْبَرٌ عَلٰی
یَمِیْنِ الصِّرَاطِ فَاَجْلِسُ عَلَیْہِ فَیُنْصَبُ مِنْبَرٌ ثَانٍ فَیَجْلِسُ عَلَیْہِ اِبْرَاھِیْمُ
ثُمَّ یُنْصَبُ کُرْسِیٌّ بَیْنَھُمَا فَیَجْلِسُ عَلَیْہِ اَبُوْبَکْرٍ ثُمَّ یَاْتِیْ مَلَکٌ وَیَقِفُ
عَلٰی مِرْقَاتٍ مِنْ مِنْبَرِیْ ثُمَّ یُنَادِیْ یَا مَعْشَرَ الْمُسْلِمِیْنَ مَنْ عَرَفَنِیْ
فَقَدْ عَرَفَنِیْ وَمَنْ لَّمْ یَعْرِفْنِیْ فَاَنَا مَلَکٌ خَازِنُ جَھَنَّمَ اِنَّ اللّٰہَ اَمَرَنِیْ
اَنْ اَدْفَعَ مَفَاتِیْحَ جَھَنَّمَ اِلٰی مُحَمَّدٍ وَمُحَمَّدٌ اَمَرَنِیْ اَنْ اَدْفَعَھَا اِلٰی
اَبِیْ بَکْرٍ ثُمَّ یَاْتِیْ مَلَکٌ اٰخَرُ یَقِفُ عَلَی الْمِرْقَاتِ الثَّانِیْ مِنْ مِنْبَرِیْ
ثُمَّ یُنَادِیْ یَا مَعْشَرَ الْمُسْلِمِیْنَ مَنْ عَرَفَنِیْ فَقَدْ عَرَفَنِیْ وَمَنْ لَّمْ یَعْرِفْنِیْ
فَاَنَا رِضْوَانُ خَازِنُ الْجِنَانِ اِنَّ اللّٰہَ اَمَرَنِیْ اَنْ اَدْفَعَ مَفَاتِیْحَ الْجَنَّۃِ اِلٰی
مُحَمَّدٍ وَاَنَّ مُحَمَّدًا اَمَرَنِیْ اَنْ اَدْفَعَھَا اِلٰی اَبِیْ بَکْرٍ ثُمَّ یَتَجَلّٰی لَنَا الْجَلِیْلُ
الْجَبَّارُ جَلَّ جَلَالُہٗ وَیَقُوْلُ مَرْحَبًا لِّخَلِیْلٍ وَحَبِیْبٍ وَصِدِّیْقٍ۔ قیامت کے
دن ایک منبر پل صراط کی سیدھی جانب رکھا جائیگا کہ میں اُس پر جلاس کرونگا۔ پھر دُوسرا
منبر رکھا جائیگا۔ جس پر حضرت ابراہیم علیہ السلام تشریف رکھینگے۔ اس کے بعد دونوں
منبروں کے بیچ میں ایک کرسی رکھی جائیگی اُس پر ابوبکر رضی اللہ عنہ بیٹھیں گے۔ پھر
ایک فرشتہ آئیگا اور میرے منبر کی ایک سیڑھی پر کھڑا ہو کر یہ آواز دے گا۔ کہ مسلمانو!
تم میں سے جس کسی نے مجھ کو پہچانا اُس نے پہچانا اور جس نے نہ پہچانا اُس کو معلوم ہو کہ میں دوزخ کا داروغہ
ہوں (مالک) خدا تعالےٰ نے مجھ کو یہ حکم دیا تھا کہ میں دوزخ کی کنجیاں حضرت محمد رسول اللہ
کے حوالہ کردوں اور آپ نے یہ ارشاد فرمایا کہ ان کو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو دے دو۔
اس کے بعد ایک اور فرشتہ آئیگا وہ میرے منبر کی دوسری سیڑھی پر کھڑا ہو کر یہ آواز دیگا
کہ مسلمانو! تم میں سے جس نے مجھ کو پہچانا اُس نے پہچانا۔ اور جس نے نہ پہچانا اس کو معلوم ہو
کہ میں رضوان ہوں جنت کا داروغہ۔ خدائے تعالےٰ نے مجھ کو یہ حکم دیا تھا کہ میں جنت کی
کنجیاں حضرت محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے حوالہ کردوں اور آپ نے یہ ارشاد فرمایا
کہ اُن کو حضرت ابوبکر رضہ کو دے دو۔ اس کے بعد ہم پر خدائے تعالےٰ جس کی شان بڑی
اور بزرگ مرتبہ ہے۔ خود تجلی فرمائیگا اور ارشاد ہوگا کہ مبارک باد ہو میرے خلیل کو اور

حبیب اصلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور صدیق رضؓ کو ◆

ایک روز حضرت پیغمبر خدا علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حضرت صدیق رضی اللہ تعالےٰ عنہ کو بشارت دی کہ اَعْطَاكَ اللّٰهُ الرِّضْوَانَ الْاَكْبَرْ خدائے تعالےٰ نے تم کو اے ابو بکر رضؓ مقام رضوانِ اکبر عطا فرمایا ہے۔ آپ نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ رضوانِ اکبر سے کیا مراد ہے۔ ارشاد فرمایا کہ يَتَجَلَّى اللّٰهُ لِلْمُؤْمِنِيْنَ عَامَّةً وَيَتَجَلّٰى لَكَ خَاصَّةً خدائے پاک سب مسلمانوں کے لئے عام طور پر تجلی فرمائیگا۔ اور تمہارے واسطے خاص طور سے ◆

مروی ہے کہ ایک روز حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالےٰ نے اسی ہزار دینار بلکہ جو کچھ اُن کے پاس تھا سب راہِ خدائے وحدہٗ لاشریک میں خرچ کر دیا۔ اور درویشی اختیار کر لی۔ اور کمبلی پہن لی۔ اور بجائے گھنڈیوں کے اُس میں کانٹے لگا کر بارگاہِ حضرت رسالت صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوئے حضرت پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ اے ابو بکر رضؓ یہ کیا حال ہے آپ ابھی اس کا کچھ جواب دینے نہ پائے تھے کہ جبریل علیہ السلام حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی سی کمبلی پہنے ہوئے ویسے ہی کانٹے لگاتے ہوئے پہنچے۔ ان کو دیکھ کر حضرت پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اور تعجب ہوا اور آپ نے فرمایا کہ اے اخی جبریل آج یہ آپ کا لباس کیسا ہے انہوں نے عرض کیا کہ صدیق اکبر رضؓ کے اتباع میں اس کو پہنا ہے سب ملائک مقربین کے لئے بارگاہ الٰہی سے احکام پہنچ چکے ہیں کہ آج کل فرشتے ابو بکر رضی اللہ عنہ کے اتباع میں کمبلی پہنیں اور ویسے ہی اس میں کانٹے لگائیں۔ مجھ کو خدائے پاک نے آپ کے پاس بھیجا ہے تاکہ آپ خدا کا سلام ابو بکر رضؓ کو پہنچا دیں اور اُن سے کہیں کہ کیا اس فقیری کے حال میں بھی آپ اللہ تعالےٰ سے خوشنود ہیں۔ حضرت رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اللہ تعالےٰ کا سلام اور پیغام ابو بکر رضی اللہ عنہ کو پہنچا دیا۔ یہ سُن کر حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ نے تین مرتبہ خوشی کے نعرے بلند کر کے کہا کہ میں اپنے خدا سے رضامند ہوں۔ حضرت پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ اے ابو بکرؓ تم سے کون سا نیک کام سرزد ہوا ہے جو خدائے پاک نے تم کو سلام کہلا بھیجا۔ اور اپنی رضامندی ظاہر فرمائی۔ اس کا ابو بکر رضی اللہ عنہ نے کچھ جواب نہیں دیا۔ کہ جبریل علیہ السلام اُترے اور کہا کہ اے محمد (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) آپ کو شاید معلوم نہیں ہے کہ ابو بکر رضؓ کا جو کچھ دنیاوی مال و اسباب اور ملک و املاک تھی وہ سب اُنہوں نے راہِ خدا پاک میں دے دی اور سات آدمی

مسلمان جن کو کافروں نے شکنجہ میں بند کر رکھا تھا تاکہ آپ کے دین متین سے وہ برگشتہ ہو جائیں ان سب کو ابوبکر رضی اللہ عنہ نے دس گنی قیمت دیکر خرید لیا۔ بلال۔ عامر۔ نہدیہ۔ دختر نہدیہ۔ زبیرہ۔ اُم عمیس۔ کنیزک بنی مومل۔ اس وقت جبریل علیہ السلام سورہ واللیل لے کر نازل ہوئے ✦

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالے عنہ سے آیت فَأَمَّا مَنْ أَعْطَىٰ وَاتَّقَىٰ وَصَدَّقَ بِالْحُسْنَىٰ کی تفسیر میں مروی ہے یعنی دونوں جہان عطا فرما دئے اور اُس کی طرف متوجہ نہیں ہوئے۔ اور لغو کاموں اور خطاؤں سے پرہیز کیا۔ اور رضا اور قرب مولیٰ جل وعلا کی طلب میں سچائی کے ساتھ رہے۔ جب آپ اس آیت پر پہنچے کہ وَمَا لِأَحَدٍ عِندَهُ مِن نِّعْمَةٍ تُجْزَىٰ إِلَّا ابْتِغَاءَ وَجْهِ رَبِّهِ الْأَعْلَىٰ وَلَسَوْفَ يَرْضَىٰ یعنی اس کے پاس کوئی ایسی نعمت نہیں جس کی جزا وہ چاہتا ہو۔ سوائے اپنے پروردگار کی رضا اور خوشنودی کے۔ اور عنقریب وہ راضی ہوگا۔ تو حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اس جماعت کو خریدا اور آزاد کر دیا۔ نہ اس خیال سے کہ کوئی شخص اس کا عوض آپ کو ادا کرے بلکہ اس نیت سے کہ خدائے تعالے آپ سے راضی ہوئے۔ اور یہ فعل نیک اللہ تعالے کی بارگاہ میں جلد پہنچے۔ اور اللہ تعالے آپ سے خوشنود ہو۔ حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے لئے دعا فرمائی اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ أَبَا بَكْرٍ مَعِي فِي دَرَجَتِي يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَأَوْحَى اللّٰهُ إِلَيْهِ أَنْ قَدِ اسْتَجَابَ اللّٰهُ دُعَاءَكَ اے میرے خدا ابوبکر کو قیامت میں میرے ساتھ اُٹھا۔ اللہ تعالے نے آپ پر وحی بھیجی کہ بیشک ہم نے آپ کی یہ دُعا قبول کر لی ✦

آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا ہے مَا لِأَحَدٍ عِنْدَنَا يَدٌ إِلَّا كَافَيْنَاهُ مَا خَلَا أَبَا بَكْرٍ فَإِنَّ لَهُ عِنْدَنَا يَدًا يُكَافِيهِ اللّٰهُ کہ کسی شخص کا مجھ پر احسان باقی نہیں ہے جس کا میں نے معاوضہ نہ کر دیا ہو سوائے ابوبکر کے کہ اس کا مجھ پر ایسا احسان ہے جس کا معاوضہ اللہ تعالے ہی دیگا ✦

نیز آنحضرت صلی اللہ علیہ آلہ وسلم نے فرمایا ہے مَا نَفَعَنِي مَالُ أَحَدٍ كَمَالِ أَبَا بَكْرٍ فَلَوْ كُنْتُ مُتَّخِذًا خَلِيلًا غَيْرَ رَبِّي لَاتَّخَذْتُ أَبَا بَكْرٍ خَلِيلًا

۱؎ اس حدیث کو ترمذی نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے ✦

مجھ کو کسی شخص کے مال نے ابوبکرؓ کے مال کی طرح نفع نہیں دیا ہے۔ اور اگر میں اللہ تعالےٰ کے سوا کسی اور کو اپنا خلیل بناتا تو ابوبکر کو بناتا ؁

منقول ہے کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کو ہجرت کا حکم ہوا تو آپ نے جبرئیل علیہ السلام سے دریافت فرمایا کہ میرے ساتھ کون شخص ہجرت کریگا۔ جبرئیل علیہ السلام نے کہا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ۔ اُسی روز اللہ تعالےٰ نے آپ کو صدیق کا لقب عطا کیا۔ علماءٔ نے آپ کا عتیق نام رکھے جانے کی دلیل میں اختلاف کیا ہے۔ بعض کہتے ہیں کہ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے آپ کی شان میں فرمایا ہے کہ مَنْ اَرَادَ اَنْ یَّنْظُرُ اِلٰی عَتِیْقٍ مِنَ النَّارِ فَلْیَنْظُرْ اِلٰی وَجْہِ اَبِیْ بَکْرِ ابْنِ اَبِیْ قُحَافَۃَ جو شخص دوزخ سے آزاد کئے ہوئے انسان کی صورت دیکھنا چاہتا ہو وہ ابوبکر ابن قحافہ کی صورت کو دیکھے۔ علما کی دوسری جماعت کہتی ہے کہ آپ کے حسن و جمال صورت کی وجہ سے آپ اس لقب سے ملقب ہوئے ؁

منقول ہے کہ جب حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ تختِ خلافت پر متمکن ہوئے اور تمام صحابۂ کبار نے مہاجرین اور انصار میں سے اپنی رضا و رغبت کے ساتھ آپ کے ہاتھ پر بیعت کی اور صحابہ کبار رضی اللہ عنہم اظہار اطاعت اور اصول پیروی میں باہم سبقت کرنے لگے۔ تو حضرت امیر المومنین عمر بن خطاب رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے فرمایا کہ بالفرض اگر لوگ مجھ کو مجبور کرنے کی غرض سے گرفتار کریں اور گردن ماریں تو میں اس کو بھی پسند کروں بمقابلہ اس کے کہ میں ایسی قوم میں امیر بنایا جاؤں۔ جس میں کہ ابوبکر رضی اللہ عنہ موجود ہوں امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے کہا کہ اے ابوبکرؓ تم کو رسولِ خدا صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم نے دین کے کاموں میں آگے رکھا۔ اپنے سامنے نماز میں امام بنایا۔ اور تمہاری اقتدا کی۔ ہم بھی آپ کو دین و دنیا کے کاموں میں آگے رکھیں گے۔ پس آپ اپنا ہاتھ دیجیے تاکہ میں بیعت کروں۔ آپ کی کمال عظمت و حشمت و رعب و داب اور کمال یقین کی وجہ سے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم میں کسی قسم کا اختلاف پیدا ہوا۔ آپ نے دین کے مخالفین کی بیخ و بنیاد اکھیڑ دی۔ آپ کی خلافت کے زمانہ میں اسلامی لشکر ممالک شام و عراق وغیرہ کی فتح

---

۱؎ اس حدیث کو بروایت ابوہریرہؓ احمدؒ نے اپنے مسند میں نقل کیا ہے ؁

۲؎ اس حدیث کو بروایت حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ترمذی اور ابویعلی اور ابن سعد اور حاکم نے روایت کیا ہے ؁

اور تاراج کرنے میں مصروف رہے۔ اور بے دین بادشاہوں کے زیر و زبر کرنے میں مشغول ہوئے۔ جس قدر صدقہ اور زکوٰۃ اور جزیہ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کے زمانہ میں لیا جاتا تھا۔ آپ کے عہد میں بھی تمام ملک عرب سے وصول ہوتا رہا۔ ان کی ادائی میں کوئی فرق نہ ہوا۔ مسیلمۂ کذاب جس نے نبوت کا دعوےٰ کیا تھا اور اسودِ عنسی جو خدائی کا مدعی ہوا تھا ان دونوں سے بہت بڑے فتنے برپا ہو گئے تھے۔ بستر ہزار اسی آدمی اُن کے ساتھ ہو گئے تھے۔ آپ ہی کی تیغ بے دریغ کے زخم سے یہ فتنے فرو ہوئے +

قدسیہ آپ فرماتے ہیں کہ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بعثت سے پہلے میں نے خواب[1] میں دیکھا کہ ایک نورِ عظیم آسمان سے کعبہ کی چھت پر اُترا اور مکہ میں کوئی گھر ایسا باقی نہ رہا جس میں وہ کچھ نہ کچھ نہ پہنچا ہو۔ اس کے بعد یہ تمام انوار جمع ہو کر پہلے کی طرح ایک نور بن گئے۔ پھر یہ نور میرے گھر میں اُترا۔ میں اس نور کو اپنے گھر میں دیکھ رہا تھا۔ صبح کو میں نے یہ خواب ایک راہب سے بیان کر کے تعبیر طلب کی۔ اُس نے کہا یہ ایک قسم کی بدخوابی ہے۔ اس کا کوئی اعتبار نہ کرنا چاہیئے۔ اس خواب کو دیکھ کر ایک زمانہ گذر گیا تھا کہ تجارت کی وجہ سے میں دیرِ بحیر میں جو بحیرا راہب کا مسکن تھا پہنچا۔ میں نے اس خواب کی تعبیر اُس راہب سے چاہی اُس نے کہا تو کون شخص ہے میں نے کہا میں ایک مرد ہوں قریش سے راہب نے کہا کہ اللہ تعالےٰ تمہاری قوم میں ایک نبی مبعوث کرے گا اور تم اُن کی زندگی میں اُن کے وزیر ہو جاؤ گے۔ اور اُن کی وفات کے بعد اُن کے جانشین ہو گے۔ پس جب حضرت محمد علیہ الصلوٰۃ والسلام رسول ہوئے مجھ کو مسلمان ہونے کیلئے آپ نے یاد فرمایا میں نے کہا کہ ہر پیغمبر کی نبوت کی کچھ دلیل ہوا کرتی ہے آپ کی نبوت کی کیا دلیل ہے آپ نے فرمایا کہ میری نبوت کی دلیل تمہارا وہ خواب ہے جو تم نے دیکھا تھا۔ اول راہب نے اس کی تعبیر یہ دی تھی کہ یہ ایک قسم کی بدخوابی ہے اس کا کچھ اعتبار نہیں ہے۔ پھر تم نے مقام بحیر میں ایک راہب سے اس کا تذکرہ کیا تو اس نے یہ تعبیر دی کہ تمہاری قوم میں ایک پیغمبر آئیگا۔ اور تم اُس کے وزیر ہو گے۔ اور اُن کی وفات کے بعد تم اُن کے جانشین میں نے کہا آپ کو اس واقعہ کی کس نے اطلاع دی۔ فرمایا جبرئیل علیہ السلام نے۔ میں نے کہا کہ اس سے زیادہ میں آپ سے اور کوئی دلیل اور برہان طلب کرنا نہیں چاہتا ہوں اَشْهَدُ

---

[1] امام سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے اس کو نقل کیا ہے کچھ اضافہ کے ساتھ (عمدۃ التحقیق) ۲

اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ
مَیں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ تعالےٰ کے سوا اور کوئی معبود نہیں ہے وہ اکیلا ہے اُس کا کوئی شریک نہیں۔ اور اس امر کی تصدیق کرتا ہوں کہ محمد اُس کے بندے اور اُس کے رسول ہیں ؛

قدسیہ زہری نے روایت کیا ہے کہ جب صحابہؓ نے آپ کے ہاتھ پر خلافت کی بیعت کر لی تو آپ منبر پر چڑھے اور خطبہ پڑھا۔ آپ نے اُس خطبہ میں فرمایا۔ کہ وَاللّٰہِ مَا کُنْتُ حَرِیْصًا عَلَی الْاِمَارَۃِ یَوْمًا وَّلَیْلَۃً قَطُّ وَلَا کُنْتُ فِیْھَا رَاغِبًا وَّلَا سَأَلْتُھَا اللّٰہَ عَزَّ وَجَلَّ سِرًّا اَوْ عَلَانِیَۃً وَّمَالِیْ فِی الْاِمَارَۃِ مِنْ رَّاحَۃٍ قسم ہے خدا کی میں نے کبھی امارت کے لئے حرص نہیں کی۔ اور دن میں یا رات میں میرے دل میں اُس کا خیال بھی نہیں گذرا۔ اور نہ کبھی پوشیدہ یا ظاہر اللہ تعالےٰ سے اس کی درخواست کی کیونکہ اس امارت میں مجھے کوئی آرام نہیں ہے ؛

صاحب کشف المحجوب کہتے ہیں کہ جب خدائے پاک بندے کو کمال صدق پر پہنچاتا ہے۔ اور مقام تمکین سے مشرف کرتا ہے تو بندہ اُس کی مرضی کا منتظر رہتا ہے تاکہ جو صفت آئے اُس پر قائم ہو جائے۔ اگر حکم ہو تو فقیر ہو جائے۔ جیسے کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ابتدا میں فقیر ہوئے۔ اگر فرمان ہو تو امیر بن جائے گا۔ جیسے کہ صدیق اکبرؓ انتہا میں امیر ہوئے۔ پس تجرید اور تمکین میں اور فقر کے لئے حرص کرنے اور ریاست چھوڑنے کی خواہش کرنے میں اس جماعت کی اقتدا حضرت صدیق اکبر رضے اللہ عنہ ہی کے طریقہ پر ہے۔ رضی اللہ تعالےٰ عنہ ؛

قدسیہ۔ آپ فرماتے ہیں۔ دَارُنَا فَانِیَۃٌ وَّاَحْوَالُنَا عَارِیَۃٌ وَّ اَنْفَاسُنَا مَعْدُوْدَۃٌ وَّکَسْلُنَا مَوْجُوْدٌ ہماری سرائے یعنی دنیا فانی ہے اور ہمارے حالات عاریتی ہیں اور ہمارے سانس شمار کئے ہوئے ہیں اور ہماری سُستی موجود ہے۔ دنیا اور دنیاداری کی کوئی ایسی قدر نہیں ہو سکتی جس کی طرف دل کو مشغول کیا جائے جب تو فانی میں مشغول ہوا تو ذات باقی سے محجوب ہو گیا۔ نفس اور دنیا خدائے پاک سے باعث حجاب ہیں۔ خدا کے دوستوں نے دونوں سے کنارہ کشی کی۔ اور سمجھ گئے کہ دنیا عاریت ہے اور لوگوں کا مال ہے پس اُنہوں نے لوگوں کے مال سے اپنے تصرف کے ہاتھ کو کھینچ لیا۔ اور انفاس معدودہ پر دل لگانے کو غفلت میں شمار کیا۔ وہ سمجھ گئے کہ اُن کا جسم ناقہ عمل ہے تا کہ کشتی

قدسیہ۔ منقول ہے کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ دعا میں کہا کرتے تھے
اَللّٰھُمَّ ابسط لی الدنیا وزھدنی فیھا خدایا دنیا میرے لئے کشادہ کر اور اس وقت مجھ کو اُس کی آفت سے محفوظ رکھ۔ مجھ کو دنیا عطا فرما تاکہ اس کا شکر ادا کروں اور پھر توفیق دے تاکہ تیری رضا کے لئے اُس سے کنارہ کش ہو جاؤں۔ اور اس سے منہ پھیر لوں تاکہ شکر کا اور خدا کے رستہ میں خرچ کرنے کا مرتبہ بھی پاؤں۔ اور مقام صبر اور رضا بھی حاصل کر لوں۔ اِس مناجات میں ایک رمز ہے یعنی میں فقیری میں مضطر نہ ہوں بلکہ میرا فقر اختیاری ہو۔ اور تمام مشائخین صوفیہ قدس اللہ اسرارہم کا یہی قول ہے مگر ایک بزرگ نے کہا ہے کہ فقر اضطراری کامل ہے۔ بہ نسبت فقر اختیاری کے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالےٰ عنہ انبیا اور رسل صلوٰۃ اللہ وسلامہ علیہم کے بعد تمامی خلائق سے افضل ہیں ممکن نہیں ہے کہ کوئی شخص آپ کے آگے قدم بڑھا سکے ✤

کہتے ہیں کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالےٰ عنہ تہجد کی نماز ہمیشہ آہستہ پڑھا کرتے تھے۔ اور حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ بلند آواز سے پڑھتے تھے حضرت رسالتمآب صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ نماز میں قرأت آہستہ کیوں کرتے ہو۔ آپ نے عرض کیا کہ میں جانتا ہوں کہ اللہ تعالےٰ مجھ سے غائب نہیں ہے اور اُس کے سُننے کیلئے پست آواز اور بلند مساوی ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ تم کیوں بلند آواز سے پڑھتے ہو۔ آپ نے کہا کہ سوتے ہوئے لوگوں کو بیدار کرتا ہوں۔ اور شیطان کو اپنے پاس سے دور کرتا ہوں۔ یہیں سے مشائخ طریقت حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کو ارباب مشائخ میں مشاہدہ میں مقدم جانتے ہیں حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے مشاہدہ کا پتہ دیا اور حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے مجاہدہ کی خبر دی۔ مقام مجاہدہ بمقابلہ مقام مشاہدہ کے ایسا ہے جیسے قطرہ دریائے محیط میں۔ اسی لئے آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حضرت عمرؓ رضی اللہ عنہ سے فرمایا ھَلْ اَنْتَ اِلَّا حَسَنَۃٌ مِنْ حَسَنَاتِ اَبِی بَکْرٍ تم (ابو بکرؓ کی) نیکیوں میں سے ایک نیکی ہو۔ جب عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ جو اسلام کی عزت ہیں۔ ابو بکر رضی اللہ عنہ کی نیکیوں میں سے ایک نیکی ہیں۔ تو اوروں کی کیا حساب ✤

---

۱؎ اس حدیث کو حضرت عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا سے رزین نے روایت کیا ہے ✤

**کرامت:** حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا کہتی ہیں کہ جب حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے وفات پائی تو بعض صحابہ رضوان اللہ علیہم نے کہا کہ ہم آپ کو شہدا میں دفن کرینگے۔ اور بقیع میں لے جائینگے۔ میں نے کہا کہ اپنے حجرہ میں اپنے حبیب کے پاس دفن کرونگی۔ ہم اسی اختلاف میں تھے کہ نیند کا مجھ پر غلبہ ہوا۔ میں نے سُنا کہ کوئی شخص یہ کہہ رہا ہے ضُمُّوا الْحَبِیْبَ اِلَی الْحَبِیْبِ "دوست کو دوست کے پاس پہنچا دو" میں بیدار ہو گئی۔ تو معلوم ہوا کہ سب لوگوں نے اِس آواز کو سُن لیا یہاں تک کہ مسجد میں بھی لوگوں نے سُنا۔[1]

**کرامت:** شواہد النبوۃ میں منقول ہے کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے وصال کے وقت وصیت فرمائی تھی۔ کہ اُن کے تابوت کو روضۂ رسول اللہ علیہ وآلہ وسلم پر لیجائیں اور عرض کریں کہ اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہ اے خدا کے رسول یہ ابوبکرؓ ہے آپ کے آستانہ پر آیا ہے اگر یہ بات مقبول ہو جائے گی تو دروازہ کھل جائے گا۔ پس مجھ کو وہیں رکھنا۔ اگر دروازہ نہ کھلا تو بقیع میں لیجانا۔ راوی کہتا ہے کہ ہم نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی وصیت کے مطابق عمل کیا ابھی یہ بات ختم نہ ہونے پائی تھی کہ پردہ اُٹھ گیا اور ہمارے کانوں میں یہ آواز آئی کہ حبیب کو حبیب کے پاس لے آؤ۔

**کرامت:** شیخ ابو محمد شنبکی کہتے ہیں کہ ہمارے شیخ ابوبکر بن ہرار قدس سرہ ابتداء زمانہ میں قزاقی میں موضع بطائح میں مشہور تھے جب آپ نے صدق اور اخلاص کے ساتھ توبہ کرلی اور سب سے آپ نے یکسوئی اختیار کی تو آپ کے دل میں یہ خیال پیدا ہوا کہ وہ اپنے کو ایسے شخص کو سونپیں جو آپ کو خدا تک پہنچا دے۔ اُس زمانہ میں عراق میں کوئی بزرگ شیخ مشہور موجود نہ تھا۔ آپ نے آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام اور حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالےٰ عنہ کو خواب میں دیکھا اور عرض کیا کہ اے خدا کے رسول اَلْبِسْنِیْ خِرْقَۃً مجھ کو خرقہ پہنائیے آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا یَا ابْنَ ہرار اَنَا نَبِیُّكَ وَھٰذَا شَیْخُكَ اے ابن ہرار میں تیرا نبی ہوں اور یہ یعنی ابوبکر تیرے شیخ ہیں۔ پھر آپ نے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ اے ابوبکر اپنے ہمنام کو خرقہ پہناؤ۔ پس حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اُن کو پیراہن اور کُلاہ پہنائی اور اپنا مبارک ہاتھ

---

۱؎ اس حدیث کو کتاب صفوہ میں حضرت عائشہ رضؓ سے اور امام سیوطی نے اس کا خلاصہ تاریخ الخلفاء میں نقل کیا ہے۔

۲؎ اس واقعہ کو امام شعرانی نے طبقات کبریٰ کی جلد دوم میں بہ ثبت نمبر ۲۵ اور امام یافعی نے خلاصۃ المفاخر کی حکایت ثالثہ میں نقل کیا ہے

اُن کی پیشانی اور سر پر پھیرا۔ اور کہا کہ برکت دے اللہ تجھ کو۔ اِس کے بعد آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ اے ابوبکر ابن ہرارا تجھ سے میری اُمت کے اہل طریقت کی سُنتیں زندہ ہونگی۔ اور ارباب خلائق (خدا کے دوستوں) کی منزلیں مٹ جانے کے بعد تیری ذات سے استقامت پائینگی۔ اور عراق کی مشیخت قیام قیامت تک تیری وجہ سے قایم رہیگی۔ اور تیرے ظہور کے سبب سے عنایت باری تعالے کی ٹھنڈی ہوائیں چلیں گی۔ اور خدائے پاک کی مہربانیوں کی خوشبوؤں کی لپٹیں تیری وجہ سے نکلینگی۔ اِس کے بعد ابوبکر بن ہرارا بیدار ہوگئے۔ اور وہی پیراہن اور کلاہ جو حضرت صدیق اکبر رضہ نے عطا فرمائے تھے۔ بعینہٖ اپنے پاس پائے۔ شیخ کے سر مبارک پر جو پھوڑے تھے وہ سب کے سب یک لخت اچھے ہوگئے۔ اور عالم میں گویا ندا کر دی گئی کہ شیخ ابوبکر وَصَلَ اِلَی اللہِ تعالیٰ شیخ ابوبکر اللہ تعالے سے واصل۔ اور عارف باللہ ہوگئے۔ چاروں طرف سے مخلوق شیخ کی طرف متوجہ ہوئی۔ حق تعالے کی طرف سے شیخ میں قرب الٰہی کی علامتوں اور شیخ کی باتوں کی تصدیق اور سچائی پے درپے ظاہر اور مشتہر ہوئی۔ راوی بیان کرتا ہے کہ میں نے بارہا شیخ ابوبکر کے اطراف بہت سے شیر بیٹھے ہوئے دیکھے۔ اور بعض اوقات شیروں کو شیخ کے پائے مبارک پر لوٹتے ہوئے دیکھا۔ شیخ ابن ہرارا سب سے پہلے شخص ہیں جنہوں نے قرون اولے طبقۂ رسالت کے فاضلوں اور مشائخوں کے گزر جانے کے بعد عراق میں مشیخت کی بنیاد ڈالی۔ اور میں اُن کا مُلہم تھا۔

**کرامت** شیخ علی بن وہب سنجاری قدس سرہ کہتے ہیں کہ میں نے خواب میں دیکھا کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اے علی مجھ کو حکم دیا گیا ہے کہ یہ کلاہ تجھ کو پہناؤں پس حضرت نے اپنی آستین مبارک سے کلاہ نکالی۔ اور میرے سر پر رکھی۔ میں جب بیدار ہُوا تو بعینہ وہی کلاہ اپنے سر پر رکھی ہوئی پائی۔

امام یافعی دیباچہ تکملہ کتاب روضۃ الریاحین میں لکھتے ہیں کہ مدینہ منورہ میں روضہ مبارک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم میں اس کتاب کو جب میں نے سُنایا تو حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی طرف رُخ انور کو پھیر کر تبسم فرمایا میں نے اس واقعہ کو بیداری میں مشاہدہ کیا ہے۔

حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بقیہ کرامتوں اور خوارق عادات کو

کتاب کراماتُ الاولیا کے حوالہ کرتا ہوں۔ وہاں اُن کو تفصیل اور تشریح کے ساتھ بیان کیا گیا ہے ✤

حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خلافت دو برس چار مہینے رہی بعض روایتوں میں تیس[۳۰] ماہ یعنی اڑھائی برس مذکور ہے۔ اور آپ کی عمر عزیز ترسٹھ سال مطابق عمر اشرف نبوی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ہوئی۔ بتاریخ تئیسویں[۲۳] جمادی الاول یا اٹھائیسویں جمادی الاول اور بعض کے نزدیک تیسویں[۲۳] جمادی الثانی منگل کی رات میں مغرب اور عشا کے درمیان اور بعضوں نے کہا نو[۹] ربیع الثانی کو آپ[۱] نے رحلت فرمائی۔ اور آپ کی وصیت کے موجب آپ کی بیوی اسما بنت عمیس نے آپ کو غسل دیا اور پرانے دو کپڑوں میں آپ کی تکفین کی۔ کیونکہ زندہ آدمی نئے لباس کا زیادہ مستحق ہوتا ہے ✤

امیر المومنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے صحابہ کبار رضی اللہ عنہم کے ساتھ نماز جنازہ پڑھی۔ اور روضۂ مقدسہ حضرت سرور کائنات علیہ و علےٰ آلہ الصلوٰۃ والتحیات میں آپ دفن ہوئے۔ جیسا کہ مذکور ہوا۔ چونکہ انبیا علیہم الصلوٰۃ والسلام کے بعد سب بنی آدم میں آپ کی شانِ افضلیت یکتا ہے۔ اس لئے کلمۂ احسن سے ۱۳ھ میں آپکی تاریخ وفات نکلتی ہے ✤

# حضرت امیر المومنین عمر فاروق رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے حالات

آپ کا انتساب علوم[۲] ظاہر اور حقائقِ باطن اور حصول کمالات اور قرب الٰہی میں حضرت صدیق[۳] اکبر رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے اور ان کو حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ہے

---

[۱] تحفۃ الواعظین میں واقعہ وفات یوں لکھا ہے کہ ایک یہودی نے آپکی دعوت کی اور کھانے میں زہر ملوا دیا۔ ایک سال تک آپ اس سے بیمار رہے اور انتقال فرمایا ✤ [۲] آپ کے بدن لمبا تھا اور آپکے دونوں شانوں کے درمیان بہت کشادگی تھی۔ اور آپکا سر مبارک اصلع تھا۔ اور آپ بیس سال کی عمر میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے۔ اور آپ ہفتہ میں ایک بار محاسبہ کیا کرتے تھے یعنی اپنے اعمال کا حساب کیا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ اپنی خطاؤں کو یاد کر کے اتنے کوڑے اپنی جسم اطہر پر مارے کہ خون جاری ہو گیا تھا۔ آپکے نو (۹) لڑکے یعنی ابو عبد کنیت ابو عبد الرحمن۔ عبد الرحمن اکبر۔ زید اکبر۔ عاصم۔ عیاض۔ زید اصغر۔ عبید اللہ۔ عبد الرحمن اوسط۔ عبد الرحمن اصغر۔ اور (۴) لڑکیاں حضرت حفصہ۔ رقیہ۔ فاطمہ۔ زینب ۱۲ مناقب تخلق ✤ [۳] یہ مقولہ بلحاظ فیضان باہمی کے ہے ورنہ کل خلفاء کو تمام نعمتیں علم ظاہری و باطنی کی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بلا واسطہ حاصل ہوئی ہیں ✤

اور حسب فرمان آنسرور علیہ الصلوٰۃ والسلام حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے بعد باشارہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم لَوْ کَانَ بَعْدِیْ نَبِیًّا لَکَانَ عُمَرُ ابْنُ الْخَطَّابِ لٰکِنْ اَنَا خَاتَمُ النَّبِیِّیْنَ اگر میرے[1] بعد کوئی نبی ہوتا تو وہ عمر ہوتا۔ لیکن میں خاتم النبیین ہوں کہ میرے بعد اور کوئی نبی مبعوث نہ ہوگا، آپ خلیفہ ہوئے۔ جب صدیق عتیق اس عالم سے سفر فرمانے لگے تو فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کا نام ایک کاغذ پر آپ نے لکھا اور تمام اصحاب کبار وصغار کو جمع کیا اور فرمایا کہ جس شخص کا نام اس کاغذ پر میں نے لکھا ہے اس کو بلاکسی اختلاف کے قبول کرو۔ سب نے قبول کر لیا۔ حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا کہ قبول کیا میں نے اگرچہ عمرؓ ہی کیوں نہ ہوں۔ پس جب حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ تخت خلافت پر متمکن ہوئے۔ تو امیر المومنین عثمان رضی اللہ عنہ اور امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ نے حضرت امام حسن اور حضرت امام حسین اور تمام اصحاب رضی اللہ تعالےٰ عنہم کے ساتھ آپکے ہاتھ پر بیعت کی۔ اور آپکی اطاعت اور پیروی کے لیئے گردن رکھی ۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا نسب مبارک حضرت سرور کائنات علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ساتھ جناب کعب میں اس طرح سے ملتا ہے۔ عمر بن الخطاب بن نفیل بن عبد العزےٰ بن ریاح بن عبد اللہ بن قرط بن فرلح بن عدی بن کعب بن لوئی۔ آپ کی ولادت مکہ مکرمہ میں سال فیل کے بعد ہوئی ۔

آنحضرت[2] علیہ الصلوٰۃ والسلام نے آپ کی بابت ارشاد فرمایا کہ اَلْحَقُّ یَنْطِقُ عَلٰی لِسَانِ عُمَرَ حضرت عمرؓ کی زبان سے حق گویا ہے ۔

ایک روز آنحضرت[3] علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ابو جہل اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو ایک جگہ دیکھا اور آپ نے دعا فرمائی کہ اَللّٰھُمَّ اَشْدُدْ دِیْنَکَ بِاَحَبِّ الرَّجُلَیْنِ اِلَیْکَ اے خدا ان دونوں میں سے جو تجھ کو پسند ہو اس کے اسلام لانے سے اپنی دین کو قوت دے۔ پس اللہ تعالےٰ نے اپنے دین کو عمر رضی اللہ عنہ کے اسلام سے قوی کیا ۔

کہتے ہیں کہ جس روز آپ مسلمان ہوئے جبرئیل امین حضرت سید المرسلین علیہ الصلوٰۃ والسلام

---

۱ے اس حدیث کو ترمذی اور احمد نے اور ابو یعلی اور طبرانی اور بیہقی اور حاکم اور ابو نعیم نے عقبہ بن عامرؓ سے نقل کیا ہے ۱۲

۲ے ترمذی نے ابن عمرؓ سے روایت کیا ہے اور ابو داؤد نے ابی ذر سے بہ تبدیل الفاظ نقل کیا ہے۔ نیز حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے بیہقی نے دلائل النبوت میں ۱۲

۳ے ترمذی نے ابن عمرؓ سے اور ابن ماجہ اور احمد نے اور حاکم نے ابن عباسؓ سے نقل کیا ہے ۱۲۔

کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہا کہ یَا مُحَمَّدُ قَدِ اسْتَبْشَرَ اَھْلُ السَّمَاءِ بِاِسْلَامِ عُمَرَ[1] اے محمد آج آسمان کے فرشتے عمر ابن خطاب کے مسلمان ہونے سے خوش ہوئے ہیں، اس آیۂ کریمہ میں کہ یَا اَیُّھَا النَّبِیُّ حَسْبُکَ اللّٰہُ وَمَنِ اتَّبَعَکَ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ اے نبی کافی ہے تم کو اللہ تعالے اور جو شخص کہ تمہاری پیروی کرے مومنوں میں سے، حضرت عمر خطاب مراد ہیں۔ رضی اللہ تعالے عنہ ◆

آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا ہے کہ اَلْاِسْلَامُ قَوِیَ بِذَرَّۃِ عُمَرَ[2] دین متین عمر رض کے دُرّہ سے قوی ہوا۔ یہ بھی آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ اَلشَّیْطَانُ یَفِرُّ مِنْ ظِلِّ عُمَرَ شیطان مکار عمر رض کے سایہ سے بھاگتا ہے ◆

دوسری حدیث[3] میں وارد ہوا ہے کہ اَتَانِیْ جِبْرَائِیْلُ یَوْمًا فَقُلْتُ یَا جِبْرَئِیْلُ حَدِّثْنِیْ بِفَضَائِلِ عُمَرَ فِی السَّمَاءِ قَالَ لَوْ لَبِثْتُ مَا لَبِثَ نُوْحٌ فِیْ قَوْمِہٖ اَلْفَ سَنَۃٍ اِلَّا خَمْسِیْنَ عَامًا مَا نَفِدَتْ فَضَائِلُ عُمَرَ ایک دن جبرائیل میرے پاس آئے میں نے کہا اے جبرئیل امین عمر رض کے فضائل مجھ سے بیان کرو کہ فرشتے اُن کو کیسا بزرگ جانتے ہیں جبرئیل نے کہا کہ اے محمدؐ اگر عمر رض کے آسمانی مرتبہ بیان کرنے میں میں اتنی مدت صرف کروں جتنی کہ نوح علیہ السلام نے اپنی قوم کی ہدایت میں صرف کی تھی یعنی ساڑھے نو سو سال تو بھی عمر رض کے فضائل ختم نہ ہو سکینگے ◆

آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا ہے کہ مَنْ اَحَبَّ عُمَرَ فَقَدْ اَحَبَّنِیْ وَمَنْ اَبْغَضَ عُمَرَ فَقَدْ اَبْغَضَنِیْ۔[4] جو شخص عمر رض کو دوست رکھتا ہے وہ مجھے دوست رکھتا ہے اور جو کوئی عمر رض سے دشمنی رکھتا ہے وہ مجھ سے دشمنی رکھتا ہے ◆

آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ[5] اِنَّ اللّٰہَ بَاھٰی عَشِیَّۃَ عَرَفَۃَ بِالْمُؤْمِنِیْنَ عَامَّۃً وَبَاھٰی بِعُمَرَ خَاصَّۃً اللہ تعالے نے بوقت شام بروز عرفہ سب

---

[1] اس حدیث کو ابن ماجہ اور حاکم نے ابن عباسؓ سے نقل کیا ہے ◆
[2] بیہقی نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے ◆
[3] یہ حدیث فوائد رازی میں مذکور ہے اور حافظ عبد الملک بن سعد الواعظ نے کتاب شرف النبوۃ میں نقل کیا ہے ◆
[4] ابن حبان ابو ذر رض سے اور ابن عدی نے کامل میں اور حاکم نے مستدرک میں ابو سعید خدری سے نقل کیا ہے اور اسکے آخر میں یہ الفاظ بھی ہیں عُمَرُ مَعِیْ وَاَنَا مَعَ عُمَرَ حَیْثُ حَلَّ وَعُمَرُ مَعِیْ حَیْثُ یعنی عمر مجھ کو ہیں اور میں عمر کے ساتھ ہوں جہاں کہیں وہ اتریں اور میرے ساتھ ہیں جہاں میں خیمہ زن ہوں ◆
[5] اس حدیث کو ابن عساکر نے اپنی تاریخ میں اور طبرانی نے کبیر میں روایت کیا ہے ◆

مومنوں کے ساتھ عام طور سے فخر و مباہات فرمائی۔ اور عمرؓ کے ساتھ اُن کا نام لیکر خاص طور سے فرمائی ✦

نیز آنحضرت[1] علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ مَا طَلَعَتِ الشَّمْسُ عَلٰی اَحَدٍ خَیْرٌ مِّنْ عُمَرَ عمرؓ سے بہتر کسی شخص پر آفتاب نہیں طلوع ہوا (اس سے بلحاظ دوسری احادیث اور بموجب اجماع اُمت انبیا علیہم الصلوٰۃ والسلام اور صدیق اکبر رضی اللہ تعالےٰ عنہ مستثنےٰ ہیں) ✦

نیز آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام ارشاد فرماتے ہیں کہ اِذَا ذُکِرَ الصَّالِحُوْنَ فَبِاذِرُوْا بِذِکْرِ عُمَرَ جب صالحین کا ذکر ہو تو اُن میں عمر کا ذکر پہلے کرو ✦

نیز آنحضرت[2] علیہ الصلوٰۃ والسلام ارشاد فرماتے ہیں کہ فِیْ کُلِّ اُمَّۃٍ مُحَدَّثُوْنَ وَاِنَّ فِیْ ھٰذِہِ الْاُمَّۃِ عُمَرُ سابقہ ہر ایک اُمت میں محدَث (بفتحہ دال یعنی خدا کا ہمکلام بلا کسی واسطہ کے) ہوتا رہتا ہے۔ اس اُمت کے محدث عمرؓ ہیں ✦

صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں منقول ہے کہ ایک روز قبیلہ قریش کی کچھ عورتیں حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مبارک میں حاضر تھیں جن کی آواز آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کی آواز سے بلند ہو جاتی تھی۔ اس اثناء میں حضرت عمر خطابؓ رضی اللہ عنہ حجرۂ رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دروازہ پر حاضر ہوئے اور اندر آنے کی اجازت چاہی عورتوں نے جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی آواز سُنی تو ڈریں اور بھاگ کر حجرہ میں چلی گئیں آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اجازت دی اور عمرؓ اندر آئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مُسکرائے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ اے خدا کے رسول اس وقت مسکرانے کا کیا سبب ہے۔ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ ان عورتوں سے مجھ کو تعجب آتا ہے کہ میرے پاس بیٹھی ہوئی باتیں کر رہی تھیں تمہاری آواز سُنتے ہی بھاگ گئیں اور حجرہ میں جا چھپیں۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ حجرہ کی طرف متوجہ ہوئے اور کہا کہ اے اپنے نفسوں کی دشمنو! عمرؓ سے ڈرتی ہو اور خدا کے رسولؐ سے نہیں ڈرتیں۔ عورتوں نے حجرہ کے اندر سے جواب دیا کہ تم سخت آدمی ہو اور خدا کے رسول حلیم و کریم ہیں۔ اس کے بعد آنحضرت علیہ الصلوٰۃ

---

[1] اس روایت کو ترمذی نے جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے ✦

[2] امام مسلم اور امام بخاری نے اس حدیث کو کسی قدر فرق کے ساتھ سعد بن وقاص اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہما سے نقل کیا ہے ✦

وسلم نے یہ ارشاد فرمایا کہ یَا عُمَرُ مَا لَقِيَكَ الشَّيْطَانُ فَجًّا اِلَّا سَلَكَ غَيْرَ فَجِّكَ
اے عمرؓ جب شیطان تم سے رستہ میں ملتا ہے تو تمہارا رستہ چھوڑ کر دوسرے رستہ سے چلنے لگتا ہے۔

آپ کا نام فاروقؓ رکھے جانے کی وجہ یہ ہوئی کہ ایک بار ایک یہودی اور ایک منافق مردود میں باہم جھگڑا ہوا۔ یہودی نے کہا کہ آؤ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس چلیں کہ وہ ہمارا فیصلہ کر دیں۔ منافق نے کہا کہ کعب کے پاس چلو۔ بالآخر یہودی منافق کو لے کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور منافق اُس کے دعوے کے متعلق صحیح جواب نہ دے سکا حضرت پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے یہودی کے موافق فیصلہ فرما دیا۔ یہودی وہاں سے اُٹھا تاکہ منافق سے اپنا پورا پورا حق حاصل کرے منافق نے کہا کہ محمدؐ کے اس حکم کو میں قبول نہیں کرتا کعب صحابی کے پاس چلو۔ یہودی نے کہا کہ عمر خطاب رضی اللہ عنہ کے پاس چلو منافق نے بھی اس کو مان لیا۔ اور وہ دونوں ملکر حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کے پاس آئے۔ یہودی نے آپ سے اپنا دعوٰے اور رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کا فیصلہ اور منافق کا انکار تفصیل سے بیان کیا۔ امیر المؤمنین حضرت عمر رضی اللہ تعالے عنہ نے تلوار کھینچی اور منافق کا سر بدن سے جدا کر دیا۔ اور فرمایا کہ جو شخص حکم خدا اور رسولؐ سے رُوگردانی کرتا ہے اس کے لئے یہی حکم ہے۔ کہ اُس کا سر اُس کے تن سے جدا کر دیا جائے۔ اُسی وقت بارگاہ رب العالمین سے جبریل امین علیہ السلام آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آئے۔ اور فرمان پہنچایا کہ عمر رضی اللہ عنہ کا نام فاروق رکھو کہ انہوں نے حق و باطل میں اچھا فرق کیا۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالے عنہا اپنے والد حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے روایت کرتی ہیں کہ اُنہوں نے وقتِ وفات فرمایا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے زیادہ کوئی شخص میرا دوست نہیں ہے۔[۲]

اَلْعُزْلَةُ

قدس سرہ۔ آپ فرماتے ہیں کہ اَلْعُزْلَةُ رَاحَةٌ مِنْ خُلَطَاءِ السُّوْءِ
گوشہ نشینی اور خلوت اختیار کرنا بُرے ہم نشینوں کی صحبت سے اپنے کو آرام پہنچانا ہے۔

قدس سرہ۔ آپ فرماتے ہیں کہ اَلدُّنْيَا اُسِّسَتْ عَلَى الْبَلْوٰى وَبِلَا بَلْوٰى

۱؎ امام مسلم اور بخاری اور حمیدی نے اس کو سعد بن ابی وقاص سے نقل کیا ہے۔
۲؎ اس کو ابو الفرج ابن جوزی نے کتاب منہاج الاصابہ فی تمیز الصحابہ میں ثعلبی رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے۔

محال ہے دُنیا دار البلا ہے یعنی ایسی سرا جس کی بنیاد بلاؤں پر ہے اور اس کا بلاؤں سے خالی رہنا محال ہے ؁

منقول ہے کہ زمانۂ خلافت حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالےٰ عنہ میں بہترین اقالیم ربع مسکون مسلمانوں کے قبضہ و تصرف میں آئیں اور شریعت محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم کے احکام مشرق اور مغرب میں جاری ہوئے اور اسلام و طریقہ شریعت کے جھنڈے بلند اور مرتفع ہوئے اور کامل طور پر ملک عرب اور حجاز اور یمن مطیع و مسخر ہوئے۔ اور بعض حصے ملک روم کے اور کامل ملک شام اور مصر اور زیادہ حصہ خراسان اور ماوراء النہر کا فتح ہوا۔ اور کوفہ اور بصرہ آباد کئے گئے۔ اور کفر و شرک اور مجوسیت کی بنیاد اکھیڑ دی گئی۔ اور آتش پرستی کا مذہب جو کئی ہزار سال سے عالم میں قایم تھا مٹا دیا گیا۔ تمام ممالک میں جزیہ اور خراج مقرر کیا گیا۔ اور سال بسال وصول ہونے لگا۔ فقیر اور محتاج صحابہ بڑے بڑے صاحب جاہ و جلال بادشاہوں کے دار السلطنتوں کے مالک اور امیر ہو گئے۔ اور دور و دراز کے امرا و سلاطین اُن کے مطیع اور فرمانبردار بن گئے۔ ایران کے بادشاہوں نے جو بے شمار خزانے مدتوں میں جمع کئے تھے۔ اور ان کے مالک تھے۔ اور اس کی قوت و غرور پر انہوں نے خدائی کا دعوےٰ کیا تھا وہ سب مجاہدانِ دین اسلام کے قبضہ میں آ گئے اور غنیمت کے مال عراق و شام و مصر اور دوسرے ممالک اور ولایتوں سے مدینہ منورہ میں لے آتے۔ اور امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے حکم دے دیا تھا کہ خزانوں اور غنیمتوں کو مدینہ کے جنگلوں میں زمین پر ڈال دیں اور سونے اور چاندی اور جواہر اور مروارید اور نفیس چیزوں اور عطریات و فرش و فروش اور ریشمی لباسوں کا انبار لگا دیں تاکہ اسلام کی عزت اور آبرو اور اہل دنیا کی ذلت سب پر ظاہر ہو جائے۔ اور اُن کو یقین ہو جائے۔ کہ اگر خدائے بزرگ و برتر کی بارگاہ میں دنیا کی ذرہ برابر بھی وقعت ہوتی تو وہ اتنے خزانے اپنے دشمنوں کو نہ دیتا اور قرنوں تک اُن کے پاس نہ چھوڑ رکھتا ؁

حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ مال و زر کے یہ انبار مدینہ کے باہر ہی مہاجرین اور انصار کو اور اُن لوگوں کو جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد مسلمان ہوئے تھے تقسیم کر دیتے تھے۔ اور تقسیم کرنے میں اسلامی حقوق کا اور ہر ایک شخص کے مرتبہ اور درجہ ضرور لحاظ رکھتے تھے تقسیم اموال سے فراغت پانے کے بعد آپ اپنے مکان کو خالی ہاتھ واپس ہوتے تھے۔ اور اپنے

گھر کے لئے کچھ نہ لے جاتے۔ باوجود اس قدرت کے کہ ایسے وسیع ممالک آپ کے زیرِ اقتدار تھے آپ فقر وفاقہ کے ساتھ گذر فرماتے تھے۔

حضرت انسؓ بن مالک رضی اللہ عنہ خادم جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کہتے ہیں کہ میں ایک مرتبہ بزمانۂ خلافت حضرت عمر رضی اللہ عنہ نماز جمعہ میں حاضر تھا۔ آپ نے خطبہ پڑھا میں نے آپ کے جبہ کے پیوندوں کو شمار کیا تو نو تھے۔ حالانکہ آپ کے عہد میں صدر بیت المال کی یہ حالت تھی۔ کہ ہر وقت بارہ ہزار تازی گھوڑے کافروں کے ساتھ جنگ و جہاد اور اُن بے دین بادشاہوں کو تباہ کرنے کیلئے جو تکبر و نخوت کی ٹوپی سر پر رکھتے تھے۔ اور مال و دولت کے نشہ میں چور اور خدائی کے دعویدار بن بیٹھے تھے، موجود رہتے تھے۔ جمشیدی و سکندری کی شوکت و حشمت کو فقر و فاقہ کے ساتھ جمع کرنا اور پیوند لگے ہوئے لباس سے خزانوں کی بخشش کرنا حضرت آدم علیہ السلام سے لیکر قیامِ قیامت تک بجز حضرت امیر المومنین عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے کسی شخص کو میسر نہیں ہوا۔ اور آپ کو بھی جو کچھ حاصل ہوا وہ نظرِ رحمت حضرت رسالت مآب علیہ الصلوٰۃ والسلام کا اثر اور آپ کا معجزہ ہے۔ اہل حقوق اور مجاہدین کے وظائف بیت المال سے مقرر فرمائے گئے۔ جو ہر سال اُن کو پہنچائے جاتے تھے مسلمانوں میں آپ پہلے فرمانروا ہیں۔ جنہوں نے بلاد و امصار کی آبادی کی بنا رکھی اور آپ ہی نے صحابہ و تابعین کی ترتیب مدارج بغرض تقسیم عطیات مقرر فرمائے اور اسلامی دفاتر یعنی کچہریاں وغیرہ بنائیں۔ اور رسدی محصول اسلامی ملکوں کے باشندوں پر اور شہروں میں قاضیوں کا تقرر آپ ہی نے فرمایا۔ کرامتیں اور خرقِ عادات تو گویا آپ کی خانہ زاد تھیں چنانچہ آپکی بعض کنیزکوں سے بھی کرامتیں صادر ہوئی ہیں۔ ایک مرتبہ آپ کی کنیز زائدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی اور سلام عرض کیا۔ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ اے زائدہ آج تو دیر میں کیوں آئی کہ تو مقام رضوان کی رہنے والی ہے۔ اور میں تجھ کو عزیز رکھتا ہوں۔ زائدہ نے عرض کیا کہ اے اللہ کے نبیؐ آج ایک عجیب و غریب ماجرا لیکر میں آئی ہوں۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ بیان کر۔ اس نے عرض کیا کہ آج صبح میں جنگل کو لکڑیوں کی تلاش میں گئی ہوئی تھی۔ جب میں گٹھا باندھ چکی تو وہ بہت بھاری

لہ اس واقعہ کو امام مالکؒ نے موطا میں اور بیہقی نے شعب الایمان میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے اور ابن جریرؒ نے تہذیب الآثار میں اور امام احمدؒ نے حسن ابن علی رضی اللہ عنہما سے مسند میں نقل کیا ہے۔

تھا۔ میں نے اُس کو اُٹھانے کی غرض سے ایک پتھر پر رکھ دیا۔ اتنے میں کیا دیکھتی ہوں کہ ایک اسوار آسمان سے زمین پر اُترا اُس نے مجھ کو سلام کر کے کہا کہ اے زائدہ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت میں میرا سلام پہنچا۔ اور کہیو کہ اے سیدالمرسلین صلی اللہ علیہ وسلم رضوان داروغہ جنت نے عرض کیا ہے کہ آپ کو خوشخبری ہو کہ آپ کی اُمت پر بہشت تین طرح سے تقسیم کی گئی ہے۔ ایک گروہ بے حساب اُس میں داخل ہوگا۔ دوسرے گروہ کے ساتھ حساب میں آسانی کی جائیگی۔ تیسرے گروہ کو آپ کی شفاعت سے بخشا جائیگا۔ اللہ تعالےٰ کے فضل و کرم سے آپ کی کل اُمت بہشت میں جائیگی۔ یہ کہکر اُس نے آسمان کی طرف جانیکا ارادہ کیا۔ ابھی وہ آسمان اور زمین کے درمیان میں تھا کہ اُس نے پھر میری طرف دیکھا۔ میں جو ثقل کی وجہ سے اس لکڑیوں کے گٹھے کو نہیں اُٹھا سکتی تھی اور اُس کو میں نے پتھر پر رکھدیا تھا تاکہ مجھ کو سہولت ہو۔ اس فرشتہ نے پتھر سے کہا کہ اس پشتارہ کو اور زائدہ کو امیرالمومنین حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے مکان پر پہنچا دے۔ وہ یہ کہکر آسمان کی طرف چلا گیا۔ مجھ کو پتھر نے مع اس گٹھے کے اٹھا کر میرے مکان پر پہنچا دیا۔ اور وہ پتھر جہاں سے آیا تھا واپس چلا گیا۔ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے جب زائدہ کی گفتگو سُنی تو فوراً آپ اُٹھ کھڑے ہوئے۔ اور اپنے اصحاب و احباب کے ساتھ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے مکان پر تشریف فرما ہوئے۔ آپنے اور صحابہ کرام رضہ نے پتھر کے آنیکی علامت کو ملاحظہ فرمایا اور ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالےٰ کا شکر ہے اُس نے دنیا سے اُٹھانے سے پیشتر ہی رضوان خازن جنّت کو جنت کو بھیجکر مجھ کو میری پوری اُمت کے بہشت میں جانے کی بشارت دیدی اور میری اُمت میں سے ایک عورت کو مریم ع کے درجہ پر پہنچایا۔

کرامت[1]۔ ایکبار زمانہ خلافت امیرالمومنین حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ میں دریائے نیل اپنی عادتِ قدیمہ کے مطابق بہنے سے رُک گیا جس طرح کہ وہ زمانہ جاہلیت میں بہنے سے رُک جاتا تھا اور ایک باکرہ لڑکی آراستہ کر کے اُس میں ڈالی جاتی تھی۔ اور کاہن کچھ پڑھتے تھے اُس کے بعد وہ جاری ہو جاتا تھا۔ امیرالمومنین حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ کو جب اس واقعہ کی خبر ہوئی۔ تو اُس خلیفہ برحق نے ایک پرچہ کاغذ پر یہ تحریر فرمایا کہ اے دریائے نیل اگر تو خود بخود بہتا تھا تو مت جاری ہو اور اگر حکم خدائے تعالےٰ سے تو بہتا تھا

[1] اس کو ابن عساکر اور واقدی نے اپنی تواریخ میں نقل کیا ہے۔

تو حکم کرتا ہے جاری ہو جا۔ اور حکم دیا کہ اس رقعہ کو لیجا کر دریائے نیل میں ڈال دیں چنانچہ ایسا ہی کیا گیا۔ اُس خط کو ڈالتے ہی دریائے نیل بہنے لگا +

**کرامت** ایک بادشاہ نے کسی شخص کو امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ تعالے عنہ کے قتل کے لئے بھیجا۔ وہ مدینہ معظمہ میں آیا اور پوچھا کہ امیر المومنین کہاں ہیں۔ لوگوں نے کہا کہ امیر المومنین رضی اللہ عنہ یہیں کسی کے گھر میں ہونگے۔ یا باہر گئے ہونگے۔ جب اُس کو آپکے باہر تشریف لیجانے کی کیفیت معلوم ہوگئی تو وہ آپ کی تلاش میں روانہ ہوا۔ اُس نے آپ کو گورستان میں زمین پر سوتے ہوئے پایا۔ اور دُرّہ آپ کے سرہانے رکھا ہوا تھا۔ اُس کو یہ خیال پیدا ہوا کہ ان کی اتنی ہیبت اور جہان میں ایسا شہرہ ہے کہ بڑے بڑے زبردست بادشاہ رُعب سے کانپ کر فرمانبردار ہو گئے۔ ان کا مار ڈالنا کیا دشوار ہے اُس نے اپنی تلوار کھینچی جونہی آپ کے نزدیک جانے کا ارادہ کیا دو شیر غراں ظاہر ہوئے قریب تھا کہ اُس کو مار ڈالیں۔ اُس نے بے اختیار چیخنا شروع کیا کہ الغیاث الغیاث یا امیر المومنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ بیدار ہوئے اُس کو مع اُن دو شیروں کے کھڑے ہوئے دیکھا کہ اُس کو قتل کرنا چاہتے ہیں۔ اُس نے سارا واقعہ بیان کیا۔ اور وہ مسلمان ہو گیا۔ شیر غائب ہو گئے۔ آپ نے اُس کو تربیت کی اور اُس کے ساتھ مسلوک ہوئے +

**کرامت** ایک دن امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ تعالے عنہ منبر پر خطبہ پڑھ رہے تھے اسی اثنا میں آپنے فرمایا کہ یَا سَارِیَۃَ الْجَبَلَ اے ساریہ پہاڑ کی پناہ لو پہاڑ کی۔ حاضرین مجلس اس کلام کو سُنکر حیران ہوئے اور آپ کے یہ کلام کرنے کا دن اور تاریخ لکھ لی۔ کہ اس میں کوئی نہ کوئی رمز ہے۔ اتنے میں جب وہ فوج کہ اُس کو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کچھ دنوں کی مسافت پر دشمن کے مقابلہ پر متعین کیا تھا واپس آئی اُس کے بیان سے ظاہر ہوا کہ فلاں روز و تاریخ دشمن سے مقابلہ ہوا اور سخت جنگ ہوئی نوبت ہماری شکست کی پہنچی کہ امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ تعالے عنہ کی یہ آواز ہم کو دو مرتبہ سُنائی دی کہ یَا سَارِیَۃَ الْجَبَلَ اے ساریہ پہاڑ کو پکڑو" ہم نے اس آواز کو سُنتے ہی پہاڑ کے دامن میں پناہ لی۔ اور تھوڑی دیر میں ہم دشمنوں پر غالب آ گئے اور فتح ہمارے ہاتھ رہی +

---

لہ اس حدیث کو بیہقی اور ابو نعیم اور ابن اعرابی نے نافع رض اور ابن عمر رض سے نقل کیا ہے +

کرامت۔ ایک روز حضرت امام حسن و حسین رضی اللہ تعالےٰ عنہما امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے پاس آئے۔ اور اپنے باپ علی ابن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے یہ روایت بیان کی کہ انہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے سُنا کہ آپ نے ارشاد فرمایا کہ عُمر ابن الخطاب نُورُ الاسلامِ فِی الدُّنیا وَ سِرَاجُ اَھلِ الجَنَّۃِ فِی الجَنَّۃِ عمر ابن خطاب اسلام کے نور ہیں دنیا میں اور چراغ ہیں اہل جنت کے جنت میں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس حدیث کو ایک کاغذ پر لکھ لیا اور اپنے صاحبزادہ کو وہ کاغذ دیا اور فرمایا کہ اس کو میری وفات کے بعد میرے کفن میں رکھو۔ جب آپ نے اس عالم سے رحلت فرمائی۔ تو اس کاغذ کو آپ کے کفن میں رکھ دیا گیا۔ دوسرے دن آپ کی قبر پر خطِ سبز سے یہ عبارت لکھی ہوئی دیکھی گئی کہ صَدَقَ الحَسَنُ وَالحُسَینُ وَ اَبُوھُمَا عَلِیٌّ وَ جَدُّھُمَا مُحَمَّدٌ اَنَّ عُمَرَ ابنَ الخَطَّابِ نُورُ الاِسلامِ فِی الدُّنیَا وَ سِرَاجُ اَھلِ الجَنَّۃِ فِی الجَنَّۃِ سچ کہا حسنؓ و حسینؓ اور اُن کے والد علیؓ اور جدِ بزرگوار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے کہ عمر بن خطاب دنیا میں اسلام کا نور ہے اور جنت میں اہل جنت کا چراغ +

آپ کی باقی کرامتوں کو کتاب کرامات الاولیا پر (ثبوتِ کراماتِ بعدِ موت کے بیان میں اُس کو میں نے تالیف کیا ہے) حوالہ کرتا ہوں۔ آپ کی مدتِ خلافت دس برس چند ماہ ہے۔ ماہِ ذی الحجہ کی تیئسویں تاریخ کو بعمر تریسٹھ سال ۲۳ھ میں آپ کی شہادت واقع ہوئی۔ اور حجرۂ نبویہ صلی اللہ علیہ وسلم میں حضرت ابی بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے مزار کے متصل مدفون ہوئے +

## حضرت امیر المومنین عثمان ذی النورین رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے حالات کا بیان

آپ کا علم ظاہری اور باطنی میں انتساب سید المرسلین سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت سے وابستہ ہے۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے بعد خلافت آپ نے پائی۔ آپ کا نسب حضرت

[1] اس واقعہ کو ابن عبدہ نے اپنی کتاب نجۃ المجالس اور حافظ ابو سعید بن علی السمان نے اپنی کتاب موافقت میں نقل کیا ہے +

[2] آپ کا حلیہ ضعیف الجثہ دراز ریش صاحب جمال۔ آپ کی اولاد میں ۹ لڑکے تھے یعنی عبداللہ۔ خالد۔ ربان۔ عمرؓ۔ ابو سعید منفر۔ عبد الملک۔ عمر اصغر۔ خالد اصغر۔ اور ۷ لڑکیاں تھیں یعنی مریم۔ ام سعد۔ عائشہ۔ ام ابان۔ ام عمرؓ۔ مریم صغریٰ۔ ام البنین +

رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عبد مناف میں جاکر اس طرح سے مل جاتا ہے عثمان بن عفان بن عاص بن اُمیہ بن عبد شمس بن عبد مناف۔ آپ کی ولادت مکہ مکرمہ میں ہوئی۔ آپ اسلام میں تیسرے خلیفہ اور افضل الثقلین بعد الانبیاء والشیخین ہیں۔

جب امیر المؤمنین حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے وصال کا وقت قریب آگیا تو آپ نے خلافت کا کام چھ شخصوں کی مجلس مشورت کے سپرد کیا۔ ان سب نے اپنے کو یکے بعد دیگرے اس مجلس شوریٰ سے علٰحدہ کر لیا اور خلافت کا اہل سوائے ذی النورین رضی اللہ عنہ کے کسی اور کو نہ دیکھا اس لئے انہوں نے آپ ہی کو اس امر جلیل القدر کے لئے انتخاب کیا۔ اور برضا و رغبت آپ کی اطاعت کیلئے تیار ہو گئے امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ اور جملہ صحابۂ کبار اور مہاجرین اور انصار نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ آپ کی حلم و حیا اور مروت اور جود و سخا کے محامد اور مناقب بہت کچھ ہیں۔ اُن کے منجملہ ایک یہ بھی ہے کہ آپ ہمیشہ پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام کے غزوات میں اپنا مال و دولت قربان کرتے تھے۔ ہمیشہ آپ کی یہ کوشش رہتی تھی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہاتھ بٹاتے رہیں آپ کاتب وحی تھے اور حافظ۔ قرآن مجید کو آپ ہی نے یکجا مرتب کیا۔ اور بہت سے قرآن مجید لکھوا کر عالم میں شائع کر دئیے۔ آپ کے جمع کئے ہوئے قرآن پر تمام صحابہؓ نے اتفاق کیا آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کی دو دختران نیک اختر آپ کے نکاح میں آئیں۔ اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی ہی میں دونو نے رحلت فرمائی۔ اس لئے آپ کو ذی النورین کہتے ہیں۔

آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا ہے کہ اِنَّ اللّٰہَ اَوْحٰی اِلَیَّ اَنْ اُزَوِّجَ کَرِیْمَتَیَّ مِنْ عُثْمَانَ[1] اللہ تعالےٰ نے مجھ پر وحی بھیجی کہ میں اپنی دو صاحبزادیوں کا نکاح عثمانؓ سے کروں۔

اور آپ یہ بھی ارشاد فرمایا کرتے تھے کہ اگر مجھ کو تیسری لڑکی اور ہوتی تو اس کا بھی عثمانؓ سے نکاح کر دیتا۔

نیز آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ اَنْتَ وَلِیِّی[2]

---

[1] روایت کیا ابن خطیب نے ابن عباسؓ سے اور ابن عساکر نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے۔

[2] روایت کیا اس کو ابو یعلیٰ نے جابرؓ سے۔ اور خجندی نے اربعین میں اور حافظ عمر بن محمد الملا نے اپنی سیرت میں ۱۲

فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ تو میرا دوست ہے دنیا اور آخرت میں۔

نیز آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم فرماتے ہیں کہ شب معراج میں مجھ کو ایک سیب دیا گیا۔ وہ اسی وقت ٹوٹا اور اُس میں سے ایک حور نکلی جس کی آنکھ کی پلکیں نہایت سُرخ تھیں میں نے کہا تو کس کے لئے ہے اُس نے کہا آپ کے اُس خلیفہ کے لئے ہوں۔ جو ظلماً شہید کیا جائیگا یعنی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ[1]۔

نیز آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ رَحِمَ اللّٰہُ عُثْمَانَ تَسْتَحِیْہِ الْمَلٰٓئِکَۃُ اللہ تعالےٰ عثمانؓ پر رحمت بھیجے کہ فرشتے اُس سے حیا کرتے ہیں۔

نیز آپ نے ارشاد فرمایا کہ اِذَا مَاتَ عُثْمَانُ بَکَتْ عَلَیْہِ السَّمٰوٰتُ وَالْاَرْضُ قِیْلَ ھٰذَا لِعُثْمَانَ خَاصَّۃً قَالَ نَعَمْ اِنَّ عُثْمَانَ یَسْتَحْیِیْ مِنْ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ اَنْ یَعْصِیَہٗ جب عثمان کی وفات ہوگی سب آسمان اور زمین اُس پر گریہ کرینگے۔ صحابہؓ نے عرض کیا کہ اے خدا کے رسولؐ کیا یہ فضیلت خاص عثمانؓ ہی کے لئے ہے آپ نے ارشاد فرمایا کہ بے شک کیونکہ عثمانؓ اپنے پروردگار سے شرم کرتا ہے۔ کہ اس کی نافرمانی کرے۔

نیز آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ یَبْرُقُ فِی الْجَنَّۃِ بَرْقٌ یُضِیْئُ الْجَنَّۃَ فَیَقُوْلُ اَھْلُ الْجَنَّۃِ مَا ھٰذَا الْبَرْقُ وَلَیْسَ ھٰذَا مَوْضَعُ الْبَرْقِ فَیُقَالُ لَھُمْ ھٰذَا عُثْمَانُ لَبِسَ نَعْلَیْہِ لِیَذْھَبَ مِنْ حُجْرَۃٍ اِلٰی حُجْرَۃٍ فَھٰذَا نُوْرُ نَعْلَیْہِ جنت میں ایک بجلی چمکیگی جس سے تمام جنت روشن ہو جائیگی۔ اہل جنت کہینگے کہ یہ کیا ہے کیونکہ یہ جگہ بجلی چمکنے کی نہیں ہے پس اُن سے کہا جائیگا کہ یہ عثمان بن عفان ہیں انہوں نے ایک حجرہ سے دوسرے حجرہ میں جانے کیلئے نعلین پہنی ہیں یہ ضیا اور روشنی عثمان کے نعلین کی ہے[2]۔

نیز آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ لِکُلِّ نَبِیٍّ رَفِیْقٌ وَرَفِیْقِیْ فِی الْجَنَّۃِ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ ہر نبی کا ایک رفیق ہوتا ہے اور میرے رفیق جنت میں عثمان بن عفان ہیں[3]۔

جب آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام غزوۂ تبوک کیلئے روانہ ہوئے تو آپ کے ساتھ میں

---

۱؎ اس کو ابن عساکر نے انسؓ سے اپنی تاریخ میں اور طبرانی نے عثمان بن اوس سے کبیر میں نقل کیا ہے۔

۲؎ یہ حدیث بہ تبدیل الفاظ جزو حدیث عائشہ رضی اللہ عنہا ہے جس کو مسلم نے نقل کیا ہے ۱۲

۳؎ اس حدیث کو ترمذی نے طلحہ اور عبید اللہ سے اور ابن ماجہ نے ابی ہریرہ سے نقل کیا ہے۔

بڑا لشکر تھا۔ کہتے ہیں کہ تیس ہزار سوار اور پیادے شمار کئے گئے تھے آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اپنے مستطیع اصحاب سے ارشاد فرمایا کہ اپنے درویش دوستوں کی مدد کرو۔ ہر شخص نے اپنی وسعت کے بموجب امداد کی حضرت عثمان رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے اپنے اصطبل سے نو سو پچاس گھوڑے زین اور لگام سے آراستہ کر کے مرحمت کئے۔ جن پر ایک اسوار کے ہتھیار بھی رکھے ہوئے تھے۔ اس کے علاوہ پچاس اونٹ ہتھیاروں کی بار برداری کے لئے دئے۔ اس کے علاوہ ایکہزار دینار زر نقد آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت مبارک میں پیش کئے آنحضرت[1] علیہ الصلوٰۃ والسلام نے آپ کے حق میں دعا فرمائی کہ اَللّٰھُمَّ ھٰذَا عُثْمَانُ رَضِیْتُ عَنْهُ فَارْضِ عَنْهُ "اے خدا میں عثمان سے راضی ہوں تو بھی اُس سے راضی رہ" اس حدیث کے راوی بیان کرتے ہیں کہ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام اُس روز نماز عشا سے صبح تک یعنی تمام شب بیدار رہے اور یہی دعا فرماتے رہے۔ نیز آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ نِعْمَ الرَّجُلُ عُثْمَانُ جَمَعَ اللّٰهُ بِهٖ نُوْرَیْ فَهُوَ سَعِیْدٌ فِیْ حَیٰوتِهٖ وَ شَهِیْدٌ فِیْ مَمَاتِهٖ "عثمان کیا اچھے شخص ہیں اللہ نے اُن کے ساتھ میرا نور جمع کیا پس وہ سعید ہیں زندگی میں اور شہید ہونگے بوقت وفات کے"۔

عبداللہ[2] بن رباح اور ابو قتادہ رضی اللہ تعالےٰ عنہما روایت کرتے ہیں کہ روز جنگِ دار یعنی بروز شہادتِ امیر المومنین عثمان رضی اللہ عنہ ہم آپ کے پاس بیٹھے تھے جب اہل فتنہ آپ کے دروازہ پر جمع ہوئے تو آپ کے غلاموں نے مقابلہ کی غرض سے ہتھیار اُٹھائے۔ آپ نے فرمایا کہ جو غلام ہتھیار نہ اُٹھائیگا وہ آزاد ہے۔ ابو قتادہ رض کہتے ہیں کہ ہم اپنی جان کے ڈر سے باہر نکل آئے۔ اور قضائے حق تعالےٰ پر راضی ہو گئے۔ اس اثناء میں آپ سے عرض کیا گیا کہ امیر المومنین حسن رضی اللہ تعالےٰ عنہ آتے ہیں آپ نے فرمایا کیوں۔ اتنے میں حضرت امام حسن علیہ السلام تشریف لائے۔ اور سلام کیا اور سانحہ کی دریافت فرمائی اور کہا کہ اے امیر المومنین میں بغیر آپ کے حکم کے مسلمانوں پر ہتھیار نہیں اُٹھا سکتا ہوں آپ امام برحق ہیں اور خلیفہ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام ہیں مجھ کو حکم دیجئے تا کہ اس قوم کا شر آپ سے دفع کروں۔ امیر المومنین حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ یَا ابْنَ اَخِیْ

---

[1] اس حدیث کو طبرانی نے نقل کیا ہے۔

[2] اس کو امام احمدؒ نے ابو سلمہ بن عبد الرحمٰن اور ابو قتادہ رض سے روایت کیا ہے۔

اِرْجِعْ وَاجْلِسْ فِیْ بَیْتِكَ حَتّٰی یَاْتِیَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ فَلَا حَاجَةَ اِلٰی اِهْرَاقِ الدِّمَاءِ
یعنی تم واپس چلے جاؤ اور اپنے گھر میں بیٹھو یہاں تک کہ اللہ تعالے اپنے حکم کو پورا کرے
کسی کا خون بہانے کی ضرورت نہیں ہے۔" بلاؤں پر یہ آپ کی کمال درجہ کی تسلیم و رضا ہے
اور انتہا درجہ کی خُلّت ہے۔ جس طرح کہ نمرود نے آگ سلگائی تھی اور حضرت ابراہیم صلوٰت اللہ
وسلامہ علی نبینا وعلیہ منجنیق کے پلّہ میں رکھا تھا۔ جبرئیل علیہ السلام آئے اور کہا کہ یَا اِبْرَاهِیْمُ
هَلْ لَكَ حَاجَةٌ اے ابراہیم کیا تم کو کچھ ضرورت ہے، آپ نے فرمایا کہ اے جبرئیلؑ
اَمَّا اِلَیْكَ فَلَا تم سے تو کوئی حاجت نہیں ہے، جبرئیلؑ نے کہا کہ اللہ تعالےٰ سے طلب
فرمائیے حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا کہ حَسْبِیْ عِلْمُهٗ بِحَالِیْ کہ خدا تعالیٰ کا میری
حالت کو جاننا ہی کافی ہے۔ پس امیر المومنین عثمان رضی اللہ تعالےٰ عنہ اُس وقت ایسی حالت
میں تھے جس طرح کہ حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام پلّہ منجنیق میں اور اہل فساد کا جمع ہو جانا بجائے
آتش نمرود کے تھا اور حضرت امام حسن رضؓ بجائے جبرئیلؑ کے۔ مگر حضرت ابراہیمؑ کے لئے
اُس بلا سے نجات تھی۔ اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے لئے شہادت۔ نجات کا تعلق بقا
سے ہے اور شہادت کا تعلق فنا سے۔ پس جان اور مال کے صرف کرنے اور رضا و تسلیم ہونے
اور خلوص عبادت میں گروہ فقرا کی امیر المومنین حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے ساتھ اقتداء ہے
آپ حقیقتاً شریعت اور طریقت کے امام برحق ہیں +

**کرامت** جب بلوائیوں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو شہید کر دیا تو تین روز
تک جنات امام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر نوحہ کرتے رہے۔ اور بطور مرثیہ اشعار
پڑھتے تھے +

**کرامت** عدی ابن حاتم رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے
قتل کے روز میں نے سُنا کہ کوئی کہنے والا کہہ رہا ہے کہ اَبْشِرْ ابْنَ عَفَّانَ بِرَوْحٍ وَّرَیْحَانٍ وَّرَبٍّ
غَیْرِ غَضْبَانٍ وَّابْشِرْ ابْنَ عَفَّانَ بِغُفْرَانٍ وَّرِضْوَانٍ ابن عفان کو خوشخبری دو
رُوح و ریحان کی اور پروردگار سے ملاقات کرنے کی جو اُن سے رضامند ہے اور بشارت
دو ابن عفان کو بخشش اور رضوان کی، میں نے جب پلٹ کر دیکھا تو کسی کو نہ پایا +

**کرامت** بلوائیوں نے جب آپ کو شہید کر دیا تو تین روز تک بلوائیوں کے خوف سے

---

لہ اس کو حافظ عمر ابن محمد نے عثمان ابن مرہ سے اپنی سیرت میں نقل کیا ہے +

آپ کو دفن نہیں کیا گیا اتنے میں فرشتۂ غیب نے آواز دی کہ اُدْفِنُوْہُ وَلَا تُصَلُّوْا عَلَیْہِ فَاِنَّ اللّٰہَ قَدْ صَلّٰی عَلَیْہِ ان کو دفن کردو اور ان پر نماز مت پڑھو کہ اللہ تعالےٰ اِن پر نماز پڑھ چکا ہے۔

**کرامت**۔ شہادت سے تین روز کے بعد جب آپ کی نعش دفن کرنے کیلئے جنت البقیع کو لیجارہے تھے ناگاہ پیچھے سے ایک جماعت ظاہر ہوئی۔ لوگوں پر ظالموں کا خوف طاری ہوا اور قریب تھا کہ آپ کے جنازہ کو چھوڑ کر چلے جائیں۔ اس جماعت میں سے ایک شخص نے یہ آواز دی کہ ٹھہرے ہو اور مت ڈرو ہم اُن کے دفن میں شریک ہونے کے لیے آئے ہیں۔ بعض حاضرین نے کہا کہ وہ اللہ کے فرشتے تھے۔

آپ کی باقی کرامتیں کتاب کراماتُ الاولیا میں ہم لکھ چکے ہیں۔ اُس میں ملاحظہ فرمائی جائیں۔ آپ کی خلافت بارہ سال چند ماہ رہی۔ آپ کی شہادت بعمر بیاسی سال بروز جمعہ اٹھارہویں تاریخ ماہ ذی الحجہ ۳۵ھ میں بدست اسود زنجی سیاہ رو واقع ہوئی۔

# حضرت امیر المومنین علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے حالات کا بیان

آپ کا انتساب[1] علمِ ظاہری اور باطنی اور کمالات اور مقامات میں صحبت بابرکت حضرت سیدِ کائنات علیہ الصلوٰۃ والسلام سے ہے۔ حضرت ذی النورین رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے بعد آپ نے خلافت پائی۔ آپ چوتھے خلیفہ اور بعد انبیا علیہم الصلوٰۃ والسلام اور خلفائے ثلاثہ افضل بنی آدم ہیں۔ جب امیر المومنین عثمان رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے قضائے الٰہی سے شہادت پائی تمام اہلِ حل وعقد اصحاب کبار اور مہاجرین وانصار نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ کل اُمت کا اس پر

---

[1] آپ کا نسب بواسطہ جناب ابو طالب جناب حضرت عبد المطلب میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ملجاتا ہے آپکی والدہ ماجدہ فاطمہ بنت اسد بن ہاشم بن عبد مناف ہیں۔ آپکا رنگ گندم گون فربہ جسم کاندھے کشادہ داڑھی چوڑی گردن شفاف صراحی دار سیاہ چشم زبردست شکم بدن پر بہت بال تھے میانہ قد۔ آپ دس سال یا تیرہ سال یا ۱۵ سال کی عمر میں ایمان لائے ہیں آپکی اولاد میں ۱۵ لڑکے تھے۔ امام حسن۔ امام حسین۔ محسن۔ محمد اکبر۔ عبد اللہ۔ ابوبکر۔ اکبر ملقب بعباس۔ عثمان۔ جعفر۔ عبد اللہ۔ محمد اصغر۔ یحییٰ۔ عون۔ عمر اکبر۔ محمد اوسط۔ اور ۱۸ لڑکیاں تھیں۔ ام کلثوم کبریٰ۔ زینب کبریٰ۔ رقیہ۔ ام الحسن۔ رملہ کبریٰ۔ ام ہانی۔ میمونہ۔ رملہ صغریٰ۔ ام کلثوم صغریٰ۔ زینب صغریٰ۔ فاطمہ۔ امامہ۔ خدیجہ۔ ام الخیر۔ ام سلمہ۔ ام جعفر۔ جمانہ۔ نفیسہ۔ مناقب الخلفا۔

اجماع ہے کہ حضرت امیرالمومنین علی کرم اللہ وجہہ علم اور حلم اور فقر اور زہد اور ریاضت میں بعد انبیاء و خلفاء ثلٰثہ کے حضرت آدم علیہ السلام سے لیکر قیام قیامت تک مسبب علائے آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام مستثنیٰ تھے۔ آپ دلیری اور سخاوت اور فراست اور کرامت میں یکتا تھے اور طریقت میں شان عظیم اور مرتبہ بزرگ رکھتے تھے ۔

آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ رَاَیْتُ مَکْتُوْبًا عَلٰی سَاقِ الْعَرْشِ اَنَا اللّٰہُ وَحْدِیْ لَآ اِلٰہَ غَیْرِیْ وَالْجَنَّۃُ مَخْلُوْقِیْ وَمُحَمَّدٌ صَفْوَتِیْ مِنْ خَلْقِیْ اَیَّدْتُہٗ وَنَصَرْتُہٗ بِعَلِیٍّ ۔ میں نے ساقِ عرش پر ارشاد الٰہی لکھا ہوا دیکھا ہے کہ میں ہی ایک اکیلا خدا ہوں۔ میرے سوا کوئی اور خدا نہیں ہے جنت میری پیدا کی ہوئی ہے اور محمد میرے کل مخلوق میں چنے ہوئے ہیں۔ میں نے اُن کو علیؓ سے قوت اور مدد دی ہے[۱] ۔

نیز آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ عَلٰی بَابِ الْجَنَّۃِ مَکْتُوْبٌ[۲] لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ عَلِیٌّ اَخُوْ رَسُوْلِ اللّٰہِ قَبْلَ اَنْ یُّخْلَقَ الدُّنْیَا بِاَلْفَیْ عَامٍ جنت کے دروازے پر لکھا ہوا ہے کہ نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے اور محمد خدا کے رسول ہیں۔ اور علیؓ برادر رسولِ خدا ہیں دنیا کے پیدا کئے جانے سے دو ہزار برس پہلے ۔

نیز آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا ہے کہ اِذَا کَانَ یَوْمُ الْقِیٰمَۃِ نُوْدِیَ مِنَ الْعَرْشِ یَا مُحَمَّدُ نِعْمَ الْاَبُ اَبُوْکَ اِبْرَاہِیْمُ الْخَلِیْلُ نِعْمَ الْاَخُ اَخُوْکَ عَلِیُّ ابْنُ اَبِیْ طَالِبٍ جب قیامت کا دن ہوگا تو عرش سے ندا کی جائیگی کہ اے محمدؐ آپ کے باپ ابراہیمؑ اوروں کے باپوں سے کتنے اچھے ہیں اور آپ کے بھائی علیؓ ابن ابی طالب اوروں کے بھائیوں سے کتنے اچھے ہیں ۔

اور آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ اِنَّکَ اُعْطِیْتَ ثَلٰثًا مَا اُعْطِیْتُ وَقَالَ عَلِیٌّ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ مَاذَا اُعْطِیْتُ قَالَ اُعْطِیْتَ صِھْرًا مِثْلِیْ وَلَمْ اُعْطَ وَاُعْطِیْتَ زَوْجَۃً مِثْلَ فَاطِمَۃَ وَلَمْ اُعْطَ وَاُعْطِیْتَ وَلَدًا مِثْلَ الْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ وَلَمْ اُعْطَ ۔ اے علی تم کو تین چیزیں ایسی دی گئی ہیں جو

---

۱ے اس کو حضرت امام احمد نے جابر رضی اللہ عنہ سے مناقب میں نقل کیا ہے ۔

۲ے اس کو حافظ ابوسعد سمانؒ نے شرف النبوۃ میں نقل کیا ہے ۔

مجھ کو نہیں دی گئیں۔ حضرت علی رضؓ نے کہا کہ اے خدا کے رسول وہ کیا چیزیں ہیں جو مجھ کو دی گئی ہیں۔ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ تم کو مجھ جیسا خسر دیا گیا ہے جو مجھ کو نہیں دیا گیا۔ اور تم کو فاطمہؓ جیسی بیوی دی گئی جو مجھ کو نہیں دی گئی۔ تم کو حسنؓ اور حسینؓ جیسے دو فرزند دئیے گئے جو مجھ کو نہیں دئیے گئے ۔

**مروی ہے** کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت انس رضی اللہ تعالےٰ عنہ کو فرمایا کہ یَا اَنَسُ اِنْطَلِقْ وَادْعُ لِیْ سَیِّدَ الْعَرَبِ یَعْنِیْ عَلِیًّا قَالَتْ عَائِشَۃُ اَلَسْتَ سَیِّدَ الْعَرَبِ قَالَ عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ اَنَا سَیِّدُ وُلْدِ اٰدَمَ وَعَلِیٌّ سَیِّدُ الْعَرَبِ اے انس جاؤ اور میرے پاس سردار عرب یعنی علی رضؓ کو بلاؤ۔ حضرت عائشہ رضؓ نے کہا کہ یا رسول اللہؐ کیا آپ سردار عرب نہیں ہیں۔ آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ میں سردار بنی آدم ہوں اور علی سردار عرب ہیںؓ

نیز آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ یَا مَعْشَرَ الْاَنْصَارِ اَلَا اَدُلُّکُمْ عَلٰی مَا اِنْ تَمَسَّکْتُمْ بِہٖ لَمْ تَضِلُّوْا بَعْدَہٗ قَالُوْا بَلٰی یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ قَالَ ھٰذَا عَلِیٌّ فَاَحِبُّوْہُ لِحُبِّیْ وَاَکْرِمُوْہُ لِکَرَامَتِیْ فَاِنَّ جِبْرَئِیْلَ یَاْمُرُنِیْ بِالَّذِیْ قُلْتُ اے جماعت انصار کیا تم کو ایسی چیز کا پتہ بتاؤں کہ تم اس کو مضبوط پکڑلو تو پھر ہرگز گمراہ نہ ہوں۔ اُنہوں نے عرض کیا کہ ہاں یا رسول اللہ ارشاد فرمائیے آپ نے فرمایا کہ یہ علی رضؓ ہے اس کو دوست رکھو میری دوستی کیلئے اور اس کی تعظیم کرو میری تعظیم کی غرض سے اسی طرح سے جبرئیلؑ نے مجھ سے بیان کیا ہے ۔

**منقول ہے** کہ اس آیت کریمہ کا نزول کہ وَیُطْعِمُوْنَ الطَّعَامَ عَلٰی حُبِّہٖ مِسْکِیْنًا وَّیَتِیْمًا وَّاَسِیْرًا وہ کھانا کھلاتے ہیں مسکینوں اور یتیموں اور قیدیوں کو خدا کی محبت میں (سورہ دھر رکوع ۱) حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ کی شان میں ہے ۔

کہتے ہیں کہ ایک روز آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ کے مکان پر تشریف فرما ہوئے آپ نے حسن اور حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو نہایت لاغر اور کم زور دیکھا۔ آپ نے ازراہِ شفقت فرمایا کہ آپ کے صاحبزادے کس قدر کمزور اور لاغر ہوگئے ہیں اُن کی صحت کیلئے منت مانو۔ پس حضرت امیر المومنین اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا اور فضہ رضی اللہ عنہا آپ کی کنیزہ نے تین تین روزوں کی منت مانی۔ اللہ تعالےٰ نے شہزادوں کو صحت عطا فرمائی اور انھوں نے نذر ادا کی اور افطار کے لئے تین روٹیاں تیار کیں جب افطار کا وقت ہوا تو

سائل دروازہ پر آیا کہا اے اہلبیت میں بھوکا ہوں اور عاجز و مسکین ہوں حضرت امیر المومنین رضؓ نے اپنے حصہ کی ایک روٹی اُس کو دے دی اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے بھی اپنے حصہ کی روٹی اس کو دے دی۔ اور فضہ نے بھی اپنے حصہ کی روٹی اُس کو دے دی۔ دوسرے دن پھر روزہ رکھ لیا۔ اور افطار کے وقت ایک یتیم دروازہ پر آیا شب گذشتہ کی طرح اس رات کو بھی ہر ایک نے اپنے اپنے حصہ کی روٹی اُس کو دے دی۔ اور پھر تیسرے دن بھی روزہ رکھ لیا افطار کے وقت ایک قیدیؔ بھی دروازہ پر آیا اور سوال کیا۔ ہر ایک نے اپنے اپنے حصہ کی روٹی اس کو دے دی۔ پس آیت مذکورہ بالا نازل ہوئی +

حضرت امیر المومنین رضی اللہ عنہ کی بزرگیاں آفتاب سے بڑھ کر ظاہر ہیں آپ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے چچا کے بیٹے آپکے داماد تھے آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے آپکے والدین کے زیر پرورش اور تربیت پائی آپ حسن اور حسین رضی اللہ عنہما کے والد اور حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کے شوہر ہیں۔ آپ صحابہ کرام میں زیادہ شجیع اور زیادہ عالم اور زیادہ زاہد تھے اور قبل نبوت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بھی کبھی آپکے دل پر کفر اور شرک کا خطرہ نہیں گذرا علمِ نحو اور حساب آپنے ایجاد کیا۔ آپ کو حیدر اس لئے کہتے ہیں کہ جب آپ پیدا ہوئے۔ تو دودھ نہیں پیتے تھے۔ بلکہ ناخن مارتے تھے۔ اتنے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف لائے۔ اور چاہا کہ آپ کو گود میں لیں اور بوسہ دیں۔ آپ کی والدہ نے کہا کہ اے محمدؐ اس کو بوسہ مت دو کیونکہ یہ حیدر ہے ناخن مارتا ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آپ کی بات سُنی اور آپ کا بوسہ لیا اور لعابِ دہن مبارک آپکے منہ میں ڈالا۔ پہلی چیز جو حضرت امیرؓ کے منہ میں گئی وہ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کا لعاب دہن تھا۔ اور آپ کو کرم اللہ وجہہ اس لئے کہتے ہیں کہ آپ اپنی والدہ کے شکم میں تھے (حسبِ عادت عرب) جب آپکی ماں کسی بُت کو سجدہ کرنا چاہتیں تو آپ شکم مادر میں ایسا لپٹ جاتے تھے کہ وہ سجدہ نہ کر سکتی تھیں اللہ نے آپ کو مکرم کیا۔ کہ جب آپ شکم مادر میں تھے تو ماں آپ کی کسی بت کو سجدہ نہ کر سکیں +

**کرامت**۔ حضرت امام حسین رضی اللہ تعالےٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ جب میرے باپ امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہٗ نے وفات پائی میں نے سُنا کہ کوئی کہنے والا کہتا ہے

لہ سابقہ زمانہ میں دستور تھا کہ شام کے وقت قیدی نگہبانوں کے ساتھ بھیک مانگنے کیلئے جایا کرتے تھے +

کر باہر چلے جاؤ۔ اور اس بندۂ خدا کو ہمارے لئے چھوڑ دو۔ میں باہر چلا گیا۔ گھر میں سے ایک آواز آئی کہ محمد علیہ الصلوٰۃ والسلام گذر گئے اور ان کا بھائی شہید ہوا۔ اب اُمت کی نگہبانی کون کریگا۔ دوسرے نے کہا کہ جو شخص اُن کی سیرت اختیار کریگا۔ اور اُن کی پیروی کریگا۔ جب وہ آواز ساکن ہو گئی تو ہم اندر گئے۔ ہم نے آپ کو غسل دیا ہوا اور کفن میں لپٹا ہوا پایا۔ ہم نے آپ کی نماز پڑھی اور آپ کو دفن کر دیا۔

**کرامت**۔ مروی ہے کہ حضرت امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ کی قبر کو زمین کے برابر کر دیا گیا تھا۔ اور وہ چھپ گئی تھی۔ ایک روز خلیفہ ہارون رشید شکار کرتے ہوئے صحرائے غزنین میں پہنچے دیکھا کہ کالے ہرن چر رہے ہیں۔ ہر چند کہ بچّو اور کُتّے اُن پر شور کر رہے ہیں۔ مگر وہ اُن کے پاس نہیں آتے۔ خلیفہ نے غزنین کے بعض بوڑھوں کو طلب کر کے اُس کا سبب دریافت کیا۔ اُنھوں نے کہا کہ ہم نے اپنے باپ دادا سے ایسا سُنا ہے۔ کہ امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ کی قبر یہیں ہے[1]۔ ہارون رشید نے اس کو قبول کیا۔ اور تازیست وہ ہر سال زیارت کے لئے آیا کرتا تھا۔

**کرامت**۔ علی بن الحسین یعنی امام زین العابدین رضی اللہ تعالےٰ عنہما سے مروی ہے کہ ابراہیم ہشام الحراق والی مدینہ ہم کو ہر جمعہ مسجد میں لاکر منبر کے پاس بٹھایا کرتا تھا۔ اور حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ تعالےٰ وجہہ کے بارہ میں جھگڑے کی باتیں کرتا اور آپ کی شان میں بُرا بھلا کہتا تھا۔ ایک جمعہ کو وہ جگہ لوگوں سے بھر گئی تھی۔ میں منبر سے علیحدہ ایک طرف کو لیٹ کر سو گیا۔ میں نے خواب میں دیکھا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر مبارک میں شگاف پیدا ہوا اور اُس میں سے ایک شخص سفید لباس پہنے ہوئے باہر آئے۔ اور مجھ سے کہنے لگے۔ اے عبد اللہ کیا تجھ کو اس مردک (والی) کی گفتگو غمگین نہیں کرتی۔ میں نے کہا ہاں غمگین کرتی ہے۔ بولے اپنی آنکھوں کو کھول کر دیکھ کہ خدائے غالب اُس کے ساتھ کیا کرتا ہے۔ جب میری آنکھ کھلی تو وہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا ذکر کر رہا تھا کہ یکایک منبر سے گرا اور مر گیا۔

**کرامت**۔ مروی ہے کہ ایک نیک مرد نے کسی رات قیامت کو خواب میں دیکھا

---

[1] بعض مقامات پر ظہور کرامات حضرت علی کرم اللہ وجہہ ہوا ہے وہاں آپ کے نام کا چلّہ بنایا گیا ہے جیسے غزنین میں کابل میں درگاہ سخی مرداں حیدر آباد میں کوہ مولا۔ دراصل آپ کی قبر شریف نجف شریف میں ہے۔

کہ ساری خلقت کو ایک جگہ جمع کیا گیا ہے۔ مَیں پل صراط کے پاس گیا اور آگے بڑھا کیا دیکھتا ہوں کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حوض کوثر کے کنارہ پر تشریف فرما ہیں اور جناب امام حسین لوگوں کو پانی دے رہے ہیں۔ مَیں بھی اُن کے رُوبرُو گیا کہ مجھ کو بھی پانی دیں۔ مگر دیا میں نے کہا یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت حسین رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے فرمائیے کہ مجھے بھی پانی دیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تجھ کو پانی نہیں دینگے کیونکہ تیرے پڑوس میں ایک ایسا شخص ہے جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بُرا کہتا رہتا ہے۔ تو اس کو منع نہیں کرتا۔ پس آپ نے برہنہ چھری میرے ہاتھ میں دی اور فرمایا کہ جا اس کو قتل کر۔ مَیں نے چھری سے اس شخص کو قتل کیا اور واپس آیا اُس وقت آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا۔ کہ اے حسینؓ اس کو پانی پلاؤ۔ مَیں نے امام حسین رضی اللہ عنہ کے ہاتھ سے پانی لیا لیکن یہ مجھ کو یاد نہیں کہ مَیں نے پیا یا نہیں۔ مَیں اس ہولناک خواب سے بیدار ہُوا تھوڑی دیر نہیں گذری تھی کہ شہرت ہوگئی کہ فلاں شخص کو کسی نے اُس کی خوابگاہ میں قتل کر دیا +

آنحضرت رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی باقی کرامتوں کو کتاب "کرامات الاولیا" میں مَیں نے نقل کیا ہے اُس میں ملاحظہ فرمائی جائیں +

آپ کی ولادت خانہ کعبہ میں جمعہ کے دن تیرہویں (۱۳) یا ستائیسویں شعبان کو ہوئی حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت کے وقت آپ پندرہ سال کے تھے بعض کے نزدیک تیرہ سال کے۔ اور ایک روایت میں ہے کہ دس سال کے بعضوں نے نو اور سات سال بھی کہا ہے۔ مگر پہلا قول زیادہ صحیح ہے۔ آپ کی عمر شریف کے متعلق چار قول یعنی تریسٹھ (۶۳) پینسٹھ (۶۵) ستاون (۵۷) اٹھاون (۵۸) سال ہیں۔ ان میں سے پہلا قول صحیح تر ہے تاریخ سترہویں ماہ رمضان سنہ ہجری مقام کوفہ عبدالرحمٰن ابن مُلجم نے کہ جعلہ اللہ تعالیٰ مُلجماً بلجامٍ من النّارِ (اللہ تعالےٰ اُس کو آگ کا لگام لگائے) آپ کو زخمی کیا اور اُنیسویں (۱۹) ماہ مذکور شب یکشنبہ میں اور بعضوں کے نزدیک اکیسویں (۲۱) اور بعض کے پاس چوبیسویں (۲۴) شب جمعہ میں آپ کی شہادت ہوئی۔ مگر اکیسویں (۲۱) تاریخ اصح ہے آپکی قبر شریف نجف اشرف میں ہے +

# حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حالات

علم باطن میں آپ کا انتساب باوجود صحبت حضرت خیر البشر علیہ علیٰ آلہ الصلوٰۃ و تسلیمات حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے۔ آپ کو صحبت حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے بھی رہی ہے۔ آپ زمانہ شباب ہی سے دین حق کی طلب میں کوشاں تھے اِس لیئے آپ یہود و نصاریٰ اور دوسرے مذاہب کے علماء کے پاس آتے جاتے تھے۔ اور اِس طلب میں جو سختیاں آپ کو پہنچیں آپ نے اُن پر صبر کیا۔ یہاں تک کہ اس راستہ کے سلوک میں دس شخصوں کے پاس یکے بعد دیگرے آپ کو فروخت کیا گیا۔ آخر الامر نوبت بخواجۂ کائنات علیہ الصلوٰۃ والسلام پہنچی۔ کہ حضرت نے آپ کو قوم یہود سے قیمتاً خرید فرمایا۔

منقول ہے کہ حضرت رضی اللہ عنہ کے اقربا حضرت کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ اور درخواست کی کہ سلمان ہم کو لوٹائے جائیں۔ آپ نے سلمانؓ کو اختیار دیا سلمان نے صحبت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کو اختیار کیا۔

تفسیر ابوالقاسم میں مذکور ہے کہ جب زیادہ حصہ قرآن کا نازل ہو گیا۔ تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قرآن مجید کو متعدد مقامات پر روانہ کیا۔ جب فارس میں پہنچا۔ تو فارسیوں نے قرآن کو سینہ پر رکھا۔ اور مسلمان ہوئے اور سلمان فارسی اور دُلدل اور ماریۂ قبطیہ کنیز کو تحفوں اور ہدیوں کے ساتھ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت میں روانہ کیا۔ اور جب قرآن مجید ترکوں کے پاس پہنچا۔ تو ترکوں نے قرآن مجید کو سر پر رکھا اور ہدیئے اور تحفے حضرت کے پاس روانہ کیئے۔ جب یہ تمام حالات بارگاہ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں عرض کیئے گئے۔ تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ فارسی مقبول دل اور صادق سینہ والے ہو گئے۔ اور ترک سردار ہو گئے۔ الحاصل محبت اور اخلاص سلمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا خاندان مقدس نبویؐ سے اس حد تک پہنچا تھا کہ سید کونین علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اپنی زبان گوہر فشان سے یہ مضمون عنایت مشحون ارشاد فرمایا کہ سَلْمَانُ مِنَّا اَهْلَ الْبَیْتِ سلمان میری اہل بیت سے ہے۔

شیخ الموحدین محی الدین ابن عربی قدس سرہٗ نے اس حدیث سے سلمان فارسی رضی اللہ عنہ کی بے گناہی اور پاکی کا استدلال فرمایا ہے اور ایک مقام پر اپنی کتاب فتوحاتِ مکیہ میں تحریر

فرمایا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ سَلْمَانُ مِنَّا اَھْلَ الْبَیْتِ وَشَھِدَ اللّٰہُ لَھُمْ بِالتَّطْھِیْرِ وَذِھَابِ الرِّجْسِ مِنْھُمْ بِقَوْلِہٖ تَعَالٰی اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰہُ لِیُذْھِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَھْلَ الْبَیْتِ وَیُطَھِّرَکُمْ تَطْھِیْرًا آنحضرت رسول اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا سلمان ہم سے ہے اور ہمارے اہل بیت میں داخل ہے۔ اور اللہ تعالےٰ نے اہلبیت کو پاک کرنے اور اُن سے برائیوں کے لیجانے کی شہادت دی بموجب آیہ شریف اے اہلبیت اللہ تعالےٰ چاہتا ہے کہ تم سے معصیت کی پلیدی کو دُور رکھے اور تم کو بالکل پاک اور مطہر کر دے۔

حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے اپنی سند سے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے روایت کیا ہے کہ اس حدیث کا کہ سلمان ہمارے اہلبیت میں داخل ہے اخیر وہ ہے جو کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ مَوْلَی الْقَوْمِ مِنْھُمْ قوم کا غلام قوم میں داخل ہوتا ہے پس پیغمبر علیہ الصلوۃ والسلام کی یہ حدیث شہادت ہے سلمان کی طہارت اور عصمت پر کیونکہ اگر وہ پاک اور مقدس نہ ہوتے تو اہل بیت میں کس طرح سے شامل ہو جاتے۔ اور بمجرد اصالت کیسے عنایت الٰہی میں داخل ہو جاتے۔ اب اہل بیت (علیہم الرضوان) کی نسبت آپ کا کیا خیال ہے۔ اور یہ بات دلالت کرتی ہے اس امر پر کہ خدائے پاک نے اہلبیتؓ اور جناب سلمان کو اس آیت میں بھی حضرت پیغمبر علیہ الصلوۃ والسلام کا شریک بنایا ہے یعنی چاہتا ہے اللہ تعالےٰ لِیَغْفِرَ لَکَ اللّٰہُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِکَ وَمَا تَاَخَّرَ بخش دے تمہارے گناہوں کو جو گذر چکے ہیں اور آیندہ گزریں، پس اہل بیت پاک کئے ہوئے اور بخشے ہوئے ہیں۔ حق سبحانہٗ تعالےٰ کی خاص عنایتوں سے اور پیغمبر علیہ الصلوۃ والسلام کے شرف کی وجہ سے۔ اہل بیت کا یہ شرف کہ وہ بخشے ہوئے ہیں قیامت میں ظاہر ہو گا حضرت سلمان رضی اللہ عنہ بموجب نص قطعی وخبر صحیح اہل بیت میں داخل ہیں بلا کسی غبار و دشک و شبہ کے ہم امید رکھتے ہیں کہ تمام اولاد حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور حضرت سلمان رضی اللہ عنہ بھی اس عنایت بے غایت میں شامل ہونگے۔ حضرت سلمانؓ جنگ خندق میں دو بدو خدمت آنحضرت علیہ الصلوۃ والتحیۃ میں حاضر ہوئے۔ آپ اصحاب صفہ میں سے ہیں اور ان اصحابیوں میں سے ایک صحابی ہیں جن کے لئے بہشت مشتاق ہے امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے آپ کو مدائن کا والی (حاکم) بنایا اور پانچہزار درہم سالانہ

بیت المال سے آپ کے لئے مقرر کئے گئے آپ یہ رقم لیکر فقیروں کو دیدیتے اور خود زنبیل بنکر اپنا خرچ چلاتے۔ آپ کے پاس ایک کمبل اونٹ کے بالوں کا بنا ہوا تھا۔ آپ دن میں اُس کو پہنتے۔ اور رات کو اس کو اوڑھ لیتے۔ اور بارہ مہینے آپ جہاد کرتے بکریوں کے اُون کو صاف کرکے اس کی رسیاں بُنتے۔ اور چھڑے جمع کرتے رہتے۔ اگر جنگل میں کسی کو رسی یا زنبیل کی ضرورت ہوتی تو اُس کو دیدیتے تھے۔

کہتے ہیں کہ ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ آپ بازار میں جا رہے تھے۔ ایک شخص نے بہت سے سیب خریدے اور وہ مزدور کی تلاش میں تھا کہ ان کو اٹھوا کر اپنے گھر لیجائے اس درمیان میں اس نے حضرت سلمان کو کمبل پہنے ہوئے دیکھا اور سمجھا کہ آپ مزدور ہیں آپ کو آواز دی کہ ہمارے سیب اٹھا کر ہمارے گھر تک پہنچا دو۔ حضرت سلمان ؓ نے سیب اُٹھا لئے اور یہ نہیں کہا کہ میں امیر ہوں۔ تھوڑی دُور چلنے پائے تھے کہ کوئی شخص راہ میں مل گیا۔ اُس نے کہا کہ اللہ اچھا رکھے۔ امیر کو کیا سبب ہے جو آپ نے سیب کا پشتارہ اپنی پشت پر اُٹھا لیا۔ اُس وقت وہ سمجھا کہ آپ ہیں۔ پس فوراً آپ کے قدموں پر گر پڑا اور آپ سے معافی چاہی۔ آپ نے فرمایا کہ تو نے مجھ کو گھر تک لیجانے کے لئے اپنے دل میں ارادہ کیا تھا۔ پس جب تک کہ تیرے گھر تک نہ لیجاؤنگا نہ جاؤنگا۔

مروی ہے کہ حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے قبیلۂ بنی کندہ کی ایک عورت سے شادی کی تھی جس سے دو لڑکے پیدا ہوئے۔ اور بہت کچھ آپ کی نسل چلی۔ چنانچہ اُس ملک میں اب تک آپ کی نسل موجود ہے۔ اور سب اہل علم اور صاحب کمال ہیں اور یہ جو مشہور ہے کہ آپ مجبوب تھے۔ اور آپ نے شادی نہیں کی غلط ہے۔ آپ کے وصال کے وقت بہت لوگ آپ کی عیادت کے لئے پہنچے۔ آپ کو دیکھا کہ رانوں پر ہاتھ رکھے ہوئے شور و فریاد کرکے زار و زار رو رہے ہیں۔ انہوں نے آپ سے پوچھا کہ آپ کیوں روتے ہیں۔ آپ نے کہا کہ میری گریہ وزاری موت کے خوف سے نہیں ہے۔ اور نہ دنیائے دنی کی آرزو کی وجہ سے ہے۔ نہیں نہیں بات یہ ہے کہ حضرت رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ سے عہد کیا تھا۔ کہ اگر تو بروز قیامت مجھ کو دیکھنا اور مجھ تک پہنچنا چاہتا ہے۔ تو دنیا سے دور ہو اور اس طرح جا جس طرح سے میں جاتا ہوں۔

اور اب میں دنیا سے رخصت ہو رہا ہوں اس وقت میرے پاس بہت کچھ مال و اسباب

موجود ہے۔ ایسا نہ ہو کہ کہیں ہم آپ کے جمال جہاں آرا سے محروم رہیں۔ حالانکہ حضرت سلمانؓ کے پاس اس وقت سوائے ایک تغارہ اور ایک بدہنے اور ایک پالان اور ایک پوستین اور ایک کمبل کے اور کچھ نہ تھا۔ آپ کی عمر بعض روایت میں ہے کہ دو سو پچاس سال کی ہوئی اور بعض میں تین سو پچاس سال ہے۔ بہرحال ۳۳ھ ہجری مدائن میں آپ نے رحلت فرمائی۔ اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ ایک رات میں مدینہ سے مدائن کو تشریف لے گئے۔ اور آپ کو غسل دیکر اسی شب مدینہ طیبہ کو واپس تشریف لے آئے۔

# حضرت قاسم بن محمد بن ابی بکر الصدیق رضی اللہ عنہ کے حالات

علم باطن میں آپ کا انتساب حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالے عنہ سے ہے آپ نے اپنے جد بزرگوار کی نعمت بطور مریدی اور ہدایت آپ ہی سے حاصل فرمائی حضرت امام زین العابدین رضی اللہ تعالے عنہ سے بھی آپ کو صحبت رہی ہے اسی طرح حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی نسبت بھی آپ نے حاصل فرمائی۔ آپ کبار تابعین میں سے ہیں اور آپ مکہ کے مشہور سات فقہا میں سے ہیں۔ آپ امام زمانہ اور یکتائے عصر تھے آپ صحابہؓ کی ایک جماعت سے ملے اور ان سے روایت کی ہے اور بہت سے تابعین نے آپ سے روایت کی ہے یحیٰی بن سعد رحمۃ اللہ علیہ نے کہا ہے کہ ہم نے کوئی شخص ایسا نہیں دیکھا جن کو قاسم بن محمد پر فضیلت دے سکیں۔ مالک بن انس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں۔ کہ قاسم اس امت کے سات فقہا میں سے تھے۔ محمد بن اسحاق رحمۃ اللہ علیہما روایت کرتے ہیں کہ کسی شخص نے قاسم رضی اللہ تعالے عنہ سے پوچھا کہ آپ زیادہ عالم ہیں یا سالم بن عبداللہ بن عمر الخطاب رضی اللہ عنہ۔ آپ نے کہا سالم مبارک مرد ہیں۔ آپ کا ارادہ تھا کہ سالم کو اعلم کہیں مگر اس لئے نہ فرمایا کہ جھوٹ نہ ہو جائے۔ اور یہ بھی نہیں فرمایا کہ میں اعلم ہوں۔ تاکہ نفس میں خودی نہ پیدا ہو۔ حضرت قاسم رضی اللہ تعالے عنہ امام زین العابدین رضی اللہ عنہ کے خالہ زاد بھائی ہیں۔ آپ کی ماں یزدجرد شہریار کی لڑکی تھی۔ جو عجم کا آخری بادشاہ تھا۔ آپ کے سن وفات میں اختلاف ہے۔ ہمارے نزدیک معتبر روایت یہ ہے کہ ۱۰۱ھ ہجری

میں آپ نے وفات پائی۔ اور آپ کی عمر ستر یا بیاسی سال کی ہوئی ◆

# حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حالات

علم باطن میں آپ کا انتساب آپ کے نانا قاسم بن محمد بن ابی بکر الصدیق رضی اللہ عنہ سے بھی ہے۔ نیز آپ کے والد ماجد امام محمد باقر رضی اللہ عنہ سے اور ان کا انتساب ان کے والد ماجد سید الشہداء امام حسین رضی اللہ عنہ سے ان کا انتساب ان کے والد ماجد حضرت امیر المومنین علی مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے ہے ◆

**قدس سرہ** امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ وَلَدَنِي أَبُوبَكْرٍ مَرَّتَيْنِ ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے میں دو بار پیدا ہوا، (۱) پہلی ولادت ظاہری کہ میرے نانا قاسم بن محمد بن ابی بکر الصدیق ہیں (۲) دوسری ولادت معنوی کہ علم باطن بھی میں نے اپنے نانا سے پایا ہے۔ آپ کی اسی سچی گفتگو کی وجہ سے آپ کا لقب صادق تھا جس طرح کہ آپ کے جدِ مادری کا لقب صدیق رضی اللہ عنہ تھا ◆

اور وہ ان کو حضرت سیدِ اولادِ آدم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سے مرحمت ہوا تھا جو کہ جبرئیل علیہ السلام خدائے تعالیٰ کے پاس سے لائے تھے۔ امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سادات اہل بیت سے ہیں۔ آپ نے اپنے والد ماجد اور اپنے نانا قاسم بن محمد رضی اللہ عنہما اور نافع اور عطا اور محمد بن منکدر اور زہری وغیرہ سے احادیث نقل کی ہیں۔ اور آپ سے اور آئمہ اسلام نے جیسے امام ابو حنیفہ رح اور یحییٰ بن سعید انصاری رح اور ابن جریح۔ اور امام مالک اور محمد بن اسحاق اور آپ کے صاحبزادے حضرت موسیٰ بن جعفر اور سفیان ثوری رح سفیان بن عنیہ اور ان کے سوا اوروں نے آپ سے روایت کی ہے۔ آپ کی امامت اور بزرگی اور سیادت پر رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ جمہور کا اتفاق ہے عمرو بن المقدام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا ہے۔ کہ جب میں حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ کو دیکھتا تھا۔ تو مجھے معلوم ہوتا تھا کہ آپ سلالۂ انبیا سے ہیں۔ آپ کے اخلاقِ حسنہ اور ہمتِ ظاہری و اشاراتِ لسانی تفسیر قرآنی سے ظاہر ہیں۔ بلکہ آپ کے اشاراتِ جمیلہ اور اسرارِ جلیلہ تمام علوم میں موجود ہیں۔ اور کلام کی باریکی اور معانی کی بلندی میں مشائخ عظام میں آپ کی بڑی شہرت ہے۔ طریقہ صوفیہ میں آپ کی کئی کتابیں ہیں۔ کہتے ہیں کہ طبقہ مشائخ صوفیہ کا علم مختص ہے

قرن اوّل اور دوم اور سوم امام جعفر صادق رضہ تک ہے۔ آپ کے بعد اس کو حاصل ہوا جس نے فقراکی صحبت اختیار کی۔ آپ اپنے تمام ہمعصروں میں اہل بیت سے فائق تھے۔ اور آنحضرت رضی اللہ تعالےٰ عنہ صاحبِ زہد کامل بڑے متقی تھے۔ اور شہوات اور لذتوں سے پوری طرح سے بچنے والے تھے۔ اور نہایت ہی باادب تھے۔ مدینہ سکینہ میں ایک مدت تک اقامت گزیں رہے۔ اور اپنے علوم کا فیض اور فائدہ اپنے شاگردوں کو پہنچاتے رہے۔ پھر آپ عراق میں تشریف لائے۔ اور ایک مدت تک مقیم رہے۔ آپ نے کبھی امامت کی خواہش نہ فرمائی اور نہ کسی سے امرِ خلافت میں نزاع کی۔ وجہ اس کی یہ ہے کہ جو شخص دریائے معرفت میں ڈوب جاتا ہے۔ اس کو ایک جَو برابر طمع نہیں ہوتی۔ اور جو شخص حقیقت کے زینوں پر عروج کرتا ہے وہ حجاز کے گڑھوں کی کبھی خواہش نہیں کرتا۔ ہمارے حضرت قدس سرہٗ نے لکھا ہے کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے یہ نسبت سلمان فارسی کو پہنچی۔ اور راہ دروئی سے مقصود تک پہنچے۔ پھر یہی نسبت بعینہٖ حضرت قاسم بن محمد بن ابی بکر الصدیق رضہ کو پہنچی۔ پھر حضرت قاسم رضہ سے امام جعفر صادق رضہ کو حاصل ہوئی۔ حضرت امام قاسم رضہ امام جعفر صادق رضہ کے نانا تھے۔ چونکہ حضرت امام نے اپنے آباءِ کرام سے نور لیا تھا۔ اور یہ نسبت سلوکِ خانی سے مناسبت رکھتی تھی۔ بعد حاصل کرنے جذبہ کے سلوکِ فوقانی کے طے کرنے کے لئے مقصد تک پہنچ گئے۔ اور دونوں نسبتوں کے جامع ہو گئے پھر یہ نسبت حضرت امامؓ سے بطریق امانت سلطان العارفین کو روحانیت کے رستہ سے جو اویسیوں کا طریقہ ہے پہنچی گویا اوس نورِ ودیعت کو اُن کی پُشت میں امانت رکھا گیا تھا تاکہ اُسے اُس کے اہل کو پہنچادیں۔ مگر توجہ سلطان العارفین کا رُخ دوسری طرف ہے۔ اس امانت کو اُٹھانے سے پہلے اس نسبت کے ساتھ کوئی تعلق مفہوم نہیں ہوتا ہے۔ پھر بھی یہ نسبت شرح مذکور کے ساتھ بعینہٖ سلطان العارفین سے شیخ خرقانی رح کو پہنچی اور اُن سے شیخ بوعلی فارمدیؒ کو اور اُن سے خواجہ یوسف ہمدانی رح کو بطریق امانت پہنچی۔ حضرت خواجہ یوسف کے بعد یہ نسبت اُس کے اہل یعنی حضرت خواجہ عبدالخالق غجدوانی رح کو پہنچی جو سلسلۂ خواجگان کے پیر حلقہ ہیں۔ اس وقت یہ نسبت جذبہ اور سلوک فوقانی کے رستہ سے (جو حضرت امامؓ کا خاصہ تھا) پھر میدان ظہور میں آئی۔ اور از سرِ نو اس نسبت کو تازگی پہنچی۔ آپ اس مقام سے عروج فرما کر مقامِ صدیقیت تک

پہنچے اور کمال و تکمیل کا درجہ علیا حاصل کیا۔ باوجودیکہ آپ بارہ اقطاب کے رئیس تھے۔ پیر مشائخ سلسلہ پر جذبہ حضرت خواجہ عبدالخالق غجدوانی قدس سرہٗ نے اس نسبت کی انتہا کو یاد داشت سے تعبیر کیا ہے۔ حضرت خواجہ عبدالخالق کے بعد زمانہ حضرت خواجہ نقشبند قدس سرہٗ تک اس سلسلہ کے مشائخ جذبہ سے غیب تک راہ دروبی اور سیر آفاقی سے متوجہ مقصود تک ہوکر اپنی اپنی استعدادوں کے بموجب حصہ پاتے رہے۔ جب خواجہ نقشبند کا زمانہ ظہور پہنچا تو حضرت خواجہ عبدالخالق نے آپ کو روحانیت کے ذریعہ سے تعلیم کی اور یہی نسبت بعینہٖ جذبہ و سلوک حضرت خواجہ نقشبند تک منتقل ہو کر درجہ کمال کو پہنچی۔ آپ کے خلفا میں سے حضرت خواجہ علاؤالدین عطار اور حضرت خواجہ محمد پارسا قدس اللہ اسرارہم اس نسبت کو حاصل کر کے آپ کی تربیت سے مشرف ہوئے +

قدسیہ۔ حضرت امام نے کہا ہے کہ عارف غیر سے کنارہ کش ہو جاتا ہے اور اسباب کو منقطع کر دیتا ہے۔ کیونکہ اُس کی خدا سے معرفت اوروں سے علین نکرت ہے عارف ماسواء حق سے چھوٹا ہوا اور حق سے ملا ہوا رہتا ہے۔ عارف کے باطن میں غیر حق کی مطلقاً وقعت باقی نہیں رہتی۔ جو عارف کو اپنی طرف متوجہ کر سکے +

قدسیہ۔ نقل کرتے ہیں کہ داؤد طائی قدس سرہٗ حضرت امام کی خدمت میں آئے اور عرض کی کہ اے رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے صاحبزادے مجھ کو کچھ نصیحت فرمائیے کہ میرا دل جا رہا ہے۔ آپ نے فرمایا کہ اے ابا سلیمان تو خود اپنے زمانہ کا عابد اور زاہد ہے تجھ کو میری نصیحت کی کیا حاجت۔ داؤد طائی علیہ الرحمۃ نے کہا کہ اے سلالۂ اولاد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم آپ کی بزرگی تمام عالم کے نزدیک مسلّم ہے۔ اور آپ کی نصیحت پر عمل سب کے لئے لازم۔ آپ نے فرمایا کہ اے ابا سلیمان میں اس امر سے خوفِ عظیم رکھتا ہوں۔ کہ میرے دادا حضرت مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم میرا گلا کریں کہ کیوں تو میری پیروی بجا نہیں لایا۔ کیونکہ یہ کام نسب کی شرافت اور اعلےٰ خاندانی پر منحصر نہیں ہے۔ بلکہ درگاہ حق تعالےٰ میں عمل کی پسندیدگی معتبر ہے حضرت داؤد زار زار روئے اور فریاد کر کے کہنے لگے۔ کہ اے خدا جس کی طینت کا خمیر انوارِ نبوت سے ہے اور جس کی طبیعت کی ترکیب آثار رسالت سے ہوئی ہے۔ اور جن کے دادا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور ماں بتول رضی اللہ تعالےٰ عنہا ہیں وہ خود اس میں حیران ہیں تو داؤد کس شمار میں ہے۔ جو اپنے حال کو اچھا سمجھے +

قدس سرہ۔ آپ نے فرمایا ہے کہ لَا تَصِحُّ الْعِبَادَۃُ اِلَّا بِالتَّوْبَۃِ تَقْدِیْمِ التَّوْبَۃِ عَلَی الْعِبَادَۃِ عبادت بغیر توبہ کے درست نہیں ہو سکتی۔ اللہ تعالےٰ نے توبہ کو عبادت پر مقدم کیا ہے کہ ارشاد فرمایا اَلتَّائِبُوْنَ الْعَابِدُوْنَ توبہ مقامات کی ابتدا ہے اور عبودیت درجات کی انتہا +

قدس سرہ۔ آپ کے بارہ میں بیان کیا گیا ہے کہ ایک بار آپ اپنے مولی کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے۔ اور اُن کو کہہ رہے تھے کہ آؤ ہم سب مل کر متابعت کریں اور اس بات کا معاہدہ کریں کہ جو شخص ہم میں سے قیامت میں نجات پا جائے وہ اور سب کی شفاعت کرے۔ اُنہوں نے کہا کہ اے ابن رسول اللہ آپ کو ہماری شفاعت کی کیا حاجت۔ آپ کے جدِ امجد تمام مخلوقات کے شفاعت کرنیوالے ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ میں اپنے اعمال اور افعال سے شرم رکھتا ہوں کہ جدِ امجد سے شفاعت کی استدعا کروں +

قدس سرہ۔ سُفیان ثوری قدس سرہٗ نے آپ سے وصیت کی درخواست کی آپ نے فرمایا کہ اے سُفیان دروغ گو آدمی میں مروّت نہیں ہوتی۔ اور حاسد کو راحت میسّر نہیں ہوتی۔ اور بدخُلق میں مروّت نہیں ہوتی۔ اور بادشاہوں میں اخوت نہیں ہوتی۔ سُفیان نے کہا کچھ اور ارشاد فرمائیے۔ آپ نے فرمایا کہ اے سُفیان خدا کی حرام کی ہوئی چیزوں سے محترز ہو تاکہ عابد بن سکو۔ اور خدا نے جو مقسوم میں رکھا ہے اس پر راضی ہو تاکہ مسلمان بن سکو۔ بدکار آدمی سے صحبت مت رکھو۔ ورنہ بدکاری تم پر غالب ہو جائے گی اور اپنے کاموں میں ان لوگوں سے مشورہ کرو۔ جو اللہ تعالےٰ کی اچھی طرح فرمانبرداری کرتے ہیں۔ سفیان رضؓ نے کہا کچھ اور ارشاد فرمائیے آپ نے فرمایا اے سفیان! جو شخص بلا توسط قبیلہ اور خاندان کے خواہانِ عزت اور بغیر دبدبہ بھلائے رُعب کا طالب ہو تو وہ معصیت کی ذلتوں سے نکل کر اطاعت کی عزتوں کی طرف آ رہا ہے۔ سُفیان رضؓ نے کہا کچھ اور فرمائیے آپ نے کہا کہ اے سُفیان! جو شخص مصاحبِ بد کی صحبت رکھتا ہے وہ سلامت نہیں رہتا اور جو شخص بُرے راستہ میں چلتا ہے وہ بدنام ہو جاتا ہے۔ اور جو شخص اپنی زبان محفوظ نہیں رکھتا ہے۔ وہ پشیمانی اُٹھاتا ہے +

قدس سرہ ایسی معرفت جس سے حق سُبحانہٗ کے ساتھ مراقبہ کی ہمیشگی ملی ہوئی نہ ہو وہ جہالت ہے۔ اور وہ محبت جس سے موافقت کی ہمیشگی ملی ہوئی نہ ہو دھوکا اور استدراج ہے

قدسیہ۔ جو شخص حق سبحانہ تعالےٰ کے ساتھ محبت رکھتا ہے مخلوق سے تنہائی اختیار کرتا ہے۔ اور جو شخص حق کے ساتھ موافقت کرتا ہے وشنوسے اس کی بربادی کے لئے کوشش کرتے ہیں +

قدسیہ۔ بہت سی نافرمانیاں ایسی ہیں جو بندہ کو خدا سے قریب کرتی ہیں اور بہت سی طاعتیں ایسی ہیں جو بندہ کو خدا سے دُور کردیتی ہیں۔ کیونکہ اطاعت کرنیوالا خودپسند عاصی ہے۔ اور نادم گنہگار طاعت گذار ہے +

قدسیہ۔ آپ نے فرمایا کہ اگر کسی کو کوئی تکلیف پہنچے اور اُس کو غمگین کردے تو پانچ بار رَبَّنَا رَبَّنَا کہنا چاہیئے۔ حق سبحانہٗ تعالےٰ اُس کو اُس غم سے نجات دیگا۔ اور جو کچھ وہ مانگے اُس کو ملیگا۔ پھر آپ نے اس آیت کو پڑھا اِنَّ فِیْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الخ یہ لوگ ہمیشہ رَبَّنَا رَبَّنَا کہتے تھے۔ یہاں تک کہ اُن کی دُعا قبول ہوگئی +

قدسیہ۔ ایک روز امام جعفر صادق رضی اللہ تعالےٰ عنہ بیٹھے ہوئے تھے اور آپ کے داہنے اور بائیں جانب بہت سے درویش تھے۔ اس اثنا میں بعض اُمرا وارد ہوئے۔ آپنے اُن کو اپنے سامنے بٹھایا۔ اِس پر بعض لوگوں نے آپ پر اعتراض کیا۔ آپ نے فرمایا کہ یہ لوگ حق کی طرف لیجانے والے ہیں۔ اگر رعیت اپنے بادشاہ کے سامنے بیٹھے تو کچھ حرج نہیں ہے +

قدسیہ۔ حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ سے پوچھا کہ عاقل کون ہے۔ اُنہوں نے کہا کہ وہ شخص عاقل ہے جو بھلائی اور برائی میں تمیز کرے۔ آپنے فرمایا کہ چوپائے بھی تمیز کرتے ہیں۔ مارنے والے اور چارہ دینے والے میں۔ امام ابوحنیفہ علیہ الرحمۃ نے آپ سے پوچھا کہ آپکے نزدیک کون عاقل ہے۔ آپنے فرمایا کہ جو تمیز کرسکے دو بھلائیوں اور دو برائیوں میں۔ تاکہ دو بھلائیوں میں سے بہتر بھلائی اختیار کرسکے۔ اور دو برائیوں میں سے بدتر برائی رد کرے +

قدسیہ۔ ایک شخص آپکے پاس آیا اور کہا کہ مجھے اللہ تعالےٰ کا دیدار دکھائیے آپ نے فرمایا کہ تو نے نہیں سُنا کہ موسےٰ سے لَنْ تَرَانِیْ کہا گیا تھا۔ اُس نے کہا کہ یہ ملتِ محمدی صلے اللہ علیہ وسلم ہے۔ ایک فریاد کرتا ہے کہ میرے دل نے میرے خدا کو دیکھا۔ اور دوسرا شخص نعرہ مارتا ہے کہ میں ایسے پروردگار کی عبادت ہی نہیں کرتا ہوں۔ جس کو

میں نہ دیکھ رہا ہوں۔ امام جعفر صادق رضی اللہ تعالے عنہ نے فرمایا کہ اس شخص کو باندھ کر دجلہ میں ڈال دو۔ چنانچہ ایسا ہی کیا گیا۔ پانی اس نیچے لیگیا۔ اور پھر پانی نے اس کو اوپر پھینک دیا اُس نے فریاد کی۔ یَا اِبْنَ رَسُوْلَ اللّٰہِ اَلْغِیَاثُ اَلْغِیَاثُ اے فرزند رسول خدا فریاد ہے فریاد۔ آپ نے فرمایا کہ اے پانی پھر نیچے لے جا۔ پانی اُس کو نیچے لیجاتا۔ اور پھر اوپر پھینک دیتا تھا اور وہ شخص امام جعفر صادق ؓ سے پناہ ڈھونڈتا تھا۔ جب اس کی اُمید مخلوق سے منقطع ہو گئی تو اس وقت پھر پانی اُس کو نیچے لے گیا۔ اُس نے فریاد کی۔ کہ اِلٰہِیْ اَلْغِیَاثُ اَلْغِیَاثُ اے معبود فریاد ہے فریاد۔ حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اب اس کو نکال لو۔ چنانچہ اس کو نکال لیا گیا۔ تھوڑی دیر نہ ہوئی تھی کہ اس کو راحت پہنچی۔ تو آپ نے اُس سے فرمایا کہ کیا تو نے اللہ تعالے کو دیکھا۔ اس نے کہا کہ جبتک میں غیر حق میں مصروف رہا اس وقت تک مجھ میں اور خدا میں حجاب تھا۔ مگر جب میں بالکل اپنے معبود کی طرف ملتجی ہوا تو اس وقت میرے دل میں ایک روزن کھلا میں نے اس روزن سے دیکھا تو حق سبحانہ کا دیدار مجھے حاصل ہوا۔ آپ نے فرمایا کہ جب تک اضطرار نہ ہو یہ بات حاصل نہیں ہوتی۔ اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاہُ خدا تعالے مضطر کی دعا قبول کرتا ہے، جب کہ وہ اس کو پکارتا ہے۔ جب تک تو صادق کو پکارتا رہا کاذب تھا۔ اب اس روزن کو محفوظ رکھ تاکہ مطلوب کو تو وہاں سے دیکھتا رہے۔ جو شخص یہ کہے کہ اللہ تعالے کسی چیز پر ہے یا کسی چیز سے ہے۔ وہ کافر ہے۔ بقول شاعر ؎

مکاں تیرا بتائے گا وہی جو کوئی کافر ہو
نہ بالائے فلک ہے تو، نہ بالائے زمیں ہے تو

**کرامت** ایک بزرگ نے کہا کہ ایک روز امام جعفر صادق رضی اللہ کے ساتھ میں مکہ شریف کو گیا۔ ناگاہ ایک عورت کے پاس گذرے جس کے سامنے ایک مادہ گاؤ مُردہ پڑی ہوئی تھی۔ اور وہ عورت اپنے بچوں کے ساتھ رو رہی تھی۔ امام ؓ نے اس سے حقیقت واقعہ دریافت فرمائی۔ عورت نے کہا کہ میں اور میرے لڑکے اس گائے کا دودھ پی کر زندگی بسر کرتے تھے۔ اب اس گائے کے مر جانے کی وجہ سے ہم اپنے بارہ میں متحیر ہیں۔ امام نے فرمایا کہ کیا تو چاہتی ہے کہ اللہ تعالے تیری گائے کو زندہ کردے۔ اُس نے کہا کہ آپ میرے ساتھ ایسی مصیبت کے وقت مذاق کرتے ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ یہ مذاق نہیں ہے۔ پھر

آپ نے دعا فرمائی۔ اور اپنے پاؤں کو اس مردہ گائے پر مارا اور آواز دی۔ گائے اُٹھ کر کھڑی ہوگئی۔ اور تندرست ہوگئی حضرت امام لوگوں میں چلے گئے تاکہ کوئی آپ کو پہچان نہ سکے۔
امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ کی ولادت مدینہ سکینہ میں ۸۰ھ ہجری میں ہوئی۔ اور مدینہ ہی میں اڑسٹھ سال کی عمر میں شوال کے مہینہ میں ۱۴۸ھ ہجری اس عالم سے رحلت فرمائی ؂

## حضرت شیخ بایزید بسطامی قدس سرہ السامی کے حالات

علم باطن میں آپ کا انتساب امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے ہے آپکی تربیت بھی اویسی امام عالیشان کی رُوحانیت سے ہوئی۔ کیونکہ شیخ کی ولادت امام کی وفات کے بعد ہوئی۔ آپ امام کے اویسی فیض یافتہ ہیں۔ تذکرۃ الاولیا میں ہے کہ آپ نے ایک سو تیرہ ۱۱۳ پیر کی خدمت کی اور سب پیروں سے برکتیں حاصل کیں۔ منجملہ اُن کے ایک امام جعفر صادق ہیں۔ نقل ہے کہ آپ ایک روز امام کی خدمت میں حاضر تھے۔ امام نے فرمایا کہ اے بایزید اُس کتاب کو طاق سے اتار لا۔ بایزید نے کہا کہ طاق کہاں ہے امام نے فرمایا کہ تم اتنی مدت سے یہاں ہو ابھی تک تم نے طاق بھی نہیں دیکھا آپ نے کہا کہ مجھ کو طاق سے کیا کام جو سر اوپر اُٹھاؤں میں آپ کی دیکھنے کے لئے آیا ہوں نہ کہ طاق کے نظارہ کے لئے۔ امام نے فرمایا کہ جب ایسا ہے تو اب تم بسطام کو چلے جاؤ تمہارا کام پورا ہوگیا۔ آپ کا نام طیفور عیسیٰ بن آدم بن شروسان ہے آپ کے دادا آتش پرست تھے بعد کو مسلمان ہوگئے۔ آپ احمد خضرویہ اور ابی حفص اور یحییٰ بن معاذ کے ہمعصروں میں ہیں۔ اور شقیق بلخی سے ملاقات کی ہے۔ آپ اپنے وقت کے بڑے مشائخ اور ولی اور عارفوں کے بادشاہ۔ صدیقوں کے بُرہان اور خدا کی حجت اور خلیفہ برحق اور قطب عالم اور اوتاد کے رئیس تھے۔ آپ کے ریاضات اور مجاہدات اور مقامات و کرامات بہت ہیں۔ اور آپ کے ارشادات اور کمالات پوشیدہ نہیں ہیں۔ اور روایت اور حدیث میں سند عالی رکھتے تھے۔ اور طریقت کے معانی کے اخذ کرنے میں لوگوں کے تعریف کرنے سے آپ مستغنی ہیں ؂
سید الطائفہ قدس سرہٗ فرماتے ہیں کہ بایزید ہماری جماعت میں ایسے ہیں جیسے جبرئیل ملائک میں۔ نیز سید الطائفہ فرماتے ہیں کہ میدان توحید میں چلنے والوں کی انتہا خراسانی (یعنی بایزید) کی ابتدا ہے۔ اور مردان خدا جب آپکے ابتدائی قدم پر پہنچتے ہیں تو وہ اُنکی

انتہا ہے۔ اِس لئے وہ اُس مقام پر اتر جاتے ہیں۔ اور وہیں رہ جاتے ہیں۔ اس کلام کی دلیل وہی ہے۔ جو بایزید رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ دو سو سال باغ میں گذریں گے تو ہماری طرح کا ایک پھول پیدا ہو گا۔ شیخ ابو سعید ابوالخیر قدس سرہٗ فرماتے ہیں۔ کہ اٹھارہ ہزار عالم بایزید سے بھرے ہوئے دیکھتا ہوں۔ مگر بایزید ہم میں نہیں ہیں۔ یعنی بایزید بالکل حق میں محو ہے +

لڑکپن ہی میں خدا کی تلاش کی خواہش اُن کے دل میں پیدا ہوئی! آپ اُستاد کے پاس قرآن شریف پڑھ رہے تھے۔ جب سورۂ لقمان پر پہنچے تو اِس آیت کا سبق ہوا اَنِ اشْكُرْ لِي وَلِوَالِدَيْكَ "شکر کر میرا اور اپنے ماں باپ کا"۔ آپ نے تختی کو رکھ دیا۔ اور آپ اُستاد سے اجازت لیکر گھر آئے اور اپنی والدہ ماجدہ سے کہا کہ میں اسی آیت تک پہنچا ہوں جس میں اللہ تعالےٰ ارشاد فرماتا ہے کہ میرا شکر کرو اور اپنے ماں باپ کا میں دو گھروں سے تعلق نہیں نبھا سکتا ہوں۔ اس آیت سے میں بہت پریشان ہوں۔ یا تو آپ مجھے خدائے تعالےٰ سے مانگ لیجئے کہ بالکل آپ ہی کا ہو رہوں یا خدا تعالےٰ ہی کو بخشد یجئے کہ اُسی کا ہو جاؤں۔ آپ کی والدہ نے کہا کہ میں نے تجھ کو راہ خدا کیلئے چھوڑ دیا۔ اور اپنا حق معاف کر دیا۔ پس آپ بسطام سے باہر نکلے اور تیس سال تک بادیہ شام میں پھرتے رہے۔ ریاضت اور مجاہدے کرتے تھے اور ہمیشہ بھوکے رہتے تھے جب آپ نماز پڑھتے ہیبت حق اور تعظیم شریعت کے سبب سے آپکے سینہ کی ہڈیوں سے چرچراہٹ کی آواز نکلتی کہ لوگ سُن لیتے +

قدسیہ آپ فرماتے ہیں کہ مجھ سے ایک مرتبہ لوگوں نے ذکر کیا کہ فلاں مقام پر ایک پیر مرد ہیں۔ میں اُن کے دیکھنے کے لئے گیا۔ جب قریب پہنچا تو انھوں نے قبلہ کی طرف منہ کر کے تھوکا۔ میں اُسی وقت واپس ہوا۔ اور میں نے دل میں کہا کہ اگر اس پیر کا طریقت میں کچھ بھی مرتبہ ہوتا تو روش شریعت کے خلاف ہرگز عمل نہ کرتا +

قدسیہ۔ ایک مرتبہ آپ نے فرمایا کہ میرے گھر سے مسجد چالیس قدم پر ہے مسجد کی تعظیم کی وجہ سے میں نے کبھی رستہ میں نہیں تھوکا +

کہتے ہیں کہ آپ نے مکہ معظمہ کا سفر کیا اور بارہ سال میں وہاں جا کر پہنچے آپ ہر قدم پر جانماز بچھاتے اور دو رکعت نماز پڑھتے +

**الہام**: آپنے فرمایا کہ خدا کا ملنا کچھ دنیا کے بادشاہ کا دربار نہیں ہے کہ ایک دفعہ میں وہاں پہنچ جائیں۔ آپ اُس سال حج کو گئے۔ اور مدینہ منورہ نہیں گئے اور واپس چلے آئے کہ سفر مدینہ منورہ کو سفر کعبہ مکرمہ کے تابع بنانا ادب کے خلاف تھا۔ دوسرے سال آپنے زیارت روضہ منورہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے لیئے علیحدہ احرام باندھا۔ اور آپ ایک شہر میں داخل ہوئے۔ مخلوق کا ایک انبوہ آپکے پیچھے آرہا تھا۔ جب آپ شہر سے باہر نکل آئے۔ تو اُس مجمع کو اپنے ساتھ دیکھ کر اُن سے آپ نے پوچھا انہوں نے کہا کہ آپ کے ساتھ ہی رہینگے۔ پس آپ نے چاہا کہ ان کی محبت کو اپنے سے دور کریں اور اپنی تکلیف رفع کریں۔ آپ صبح کی نماز سے فارغ ہوئے۔ آپ نے اُن کی طرف دیکھکر یہ آیت پڑھی۔ اِنِّیْٓ اَنَا اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا فَاعْبُدُوْنِ (سورہ طٰہٰ رکوع ۱) "بے شک میں ہی خدا ہوں اور میرے سوا اور کوئی خدا نہیں ہے پس میری عبادت کرو"۔ لوگوں نے کہا کہ یہ دیوانے آدمی ہیں اور آپ کو چھوڑ کر چلے گئے دیکھئے آپ نے آیت قرآنی تلاوت کی تھی۔ مگر اُن لوگوں نے سمجھا کہ آپ خود کو خدا کہہ رہے ہیں ❖

**قدس سرہ**۔ ذوالنون مصری قدس سرہ نے ایک شخص کی زبانی آپ سے کہلا بھیجا کہ آپ تمام رات جنگل میں سوتے رہتے ہیں اور راحت میں مشغول ہیں۔ حالانکہ قافلہ گذر گیا۔ آپ نے فرمایا کہ مرد کامل وہ ہے کہ تمام رات سوئے اور صبح کو اُٹھے اور قافلہ کے پہنچنے سے پہلے منزل میں پہنچ جائے۔ ذوالنون نے جب یہ حال سُنا تو فرمایا کہ بایزید کے لیئے مبارکباد ہو کہ اُس کا حال اس مرتبہ تک پہنچ گیا ❖

**قدس سرہ**۔ آپ نے ایک مرد کو مسجد میں نماز پڑھتے ہوئے دیکھ کر فرمایا کہ اگر تیرا یہ خیال ہے کہ نماز حق تک پہنچا دیتی ہے۔ تو تو غلطی کر رہا ہے کہ سراپندار ہے نہ خالق کی موصلت۔ اگر تو نماز بھی پڑھے تو تو کافر نہیں ہوگا۔ لیکن اگر ذرہ برابر بھی خود کو اعتبار کی آنکھ سے دیکھیگا تو مشرک ہو جائیگا ❖

**قدس سرہ** آپ فرماتے ہیں کہ بعض لوگ ایسے ہیں جن کے لیئے ہماری ملاقات کا پھل نعمت ہے۔ اور بعضوں کیلئے رحمت ہے۔ لوگوں نے پوچھا کیسے آپنے فرمایا کہ ایک شخص آتا ہے اور اُس وقت ہم پر ایک حالت ہوتی ہے۔ کہ اس حالت میں ہم اپنے حواس میں نہیں رہتے وہ ہماری غیبت کرتا ہے۔ اور لعنت میں پھنستا ہے۔ اور دوسرا شخص آتا ہے اور حق کو ہم پر

غالب پاتا ہے۔ پس وہ ہم کو معذور خیال کرتا ہے۔ اُس کا پھل اُس کے لئے رحمت ہے ✦

قدس سرہٗ۔ آپ نے فرمایا کہ چاہتا ہوں کہ قیامت کا دن آئے اور مَیں اپنا خیمہ دوزخ کے کنارے لگاؤں۔ جب دوزخ مجھ کو دیکھیگا تو اُس کی آگ کم ہو جائیگی۔ تو مَیں مخلوق کی رحمت کا سبب بن جاؤنگا ✦

قدس سرہٗ۔ آپنے فرمایا کہ مَیں نے اللہ تبارک و تعالےٰ کو خواب میں دیکھا مَیں نے کہا کہ خداوندا تیری طرف آنیکا کیا راستہ ہے۔ ارشاد ہوا کہ تو اپنے نفس کو چھوڑ اور آ یعنی جہاں تو اپنی خودی سے گذرا اور ہم سے مل گیا۔ آپ فرماتے ہیں کہ نماز میں سوائے کھڑے رہنے کے۔ اور روزہ میں سوائے بھوکے رہنے کے اور کچھ مَیں نے نہ دیکھا۔ جو کچھ مجھ کو ملا ہے وہ محض خدائے تعالےٰ کے فضل سے نہ عمل سے کہ محنت اور کسب سے کچھ حاصل نہیں ہو سکتا ✦

قدس سرہٗ۔ آخر وقت آپنے فرمایا کہ خدایا مَیں نے جو کچھ تیری یاد کی۔ غفلت سے کی۔ اور جو کچھ تیری عبادت کی خالی قصور اور فتور سے نہ تھی ✦

الہام۔ ایک دفعہ آپ نے ایک سُرخ سیب اُٹھایا اور فرمایا کیا لطیف ہے۔ اُسی وقت ان کو دل سے یہ آواز آئی کہ اے بایزید تجھے شرم نہیں آتی۔ کہ تو ہمارے نام لطیف سے سیب کو خطاب کر رہا ہے۔ چالیس دن تک اسم اعظم آپکے دل سے محو ہو گیا۔ آپ نے قسم کھائی کہ جب تک زندہ رہونگا میوہ کا نام نہ لونگا۔ اور نہ بسطام کا میوہ کھاؤنگا ✦

الہام۔ آپ نے فرمایا کہ ایک دفعہ مجھ پر سختی غالب آئی کہ طاعتوں سے میں نااُمید ہو گیا۔ اور کہا کہ بازار جاتا ہوں کہ ایک زنّار خرید کر لاؤں اور کمر میں باندھ لوں۔ ایک زنّار لٹکا ہوا مَیں نے دیکھا۔ مجھے خیال ہوا کہ ایک درم میں مجھے مل جائیگا۔ مَیں نے پوچھا کہ کتنے میں بیچتا ہے۔ اُس نے کہا کہ ہزار دینار میں۔ مَیں سوچنے لگا۔ ہاتف نے آواز دی کہ کیا تو نہیں جانتا۔ کہ جو زنّار تیری کمر میں باندھا جائیگا۔ وہ ہزار دینار سے کم میں نہیں مل سکتا مجھ کو خوشی ہوئی کہ اللہ تعالےٰ کی تجھ پر عنایت ہے ✦

الہام۔ آپنے کہا کہ میرے دل میں آواز دی گئی کہ اس طاعت مقبول اور خدمت پسندیدہ کے سوا جو تو ادا کر رہا ہے۔ اگر تو ہم کو چاہتا ہے تو وہ چیز لا جو ہمارے پاس نہیں ہے۔ مَیں نے

---

لہ چنانچہ آیت شریف وَالَّذِیْنَ جَاهَدُوْا فِیْنَا لَنَهْدِیَنَّهُمْ سُبُلَنَا (سورہ عنکبوت) میں اسی طرف اشارہ ہے کہ جدوجہد سے وصول الی اللہ نہیں ہوتا بلکہ اسکے جدوجہد کو دیکھکر اللہ کو رحم آجاتا ہے۔ اور وہ اسکو اپنے فضل سے رہنمائی فرماتا ہے ✦

کہا کہ خداوندا وہ کیا چیز ہے۔ جو تیرے پاس نہ ہو۔ ارشاد ہوا کہ وہ بیچارگی اور عاجزی اور نیازمندی اور شکستگی ہے ✤

**کرامت** سلطان العارفین قدس سرہ کی والدہ ماجدہ فرماتی ہیں کہ جب میں شبہ کا لقمہ مُنہ میں رکھتی تو آپ پیٹ میں تڑپنے لگتے اور بیقرار ہو جاتے یہاں تک کہ میں اُس لقمہ کو نکال کر پھینک دیتی۔ اس کلام کی تصدیق اس سے ہوتی ہے کہ آپ سے ایک مرتبہ پوچھا گیا۔ کہ اس راستہ میں مرد کے لیئے کیا بہتر ہے فرمایا دولتِ مادر زاد۔ کہا گیا اگر یہ نہ ہو۔ تو فرمایا کہ طاقت ور بدن۔ کہا گیا کہ اگر یہ بھی نہ ہو تو فرمایا موت ناگہانی بہتر ہے ✤

**کرامت** ایک بار خلوت میں آپ کی زبان سے یہ لفظ نکلا تھا کہ سُبحَانِیْ مَا اَعْظَمَ شَانِیْ یعنی پاک ہوں کیا بزرگ ہے میری شان، جب آپ ہوش میں آئے تو مریدوں نے آپ سے یہ واقعہ بیان کیا۔ آپ نے فرمایا کہ خدا بھی تمہارا دشمن ہے اور بایزید بھی تمہارا مخالف اگر پھر کبھی تم ایسی بات میری زبان سے سُنو تو مار کر میرے ٹکڑے ٹکڑے کر دینا۔ یہ کہکر ہر ایک کے ہاتھ میں ایک ایک چھُری دیدی۔ اتفاقاً آپ پر پھر وہی حالت طاری ہوئی اور آپ نے اُسی کلمہ یا اُس کے مماثل کلمہ کا اعادہ کیا۔ آپ کے مریدوں نے آپ کے قتل کا ارادہ کیا۔ مکان آپ سے بھر گیا کہ گوشہ مکان کا خالی نہ رہا آپ کے احباب دیوار سے اینٹ پتھر لیکر مار رہے تھے اور چھُریاں آپ کے جسم پر چلا رہے تھے معلوم ایسا ہوتا تھا کہ گویا پانی پر چھُری چلا رہے ہیں۔ جب وہ کیفیت ختم ہو گئی اور آپ اپنی اصلی شکل سے بھی چھوٹے معلوم ہونے لگے جیسے کہ ایک ممولا پرند ہوتا ہے اور آپ کو محراب میں بیٹھے ہوئے دیکھا مرید آپ کے پاس آگئے اور سارا واقعہ بیان کیا۔ شیخ نے فرمایا کہ بایزید یہ ہے جس کو تم اب دیکھ رہے ہو اُس وقت بایزید نہ تھا ✤

**کرامت** شقیق بلخی اور ابو تراب بخشی قدس سرہما آپ کے پاس آئے۔ کھانا جو پکا تھا سامنے لایا گیا۔ ایک مرید نے آپ کے ساتھ شرکت نہ کی۔ ابو تراب نے اُس سے فرمایا کہ ہمارے ساتھ کھانا کھاؤ۔ اُس نے کہا میں روزہ سے ہوں۔ ابو تراب نے کہا کہ ایک ماہ کا ثواب لے اور روزہ توڑ دے۔ اُس نے کہا روزہ نہیں توڑ سکتا۔ شقیق نے کہا کھانا کھا اور ایک سال کا ثواب لے۔ اُس نے کہا میں روزہ نہیں چھوڑ سکتا ہوں بایزیدؒ

نے کہا کہ اس کو چھوڑ دو۔ وہ راندۂ درگاہ خدا ہوگیا۔ ایک مدت نہیں گذری کہ اُس کو چوری کی علت میں پکڑا گیا۔ اور دونو ہاتھ اُس کے کاٹ لیئے گئے ✦

**کرامت**۔ ایک دفعہ آپ رستہ چل رہے تھے ایک کتا آپ کے ساتھ ہو گیا آپ نے اپنا دامن اُس سے بچایا۔ اُس نے آپ سے کہا کہ اے شیخ اگر میں خشک ہوں تو تجھ میں کوئی برائی نہیں ہے اور اگر بھیگا ہوا ہوں تو مجھ میں اور آپ میں تین پانیوں میں صلح یعنی تین مرتبہ دھونے سے مساوات ہوسکتی ہے۔ لیکن اگر آپ کا دامن خودی سے ملوث ہو جائے پھر اگر آپ سات دریا سے غسل کریں تب بھی پاک نہیں ہو سکتے۔ شیخ نے کہا کہ تو نجاست ظاہری رکھتا ہے۔ اور میں نجاست باطنی رکھتا ہوں۔ آ تو اور میں ملکر رہینگے کتے نے جواب دیا کہ آپ میری ہمراہی کے لائق نہیں ہیں کیونکہ میں مردود خلائق ہوں اور آپ مقبول عالم۔ جو کوئی میرے پاس سے گذرتا ہے وہ اینٹ پتھر میرے پہلو پر مارتا ہے اور جو شخص آپ کے پاس سے گذرتا ہے اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا سُلْطَانَ الْعَارِفِیْنَ کہتا ہے حالانکہ میں کبھی ایک ہڈی یا ایک ٹکڑا روٹی کا کل کے لیئے نہیں رکھتا۔ اور آپ کے گھر گیہوں کا مٹکا بھرا ہوا ہے۔ شیخ نے کہا کہ سبحان اللہ جب میں کتے کی ہمراہی کے لائق نہیں ہوں تو خدائے یکتا کی ہمراہی سے کیا نسبت ✦

**کرامت**۔ سلطان العارفین سے پوچھا گیا کہ آپ کا پیر کون ہے۔ آپ نے کہا کہ ایک بڑھیا ہے کہا گیا کہ کس طرح سے آپ نے کہا کہ ایک روز میں توحید اور شوق کے ایسے جوشوں میں تھا کہ کسی اور چیز کی ایک بال برابر بھی سمائی کی گنجائش نہ تھی۔ میں بیخود ہو کر جنگل میں چلا گیا۔ ایک بڑھیا ملی جو اپنے سر پر بوجھ لیئے ہوئے آرہی تھی۔ اُس نے مجھ سے کہا کہ میرے وزن کو اُٹھاؤ۔ میں اِس کے اٹھانے کی طاقت نہیں رکھتی ہوں اِدھر میری یہ حالت تھی کہ میں خود کو نہیں اُٹھا سکتا تھا۔ پھر اُس کے اُٹھانے کی کہاں تاب تھی۔ میں نے ایک شیر کی طرف اشارہ کیا۔ وہ آیا میں نے وہ بوجھ شیر کی پُشت پر رکھ دیا۔ اور اُس بڑھیا سے کہا کہ تو شہر میں جائے تو اس واقعہ کا کسی سے ذکر نہ کرنا۔ میں یہ چاہتا تھا کہ وہ مجھ کو نہ پہچانے لیکن بڑھیا نے کہا کہ میں نے ایک ظالم اور ایک رعنا کو دیکھا۔ میں نے کہا کہ کس طرح۔ وہ بولی کہ اے بایزید کیا یہ شیر مکلف ہے میں نے کہا کہ نہیں ہے وہ بولی کہ جس کو خدا نے تکلیف نہیں دی۔ تو اس کو تکلیف دے رہا ہے۔ کہا یہ ظلم نہیں ہے میں نے کہا کہ بیشک ظلم ہے

پھر اُس نے کہا کہ تو باوجود اس ظلم کے چاہتا ہے کہ شہر کے لوگ جان جائیں کہ شیر بھی تیرے مطیع ہیں۔ اور تو صاحب کرامت ہے۔ کیا یہ رعنائی نہیں ہے۔ میں نے کہا کہ میں توبہ کرتا ہوں اس فعل سے۔ اس بات کا مجھ پر بہت اثر ہوا۔

پندرہ شعبان ۲۶۱ھ ہجری میں اور بعض کے نزدیک ۲۳۴ھ ہجری میں بعمر تہتر سال آپ کی وفات ہوئی۔ اور بسطام میں مدفون ہوئے۔ بعد وفات آپ کو لوگوں نے خواب میں دیکھا اور پوچھا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیا کیا۔ آپ نے کہا کہ اللہ تعالیٰ نے پوچھا کہ اے بڈھے تو میرے لئے کیا لایا۔ میں نے کہا کہ خداوندا جب کوئی فقیر بادشاہ کی درگاہ میں آتا ہے تو اُس سے یہ نہیں پوچھتے ہیں کہ تو کیا لایا۔ بلکہ یہ پوچھتے ہیں کہ تو کیا مانگتا ہے۔

## حضرت شیخ ابوالحسن خرقانی قدس سرہٗ کے حالات کا بیان

تصوف میں آپ کا انتساب حضرت سلطان العارفین بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ سے اور سلوک میں آپ کی تربیت شیخ بایزیدؒ کی روحانیت سے ہوئی ہے کیونکہ شیخ ابوالحسنؒ کی ولادت شیخ بایزید کی وفات کے بعد ہوئی۔

کہتے ہیں کہ سلطان العارفین ہر سال ایک مرتبہ رباطِ دہستان کی زیارت کیلئے جایا کرتے تھے۔ اُس گاؤں پر سے کہ جہاں شہیدوں کی قبریں ہیں۔ اور جب موضع خرقان سے گزرتے تو ٹھہر جاتے اور اس طریقہ سے سانس لیتے جیسے کسی چیز کی خوشبو سونگھتے ہیں مریدوں نے آپ سے پوچھا کہ آپ کس چیز کی بو سونگھتے ہیں۔ ہم کو یہاں کوئی بو نہیں معلوم ہوتی ہے۔ آپ نے فرمایا کہ چوروں کے اس گاؤں میں میں ایک مردِ خدا کی بو پاتا ہوں جس کا نام علی ہے اور کنیت ابوالحسن اُس کے تین مرتبے مجھ سے زیادہ ہونگے وہ اہل و عیال کا بار اُٹھائیگا۔ اور کھیتی کریگا۔ اور درخت جمائیگا۔ وہ مجھ سے سو برس کے بعد پیدا ہوگا۔ منقول ہے کہ حضرت شیخ ابوالحسن قدس سرہٗ بارہ سال کی عمر سے عشاء کی نماز جماعت سے خرقان میں پڑھ کر مزار پُر انوار سلطان العارفین پر جاتے اور آپ کی رُوح پر فتوح سے برکات اور استفادات کے منتظر اور مراقب رہتے اور کہتے کہ خدایا جو تو نے بایزید کو دیا ہے۔ ابوالحسن کو بھی عنایت فرما۔ پھر وہاں سے آپ ایسے وقت واپس آتے کہ خرقان میں آکر

کے سامنے پیش کیا اور بیعت کی خواہش کی۔ حضرت خواجہؒ نے مولانا کا التماس قبول کیا اور جو کچھ بتلانا تھا بتلا دیا اور طریقہ عالیہ نقشبندیہ کی نعمت مولانا کو عطا فرمائی۔ اس پر بعض اصحاب حضرت خواجہ کے جو اس وقت وہاں موجود تھے آتش غیرت میں جلنے لگے کہ مولانا محمد زاہد کو حضرتؒ نے پہلی ہی صحبت میں خلافت دے دی۔ حالانکہ ہم برسوں سے حضرت کی خدمت کر رہے ہیں۔ مگر حضرتؒ نے ہمارے حال پر یہ التفات نہیں فرمائی۔ حضرت خواجہؒ نے اُن لوگوں سے فرمایا کہ مولانا زاہد چراغ اور تیل۔ بتی تیار کر کے ہمارے پاس آئے تھے۔ ہم نے اُس کو روشن کر کے اُن کو رخصت کر دیا۔ اس کے بعد حاجی مذکور نے مجھ سے کہا کہ یہ بات مشہور ہے کہ صاحب رشحات نے دو عالی قدر حکایتوں کو چھوڑ دیا ہے +

اولاً مولانا محمد زاہدؒ کا انتساب حضرت خواجہ احرار کے ساتھ بطریق مذکورہ بالا کہ اُس سے حضرت خواجہ قدس سرہٗ کی کرامت کا اظہار بھی ہوتا ہے۔ اور مولانا محمد زاہدؒ کے درجات کی بلندی کا +

ثانیاً یہ کہ ایک روز حضرت خواجہ احرار قدس سرہٗ کسی راستہ سے تشریف لیجا رہے تھے۔ اور آپ کے حالات اس وقت متلوّن تھے۔ اور سکر آپ پر غالب تھا۔ اُسی حالت میں آفتاب قریب غروب کے ہو گیا۔ اور کسی ہمراہی کی یہ جرأت نہ ہو سکی کہ حضرت خواجہؒ سے نماز عصر ادا کرنے کے لئے عرض کرے۔ غروب آفتاب کے بعد حضرت خواجہ کا سکر کم ہوا اور آپ ہوش میں آئے دیکھا کہ آفتاب غروب ہوا اور عصر کی نماز قضا ہو گئی۔ اُس وقت آپ آفتاب سے مخاطب ہوئے اور فرمایا کہ اے آفتاب ہمارے لئے پھر نکل آ۔ آفتاب اُسی وقت نکل آیا اور حضرتؒ نے نماز عصر ادا کی نماز سے فراغت پانے کے بعد آفتاب غروب ہو گیا۔ اور عالم میں تاریکی پھیل گئی +

واضح ہو کہ حضرت مولانا جامی علیہ الرحمۃ نے رشحات میں حضرت خواجہ احرارؒ کے تمام مریدوں اور خلفا کے ذکر کا التزام نہیں فرمایا ہے۔ بلکہ آپ کے اصحاب کے ذکر میں ایک فصل قرار دے کر لکھا ہے کہ تیسری فصل آنحضرت قدس سرہٗ کی اولاد اور اہل اصحاب کی اُن کرامتوں اور مقامات کے بیان میں ہے۔ جو لوگوں نے اپنی چشم دید بیان کی ہیں مع مختصر حالات۔ اور دوسرے بزرگوں کے مریدوں کے ذکر کا بھی التزام نہیں فرمایا ہے

مقصود بالذات رشحات کا یہ ہے کہ جن لوگوں نے حضرت خواجہ قدس سرہٗ کو دیکھا ہے اور حضرت کے کسی ارشاد کو اور آپ کی کسی کرامت کو نقل کیا ہے اُن کو نام بنام کتاب میں ذکر کر دیا جائے۔ نیز اُن لوگوں کا تذکرہ جن کی خود حضرت خواجہؒ نے اپنے ہمعصر بزرگوں میں سے تعریف کی ہو۔ رشحات کی بنا حضرت خواجہ کے احوال اور اقوال پر ہے۔ حالانکہ مصنف علیہ الرحمۃ حضرت خواجہ قدس سرہٗ سے علیحدگی کے بعد بھی ایک مدت تک زندہ رہے اور کتاب رشحات کے مسودے حضرت خواجہؒ کے حیات میں آپ کی صحبت کے زمانہ میں تیار کئے گئے تھے۔ اور سولہ برس کے بعد وہ صاف کئے گئے۔ بہت سی باتیں نسیان کی وجہ سے سپردِ قلم نہ کی جا سکیں۔ اور چونکہ مولانا محمد زاہد علیہ الرحمۃ کی ملازمت حضرت خواجہ قدس سرہٗ کی خدمت میں باوجودیکہ بہت تھوڑی دیر کے لئے ہوئی تھی اور وہ بھی اِس زمانہ میں کہ مصنفِ رشحات علیہ الرحمۃ وہاں موجود نہ تھے۔ اِس لئے اُن کو جناب خواجہ سے جناب مولانا کی کرامات اور اشرافات کی سماعت کا اتفاق نہ ہو سکا۔ بلکہ اُن کی مولانا سے ملاقات بھی نہ ہو سکی۔ اور نہ اُن کو مولانا کی حضرت خواجہؒ سے ملاقات کی خبر مل سکی۔ اِس لئے اُن پر مولانا کا ذکر ترک کرنے سے کوئی قصور عاید نہیں ہوتا ہے۔

چنانچہ انہوں نے رشحات کے دیباچہ میں لکھا ہے کہ جب الطاف الٰہی کی برکتوں اور اُس کی نامحدود مہربانیوں سے اور آخر ماہ ذیقعدہ ۸۸۹ھ ہجری میں فقیر کو حضرت خواجہ قدس سرہٗ کے آستانہ عالیہ کی بوسہ ہی کا اتفاق ہوا۔ اور پھر دوبارہ ابتداءِ ربیع الثانی ۸۹۳ھ ہجری میں اُس آستانۂ پاک کے قدوم کی پابوسی کا شرف نصیب ہوا۔ تو آپ کے فیضان اور افادہ کی مجلسوں اور مخلصوں میں حضرات خواجگان نقشبندیہ علیہ الرحمۃ کے بعض فضائل اور شمائل اور مناقب اور حالات کے سننے کا شرف حاصل ہوا۔ کہ اکثر بیان میں آتے رہتے تھے۔ انہی حالات کو میں نے تحریر کی لڑی میں پرونا شروع کیا۔ پھر ایک حوادث زمانہ کے بُرے اثرات اور طرح طرح کے بلاؤں کی فکرات کی وجہ سے اُس کعبۂ عزت اور اقبال کے قرب و ہمسایگی سے محروم رہا۔ ایک مدت کے بعد مجھ کو یہ خیال پیدا ہوا کہ اُن انفاسِ متبرکہ سے جو ارشادات زمانۂ سعادت فرجام میں سُنے تھے ایک جگہ جمع کر دوں۔ مگر اس کی توفیق نہ ہو سکی یہاں تک کہ سولہ سال گزر گئے۔ ۹۰۹ھ ہجری میں از سرِ نو یہ ارادہ تازہ ہوا۔ اور اُن حالات کے جمع کرنے

اور ترتیب دینے کے لئے طبیعت آمادہ ہوئی۔ اور کام کا آغاز ہوا ۔

**کرامت** ۔ جب حضرت خواجہ قدس سرہٗ کو سلطان محمود میرزا کی بابت یہ خبر پہنچی ۔ کہ اُس نے اپنے بھائی سلطان احمد میرزا سے جنگ کرنے کی غرض سے محاصرۂ سمرقند کا ارادہ کیا ہے ۔ تو آپ نے میرزا سلطان محمود کو یہ رقعہ تحریر فرمایا :-

**رقعہ** اس عرضداشت کے ذریعہ یہ فقیر حضرت مخدوم زادہ کے ملازمین کی خدمت میں ظاہر کرتا ہے کہ اکابر اولیاء اللہ نے شہر سمرقند کو بلدہ محفوظہ کے نام سے یاد فرمایا ہے ۔ لہٰذا آپ کا فتح سمرقند کا ارادہ کرنا مناسب نہیں ہے ۔ اور جب خدائے پاک نے اس کا حکم نہیں دیا ۔ نہ حضرت محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شریعت میں کوئی ایسی ہدایت وارد ہوئی ۔ تو پھر آپ کا اپنے بھائی پر تلوار اُٹھانا کس حد تک آپ کے لئے مناسب ہے ۔ یہ فقیر آپ کی خیرخواہی کے لئے کئی مرتبہ آپ کی خدمت میں عرض معروض کر چکا ہے ۔ مگر قبولیت کی حد تک نہیں پہنچا ۔ لوگوں کی باتوں میں آکر آپ کا اس ملک کی فتح کا قصد کرنا اور اس فقیر کے معروضہ کو قبول نہ کرنا ایک عجیب بات معلوم ہوتی ہے ۔ حالانکہ میں آپ کی خدمت میں خیرخواہی کی عرض کرتا ہوں اور لوگ جو کچھ کہتے ہیں محض اپنی نفسانیت سے معلوم ہے کہ سمرقند میں بہت سے بزرگانِ دین اور فقرا و مساکین ہیں ۔ اُن کو اور زیادہ تنگ کرنا مناسب نہیں ہے ۔ ایسا نہ ہو کہ کسی کے دل کو صدمہ پہنچے ۔ اور دردمند دل کی آہ جو کچھ کر سکتی ہے وہ آپ کو بخوبی معلوم ہے ۔ خدا کے نیک بندوں اور عام طور سے سب مسلمانوں کے دلوں کو ضرور اس سے تکلیف ہوگی آپ اس ارادہ سے باز آئیں اور ڈریں ۔ اور فقیر کی اس بات کو جو بے غرض اور محض للّٰہیت کی وجہ سے ہے مان لیں اور دونوں بھائی آپس میں اتفاق کر کے ایک دوسرے کی مدد کریں ۔ تاکہ خدائے تعالےٰ راضی رہے ۔ پھر ایک دل اور متفق ہو کر ان کاموں کو جو ادھورے پڑے ہوں پورا کرو ۔ دنیا میں اللہ تعالےٰ کے ایسے بھی بعض بندے ہیں جن پر وہ اپنی بہت کچھ عنایت رکھتا ہے ۔ اور ان کی عدول حکمی اور لڑائی کے ارادہ کو اپنے ساتھ جنگ کا ارادہ اور ظلم کرنا فرماتا ہے ۔ چنانچہ صحاح کی حدیث میں اس کی کی تفصیل مذکور ہے

به پیش چشم چو خاکسترم میاگستاخ
که هست در تگ او آتشے و دریائے

ترجمہ ۔ لوگوں کی نظر میں اگرچہ میں خاک کی مانند ہوں لیکن تو ارادہ گستاخی کو دور رکھ کہ اس راکھ کے نیچے آگ اور پانی کا ایک دریا موجود ہے ؎

اور حضرت خواجہ قدس سرہٗ نے امیر مزید سے جو سلطان محمود کے دربار کا امیر کبیر تھا کہلا بھیجا کہ جنگ اور مخالفت کے طریقہ سے باز آؤ۔ کیا تم نہیں جانتے ہو کہ ہزاروں آدمی عبدالخالق کے ایک تابعدار سے مقابلہ نہیں کر سکتے ہیں۔ اور اگر کرینگے تو مغلوب ہونگے خاندان نقشبند کا خانوادہ بڑے تصرف کی قدرت رکھتا ہے۔ اور اللہ تعالےٰ انکی خاطر شریف کی بموجب پورا کر دیتا ہے۔ اور خانوادۂ مذکور کسی کا مطیع نہیں ہے ؎

میرزا سلطان محمود باوجود اس نامہ و پیام کے اپنے ارادہ سے باز نہ آیا۔ اور سمرقند کے محاصرہ کے لئے متوجہ اور فوج بیکران اور لشکر بے عدد ہمراہ لیکر روانہ ہوا علاوہ چغتائی فوج کے چودہ ہزار ترک ہمرکاب تھے۔ بیچارہ میرزا سلطان احمد مقابلہ کی تاب نہ لاسکا۔ اور فرار کا ارادہ کیا۔ اور حضرت خواجہ کی خدمت میں بیقرار اور مضطر ہو حاضر ہوا۔ کہ بھاگ جانے کی اجازت چاہی۔ آپ اُس وقت شہر کے مدرسہ میں تھے۔ فرمایا کہ اگر تم بھاگو گے تو سب شہر والے قید ہو جاینگے۔ پس تم ٹھیرو اور اپنے دل کو مضبوط کرو۔ میں تمہارا کفیل و ذمہ وار ہوتا ہوں۔ بعدہٗ آپ نے مرزا سلطان احمد کو مدرسہ کے ایک حجرہ میں جس کا ایک ہی دروازہ تھا۔ لے جا کر بٹھا دیا۔ اور خود اس حجرہ کی دہلیز پر تشریف فرما ہے۔ اور حکم دیا کہ ایک سانڈنی ہر دم تیار رہے۔ کہ اُس پر کجاوہ بندھا ہوا اور چند روز کا توشہ اُس میں رکھا ہوا ہو۔ چنانچہ اس کو تیار کر کے سلطان احمد کے حجرہ کے رُوبرُو حاضر کیا گیا۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ اگر مرزا سلطان محمود سمرقند کو فتح کر لے اور جس دروازہ پر جنگ ہو رہی ہے۔ وہ اُس میں داخل ہو جائے۔ تو تم اس اونٹنی پر سوار ہو کر اپنے خاص لوگوں کے ساتھ دوسرے دروازہ سے نکل جانا۔ آپ نے اس طرح سے میرزا سلطان احمد کو تسکین دی ؎

اس کے بعد آپ نے مولانا سید حسن اور مولانا سید قاسم اور میر عبدالاول اور مولانا جعفر قدس اللہ اسرارہم کو جو آپ کے بڑے بڑے مرید تھے طلب کر کے حکم دیا کہ جلد جاؤ اور اُس کے دروازہ پر جہاں کہ سلطان محمود مصروف جنگ ہے ٹھیرو اور خدا کی طرف مشغول ہو جاؤ۔ اور جب وہ بھاگ جائے تو تم ہمارے پاس آؤ اور اگر بالفرض

اُس کا لشکر شکست نہ کھائے۔ تو ہمارے پاس تمہارے لئے رہنا نہیں ہے وہ چاروں بزرگ اُس دروازہ کے بُرج پر چڑھے۔ اور مراقبہ میں مشغول ہو گئے ۞

وہ کہتے ہیں کہ ہم مراقبہ میں اپنے آپ کو نہیں پاتے تھے۔ جو کچھ تھے حضرت خواجہ ہی تھے۔ اور ایسا نظر آتا تھا کہ تمام عالم پر حضرت خواجہ کا وجود چھایا ہوا ہے۔ اس اثنا میں مولانا زاہد قدس سرہٗ کو سلطان محمود کے سمرقند پر حملہ کرنے اور حضرت خواجہ کے خط کو قبول نہ کرنے اور اپنے بھائی اور سلطان احمد سے جنگ کرنے کی خبر ملی تو مولانا پر اس خبر کے سننے سے غیرت طاری ہوئی۔ اور اس کی ہزیمت کے لئے آپ متوجہ ہوئے اثناء مشغولی میں مولانا پر ظاہر ہو گیا کہ حضرت خواجہ کی تیغ باطن نے میرزا سلطان محمود کو مقہور اور مغلوب کر دیا۔ اور شکست دے دی۔ مولانا سے یہ مشاہدہ بے اختیار ظاہر ہو گیا اور رفتہ رفتہ اس کی خبر حاکم وخش کو جو سلطان محمود کا دوست تھا پہنچی۔ وہ یہ سُنکر مولانا پر بے حد بگڑا۔ اور بے انتہا عتاب کیا۔ اور ایک خط میں مولانا کی شکایت لکھ کر سلطان محمود کے پاس روانہ کی۔ تقدیر سے قاصد کا اس خط کو لیکر پہنچنا۔ اور میرزا سلطان محمود کا شکست کھانا ایک ہی وقت میں واقع ہوا ۞

کہتے ہیں کہ میرزا سلطان محمود اور میرزا سلطان احمد کی فوجوں میں صبح سے دوپہر تک جنگ ترقی پر رہی۔ اور قریب تھا کہ سلطان محمود کا لشکر غالب ہو جائے اور سلطان احمد کی فوج بہت گھبرائی ہوئی تھی۔ ناگاہ قبچاق کی طرف سے ایک آندھی ہولناک اٹھی اور اُس میں سلطان محمود کا لشکرگاہ اس طرح سے پھنس گیا کہ کسی شخص کو آنکھ کھولنے کی مجال نہ رہی۔ اِس آندھی نے گھوڑوں اور آدمیوں کو اُٹھا کر پھینک دیا۔ اور پیادوں اور سواروں کو زمین پر پٹک دیا۔ خیموں اور سراپردے اور شامیانوں کو اکھاڑ کر اوپر لے گئی۔ اور زمین پر پھینک دیا۔ الحاصل ایک طوفان عظیم برپا ہوا اور قیامت قایم ہو گئی ۞

اِس حالت میں سلطان محمود امیروں اور ترکوں کی ایک جماعت کے ساتھ بلند دیوار کے پشتہ کے نیچے ایک بڑے تالاب کے کنارے کھڑا ہوا تھا۔ کہ زمین تڑخی اور اُس کا ایک ٹکڑا بہت بڑا پھٹا اور اس تالاب کا کنارہ ٹوٹ کر گرا جس سے ایک آواز نہایت مہیب پیدا ہوئی۔ اور قریب چار سو سواروں اور گھوڑوں کے جو اُس کی

آڑ میں کھڑے تھے دبک ہلاک ہوگئے۔ اور ادھر اُس کی آواز کی دہشت سے ترکوں کے گھوڑے بھڑک کر جنگل کی طرف نکل کھڑے ہوئے۔ آراستہ لشکر میں یکبارگی پھوٹ پڑگئی۔ اور لشکری ہوہو کر بھاگ نکلے! اور خوف اور رُعب سلطان محمود اور لشکریوں اور اُس کے تمام وزیروں پر چھا گیا۔ اُس نے مع تمام اُمرا کے سرنگوں و ذلیل ہوکر گھوڑوں کو بڑھایا۔ اور جتنی جلدی ہوسکا شہر سے بھاگ گیا۔ اور میرزا سلطان احمد کا لشکر اور شہر کے لوگ اُن کے پیچھے روانہ ہوئے۔ اور تقریباً پانچ کوس تک اُن کا تعاقب کیا۔ اور گھوڑے اور قیدی پکڑ لائے۔ اور بہت کچھ سامانِ غنیمت اور ہتھیار لوٹ لائے۔ اُس وقت حضرت خواجہ قدس سرہٗ کے کلام کا اثر اور حضرت کے چاروں مریدوں کی قوتِ مراقبہ اور مولانا محمد زاہد کے کشف کی سچائی پوری طرح سے ظاہر ہوگئی ٭

حضرت مولانا قدس سرہٗ کی وفات بتاریخ غرہ ربیع الاول ۹۳۶ھ ہجری موضع وخش میں واقع ہوئی۔ وہیں آپ کا مزار پر انوار ہے۔ جس کی لوگ زیارت کرکے برکت حاصل کرتے ہیں ٭

واضح ہو کہ حضرت خواجہ احرار قدس سرہٗ کے فرزندان کامل و مکمل اور صاحب کمال و تکمیل حد سے زیادہ ہیں جن کا انحصار اور شمار کرنا اس کتاب میں ناممکن ہے۔ اُن کے مختصر حالات رشحات کی فصل سوم میں مذکور ہیں۔ جس میں حضرت کی اولاد اور اصحاب کاملین کے کرامات اور مقامات کا خود اُن سے مشاہدہ کرکے بیان کیا گیا ہے۔ اور ہر نقل کے دوران میں ناقل کا مجملاً حال بھی ذکر کیا گیا ہے ٭

## حضرت مولانا درویش قدس سرہٗ

آپ کو اپنے ماموں مولانا محمد زاہد قدس سرہٗ سے خلافت ہے۔ اس دارِ فانی سے اُن کے انتقال فرمانے کے بعد آپ اُن کے مستقل نائب ہوئے۔ آپ بڑے پرہیزگار اور متقی تھے۔ اور عزیمت اور احتیاط پر عمل فرماتے تھے۔ اور آپ کی نسبت نہایت صحیح اور محفوظ تھی۔ اور اپنے زمانہ میں مرجع طالبان تھے۔ کرامات ظاہرا اور تصرفات روشن رکھتے تھے۔ اور طریق گمنامی اور حالات کے چھپانے کا بڑا التزام فرماتے تھے۔ اور اسی چھپانے کے لئے بچوں کو قرآن شریف کی تعلیم دیا کرتے تھے۔

اِس طائفہ عالیہ کے بزرگوں نے علم ظاہری کے پڑھنے پڑھانے کے مشغلہ کو طریقہ تعلیم اطفال کو باطن کی پوشیدگی کے لئے بہترین پردہ قرار دیا ہے۔ آپ اپنی عمر اسی پردہ میں چھپے رہتے تھے۔ کہ کسی کو آپ کے حال اور کمال سے آگاہی نہ ہونے پائے۔

**قدسیہ** ایک روز ایک درویش کا جو ترک تھا۔ آپ کے شہر میں گزر ہوا اُس نے کہا کہ یہاں سے ایک مردِ خدا کی بُو آتی ہے اور مولانا درویش محمد رحمۃ اللہ علیہ کی طرف اشارہ کیا۔

**قدسیہ** حضرت مولانا خواجگی امکنگی فرزند عزیز مولانا درویش محمد قدس سرہٗ سے مروی ہے کہ ہمارے والد بزرگوار کی شہرت کا سبب یہ ہوا کہ ایک روز آپکے رُو برُو ایک درویش نے شیخ نور الدین خوافی قدس سرہ کے کمالات کا جو شیخ حاجی مینوشانی قدس سرہٗ کے اکمل خلیفہ تھے۔ ذکر کیا اُنھوں نے میری طرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ اے فرزند یہ شیخ بہت بزرگ معلوم ہوتے ہیں۔ اِن حدود سے گزر ہوگا تو مَیں بھی اِن کی صحبت شریف میں پہنچونگا چنانچہ آپ کے اس ارشاد سے چند روز کے بعد شیخ نور الدین مذکور کا اطراف بخشہ میں گزر ہوا۔ ہمارے والد علیہ الرحمۃ نے جب شیخ کے آنے کی خبر سُنی۔ تو فرمایا کہ آج دہی اور ملائی زیادہ تیار کرو۔ کل ہم شیخ کی ملاقات کیلئے جائینگے۔ اسیطرح کیا گیا۔ آپ صبح کے وقت اُنہیں کپڑوں کے ساتھ جو آپکے بدن پر تھے، اُٹھے۔ اور اُن تیار کرائی ہوئی چیزوں کو ساتھ لیکر شیخ کی ملاقات کیلئے روانہ ہوئے۔ مَیں بھی اُس وقت آپ کی خدمت میں حاضر تھا۔ جب ہم پہنچے۔ تو اُسوقت جناب شیخ ٹوپی اور کرتہ پہنے ہوئے بے تکلف بیٹھے ہوئے تھے۔ میرے والد ماجد کو دیکھتے ہی وہ اُٹھے اور سخت معانقہ کیا۔ اور بہت دیر تک متغیر رہے۔ پھر اپنی دستار اور عبا طلب کرکے پہنکر اور ادب کے ساتھ دوزانو مراقب ہو کر بیٹھ گئے۔ میرے والد ماجد اُن کے مراقب رہنے تک بیٹھے رہے۔ پھر والد نے جانے کی اجازت چاہی۔ شیخ نے چند قدم تک پہنچا کر والد کو رخصت کیا۔ اس کے بعد شیخ مذکور مراقب رہے۔ اور لوگوں سے پوچھا کہ طالبانِ طریقت کی اِن بزرگ کے پاس بہت کچھ آمد و رفت ہوا کرتی ہوگی لوگوں نے کہا کہ یہ تو کوئی شیخ نہیں ہیں۔ بلکہ ایک مُلّا ہیں۔ اور لڑکوں کو تعلیم قرآن دینے میں مصروف رہتے ہیں۔ یہ سُنکر شیخ نور الدین مذکور نے فرمایا کہ یہاں کے لوگ عجیب نابینا اور

مردہ دل ہیں۔ ایسے درویش کامل و مکمل سے فائدہ و فیض حاصل نہیں کرتے۔

جب شیخ کا یہ کلام مشہور ہوا تو ہر طرف سے طالبانِ طریقت حضرت کی خدمت میں حاضر ہونے اور کمالات کی تحصیل کرنے لگے۔ مگر آپ ہمیشہ اپنی گوشہ نشینی اور پوشیدگی کی لذت کو یاد کیا کرتے تھے۔ اور خلق اللہ کی کثرت آمد و رفت سے دل تنگ ہوتے تھے۔

کرامت۔ بعض معتبر لوگوں سے سنا گیا ہے کہ شیخ حسین خوارزمی کردی قدس سرہ اپنے وقت کے مقتدا تھے۔ جہاں کہیں وہ تشریف لیجاتے تھے وہاں کے مشائخین کی اُن کے تصرفات کے سامنے کوئی ہستی نہ رہتی تھی۔ جو درویش اُن سے ملاقات کرتے۔ وہ اُس کی نسبت کو سلب کر لیتے تھے۔ رفتہ رفتہ مولانا درویش محمد کے شہر میں بھی اُن کا گزر ہوا۔ تو وہاں کے مشائخ اُن کی ملاقات کے لئے گئے۔ مولانا نے فرمایا کہ ہم کو بھی شیخ حسین کی ملاقات کے لئے چلنا چاہئے۔ یہ فرما کر مولانا نے شیخ مذکور کی نسبت اپنے باطن میں اندر کے اندر سلب فرمالی۔ اِدھر شیخ حسین قدس سرہ اپنے آپ کو نسبت سے خالی پا کر حیران اور پریشان ہوئے۔ اور بے قرار و بے طاقت ہوگئے۔ جب حضرت مولانا شیخ کی ملاقات کیلئے سوار ہوئے تو اُس وقت شیخ نے اپنے باطن میں نسبت کی بو پائی۔ جس طرح کہ حضرت یعقوب علیہ السلام کو حضرت یوسف علیہ السلام کی قمیص کی بو پہنچی تھی۔ جب کہ حضرت یوسف علیہ السلام کا قمیص مصر سے روانہ ہوا تھا۔ شیخ اونٹ پر بیٹھ کر نسبت کی بو کے پیچھے پیچھے روانہ ہوئے۔ جس قدر شیخ مولانا سے قریب ہوتے جاتے تھے۔ اُسی قدر اپنی گم شدہ نسبت کی بو کو زیادہ پاتے تھے۔ جب اثنائے راہ میں شیخ اور مولانا میں باہم ملاقات ہوئی۔ تو وہ بو بھی وہیں منقطع ہوگئی اور اُسی وقت شیخ نے جانا کہ میری نسبت کو مولانا نے اپنے تصرف سے سلب کر لیا تھا۔ پس شیخ نے نہایت انکسار اور بے حد تواضع کی۔ اور بہت مسکینی اور عاجزی سے کہا کہ مجھ کو یہ علم نہ تھا۔ کہ یہ اقلیم آپ کے زیرِ حکومت ہے۔ اب میں یہاں سے چلا جاتا ہوں مولانا کو شیخ کے اس عجز و انکسار اور نیازمندی کے اظہار اور گریہ و زاری پر رحم آگیا اور اُسی وقت شیخ کی سلب شدہ نسبت کو واپس دے دیا۔ چنانچہ شیخ نے اُسی وقت اپنے آپ کو نسبت سے معمور پایا۔ اور اس کو غنیمت سمجھ کر اُسی سواری پر واپس ہوئے اور اپنے قیام گاہ پر پہنچکر اپنے وطن کو واپس ہوگئے۔

حضرت مولانا درویش محمدؒ کی تاریخ وفات ۱۹ محرم الحرام سنہ ۹۷۰ ہجری میں بروز پنجشنبہ ہے۔ مزار شریف قریہ اسفرار میں ہے۔ جو شہر سبز کا مشہور موضع ہے آپ کے مزار شریف کی لوگ زیارت کرتے ہیں۔ اور تبرک حاصل کرتے ہیں ◆

## حضرت مولانا خواجگی امکنگی قدس سرہٗ

آپ کا طریقت میں انتساب اپنے والد بزرگوار حضرت مولانا درویش محمد قدس سرہما سے ہے۔ انہیں سے اس رشتہ کے کمالات آپ نے حاصل فرمائے۔ اور مرتبہ تکمیل و ارشاد کو پہنچے۔ اور تیس برس تک اپنے والد کے مسند مشیخت پر جلوہ افروز رہے آنے جانے والے مہمانوں کی خدمت آپ اپنی ذات سے کیا کرتے تھے۔ حالانکہ بڑھاپے کی وجہ سے آپ کے مبارک ہاتھوں میں رعشہ تھا۔ خود مہمانوں کے پاس دسترخوان بچھاتے تھے۔ اور اکثر ایسا بھی ہوتا کہ مہمانوں کی سواری اور اُن کے گھوڑے اور سامان اور نوکروں چاکروں کی بھی خود ہی خبرگیری فرماتے۔ آپ حضرت خواجہ بہاؤالدین قدس سرہٗ کے اصل طریقہ کی پابندی کرتے تھے۔ اور اس طریقہ میں نئی پیدا کی ہوئی باتوں سے جیسے کہ صبح کے وقت ذکر جہری کرنا جس طرح کروہ بیدیان کیا کرتے تھے آپ اس سے پرہیز کرتے تھے آپ کے وقت میں طالبان طریقت کی بڑی رجوعات آپ ہی کی طرف تھی۔ طالبان طریقت کے گروہ کے گروہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوتے تھے۔ اور علما و فضلا اور اُمرا و فقرا افادہ و فیض حاصل کرنے کے لئے آپ کی خدمت میں جوق در جوق دوڑے چلے آتے تھے۔ آپ کے خوارق و کرامات آفتاب سے زیادہ روشن ہیں۔ قلوب کے تصفیہ اور بصیرت کے انجلا اور طالبوں کے بطون میں تصرف کرنے میں آپ بڑا کمال رکھتے تھے۔ ظاہر میں بھی شان عظیم اور دولت آپ کو حاصل تھی۔ ملوک اور سلاطین آپ کے آستانہ کی خاک کو سرمۂ چشم بناتے تھے۔ اور آپ کے حکم کے مطیع و فرمانبردار رہتے تھے ◆

**کرامت**۔ عبداللہ خاں والئے توران نے خواب میں دیکھا کہ ایک عظیم الشان خیمہ استادہ ہے۔ اور اس میں حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم تشریف فرما ہیں ایک بزرگ بارگاہ کے دروازہ پر عصا لئے ہوئے کھڑے ہیں اور خلائق کے معروضات اور درخواستیں آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والتحیۃ کی حضور میں پہنچا رہے ہیں اور اُن کا جواب

آپ کے پاس سے لا کر دیتے ہیں ؂

چنانچہ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ایک تلوار اُن کے ذریعہ سے بھیجی۔ اور اُنہوں نے اُس تلوار کو میری کمر میں باندھ دیا۔ اور میرے حال پر بہت کچھ مہربانی کی اور الطاف فرمائے۔ اس کے بعد بادشاہ کی آنکھ کھُل گئی۔ اور اُس نے اُس بزرگ کے حُلیہ کو ذہن میں محفوظ کر لیا۔ اور اُس بزرگ کی تلاش اور تحقیقات میں مصروف رہا۔ ہر چند کہ اپنے مقربوں اور درباریوں سے اُس بزرگ کا حُلیہ بیان کر کے اُن کی نسبت دریافت کرتا تھا۔ مگر کچھ پتہ نہ چلتا تھا۔ یہاں تک کہ ایک روز بادشاہ کا ایک مصاحب مولانا خواجگی قدس سرّہٗ کی خدمت میں آیا تھا۔ اُس نے وہاں سے جا کر بادشاہ سے کہا کہ اس حُلیہ کے بزرگ جن کو آپ نے بیان کیا ہے حضرت مولانا خواجگی امکنگی قدس سرّہٗ ہیں۔ بادشاہ اِس خبر کو سُنکر بہت خوش ہوا۔ اور آپ کا نام اور مقام اور طرز و اطوار تفصیل کے ساتھ دریافت کئے۔ اُس نے پورے پورے سب باتوں کے جواب دیئے پھر بادشاہ نے حضرت قدس سرہٗ کے ملک کا ارادہ کیا۔ اور اُس مخزن اسرار کے دیدار فیض انوار سے مشرف ہوا۔ تو دیکھا کہ آپ کا حُلیہ بعینہٖ وُہی ہے۔ جو خواب میں دیکھا تھا۔ بادشاہ نہایت تواضع اور نیازمندی بجالایا۔ اور نذرانہ قبول کرنے کیلئے التماس کیا۔ مولانا نے نذرانہ قبول نہ فرمایا۔ اور فرمایا کہ فقر کی حلاوت نامرادی اور قناعت میں ہے بادشاہ نے کہا کہ بموجب مضمون آیہ شریفہ اَطِیْعُوا اللّٰهَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُولِی الْاَمْرِ مِنْكُمْ اطاعت کرو اللہ کی اور اُس کے رسول صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی اور حاکموں کی عمل فرمایئے اور جو کچھ مَیں حضرت کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں اُس کو قبول کیجئے۔ یہ سُنکر آپ نے اُن تحفوں اور نذور کو مجبوراً قبول فرمایا۔ اِس کے بعد خانِ مذکور روزانہ صبح کے وقت نہایت نیازمندی اور انکساری کے ساتھ حضرت کی خدمت میں حاضر ہوا کرتا تھا ؂

**کرامت** ۔ سُنا گیا ہے کہ پیر محمد خاں نے پچاس ہزار سواروں کے ساتھ باقی محمد خاں پر جس کے پاس کل چودہ ہزار پیادے اور سوار تھے۔ حملہ کیا باقی محمد خاں نے حضرت مولانا خواجگی قدس سرّہٗ سے امداد کے لئے عرض کیا آپ خود پیر محمد خاں کے پاس تشریف لیگئے اور اُس کو نصیحت فرمائی کہ تو اِس ارادے سے باز آ۔ مسلمانوں کو آپس میں

جنگ کرنا ناجائز ہے۔ چونکہ فوج اور خزانہ کا اُس کے دماغ میں غرور بھرا ہؤا تھا۔ اُس نے حضرت کے ارشاد کو قبول نہ کیا۔ آپ خشم آلود ہو کر واپس آ گئے۔ اور باقی محمد خاں سے فرمایا کہ اے فرزند فوج کی کمی کا کوئی خیال نہ کرو۔ اور شیر دلیر کی طرح دشمن پر حملہ کرو۔ ملک ماوراء النہر کی سلطنت تجھ کو مبارک ہو۔ یہ فرما کر دستِ شفقت اُس کی پشت پر رکھا۔ اور اپنے قرص مبارک کو اس کی کمر میں باندھ دیا۔ باقی محمد خاں آپ سے عالیکر روانہ ہؤا اور جناب مولانا اُس کے جاتے ہی درویشوں کی ایک جماعت کے ساتھ روانہ ہوئے اور شہر کے کنارہ ایک پرانی مسجد میں قبلہ رُو مراقب اور متوجہ ہو کر بیٹھے۔ اور تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد سر اُٹھا کر پوچھتے تھے کہ کیا خبر ہے۔ اس اثنا میں یہ خبر آئی کہ باقی محمد خاں نے فتح پائی۔ اور پیر محمد خاں مارا گیا۔ اُس وقت جناب مولانا مراقبہ سے اُٹھے اور اپنے قیام گاہ کو تشریف لائے ؛

**کرامت** ۔ ایک درویش مولانا کے مریدوں سے نقل کرتے ہیں کہ ایک رات حضرت مولانا کہیں تشریف لیجا رہے تھے۔ اور میں بہت سے خادموں کے ساتھ حضرت قدس سرہٗ کے ہمرکاب تھا۔ میرے پاؤں ننگے تھے اتفاقاً میرے پاؤں میں ایک کانٹا چُبھا۔ جس کی تکلیف سے مَیں بیقرار ہو گیا۔ اور مجھ کو خیال آیا کہ اگر حضرت مجھ کو جُوتا عنایت فرماتے تو کیا اچھا ہوتا۔ حضرت مولانا قدس سرہٗ اس خیال سے آگاہ ہو گئے اور فرمایا کہ اے برادر جب تک پیر میں کانٹا نہیں چبھتا ہے پھُول ہاتھ نہیں آتا ہے؛

**کرامت** ۔ حضرت مولانا قدس سرہٗ کے بڑے بڑے مریدوں سے سُنا گیا ہے کہ تین طالب علم جیسے کہ اُن کی عادت ہوتی ہے مختلف ارادوں کے ساتھ حضرت مولانا کی خدمت میں آئے۔ ایک نے نیت کی کہ اگر فلاں قسم کا کھانا کھلائیں تو بیشک آپ صاحب کرامت ہیں۔ دوسرے نے کہا کہ اگر فلاں قسم کا میوہ مجھ کو عطا کریں تو آپ صاحبِ عظمت ہیں۔ تیسرے نے کہا کہ اگر فلاں حسین لڑکے کو مجلس میں حاضر کریں تو صاحب خوارق ہیں مولانا نے پہلے دو طالب علموں کو اُن کے خیال کے مطابق کھانا اور میوہ عطا کیا۔ اور تیسرے سے کہا کہ درویشوں نے جو کچھ کمالات اور حالات حاصل کئے ہیں وہ صاحب شریعت علیہ السلام کی اتباع سے کئے ہیں۔ لہٰذا درویشوں سے کوئی کام خلافِ شریعت صادر نہیں ہو سکتا۔ اِس کے بعد تینوں طالب علموں سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ امر مباح کی

نیت سے بھی اس جماعت کے پاس نہیں آنا چاہئے۔ بسا اوقات درویش ان کاموں کی طرف بھی متوجہ نہیں ہوتے ہیں۔ اور آنے والے آدمی اعتقاد سے برگشتہ ہو جاتے ہیں اور فقرا کی صحبت کے برکات سے محروم رہ جاتے ہیں۔ جماعت فقرا کے نزدیک کرامتوں کا کوئی اعتبار نہیں ہے۔ اس قوم کے پاس محض للّہیت کی نیت سے آنا چاہئے تا کہ اُن سے فیض باطنی کا کچھ حصہ مل سکے۔

کرامت۔ جناب مولانا قدس سرہ نے اپنی وفات سے کچھ دن پہلے ایک خط ہمارے حضرت خواجہ محمد باقی قدس سرہ کو جو حضرت مولانا کے خلیفۂ اکمل تھے۔ لکھا تھا۔ جس میں آپ نے بعد اظہار اشفاق و اشتیاق یہ دو شعر لکھے تھے ؎

زجاں تا زماں مرگ یاد آمدم | ندانم کنوں تا چہ پیش آمدم
جدائی مبادا مرا از خدائی | دگر ہر چہ پیش آیدم شایدم

ترجمہ۔ مجھ کو ہر گھڑی موت یاد آتی ہے نہیں معلوم کہ اب کیا بات پیش آئے۔ مجھ کو صرف وصل خدا سے ہے۔ اور جو کچھ پیش آتا ہے پیش آئے۔

اس خط کے پہنچنے کے بعد ہی حضرت مولانا خواجگی قدس سرہ کی وفات کی خبر حضرت خواجہ محمد باقی قدس سرہ کو پہنچی۔

آپ کی عمر نوے سال کی تھی کہ ۱۰۰۸ھ ہجری میں رحلت فرما ہوئے۔ آپ کا مولد و مرقد قریۂ ابکنہ ہے جو اطراف سمرقند میں ایک گاؤں ہے۔ آپ کے مزار مبارک کی زیارت کی جاتی ہے۔ اور اُس سے فیض حاصل کیا جاتا ہے۔

# حضرت سید رضی الدین معروف خواجہ محمد باقی قدس سرہٗ

## کے حالات

اس طریقہ شریفہ میں آپ کا انتساب حضرت مولانا خواجگی امکنگی قدس سرہ سے ہے آپ کی تربیت روحانیت حضرت خواجہ بہاؤالدین نقشبند قدس سرہ سے ہوئی۔

قدسیہ۔ آپ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ ایک بزرگ کی کتاب کا ہم مطالعہ کر رہے تھے۔ کہ ہم پر ایک تجلّی کی گئی۔ اور ہم کو ہم سے بھلا دیا گیا۔ اور حضرت خواجہ بزرگ بہاؤالحق والدین کی روحانیت متبرکہ کی کشش ذکر کی تلقین اور القاء جذبات سے ہم کو نوازتی

رہی۔ پس ہم نے ہمت کی آستین کو ہر طرف سے چڑھا لیا۔ اور طلب کا دامن جھٹکر اہل اللہ کی تلاش میں مصروف ہو گئے۔ اور بزرگان طریقت کی تلاش شروع کی۔

نیز آپ کی تربیت حضرت خواجہ عبید اللہ احرار قدس سرہٗ کی رُوح مبارک سے بھی ہوئی ہے۔

**قدسیہ۔** آپ فرماتے ہیں کہ حضرت خواجہ احرار قدس سرہٗ نے شیر مادر تک سے بھی مجھ سے دریغ نہیں فرمایا۔

ہمارے حضرت اِمام ربّانی قدس سرہٗ نے لکھا ہے کہ اس زمانہ میں قائم مقام اکابر اولیا کے اور سجادہ نشین بزرگان نقشبندیہ کے اَلْوَاصِلُ اِلٰی نِهَايَةِ النِّهَايَةِ اَلْبَالِغُ اِلٰی اَقْصٰی دَرَجَاتِ الْوِلَايَةِ قُطْبُ دَائِرَةِ دَارِ الْخَلَائِقِ۔ اَلْكَاشِفُ اَسْرَارِ اَهْلِ الْحَقَائِقِ۔ اَلْفَرْدُ الْكَامِلُ فِی الْمُحَبَّةِ الذَّاتِيَّةِ الْمُحَقِّقُ الْجَامِعُ لِكَمَالَاتِ الْمُحَمَّدِيَّةِ مُسْتَنَدِ اَهْلِ الْاِرْشَادِ وَالْهِدَايَةِ۔ زُبْدَةُ الْعَارِفِيْنَ۔ قُدْوَةُ الْمُحَقِّقِيْنَ نہایت النہایت یعنی ابتدائی مقامات معرفت تک واصل اور آخری مراتب ولایت تک فائض دائرہ دار الخلائق کے قطب، اسرار اہل حقائق کے کاشف، محبتِ ذاتیہ میں فردِ کامل، کمالات محمدیہ کے محقق جامع اصحاب ارشاد وہدایت کے شیخ مستند طریق اندراج النہایۃ فی البدایۃ کے مرشد۔ عارفوں کا خلاصہ محققین کے بزرگ

**مثنوی**

شرح او حیف است با اہلِ جہاں ہمچو رازِ عشق باید در نہاں
لیک گفتم وصف او تا رہ برند پیش ازاں کز فوتِ او حسرت خورند

(ترجمہ) آپ کے اوصاف کی تفصیل مخلوق پر ظاہر کرنے کے بجائے رازِ عشق کے مانند اُس کا مخفی رکھنا بہتر ہے۔ مگر میں آپ کے حالات مخلوق کی رہنمائی کے لئے کچھ بیان کرتا ہوں۔ تاکہ اُن کو حسرت باقی نہ رہ جائے۔

ہمارے شیخ اور امام ہمارے جائے پناہ اور قبلہ حقائق کے واضح عارف اکمل شیخ محمد باقی اللہ تعالےٰ آپ کو باقی اور سلامت رکھے۔

آپ ابتداءِ حال میں تعلیم پانے سے پہلے بغیر اس کے کہ کسی شیخ ظاہر کے حضور میں حاضر ہوں۔ اوّل خواجگان قدس اللہ اسرارہم کی ملاقات سے مشرف ہوئے

اور اُن کے مقام جذبہ تک پہنچے۔ اور اُس میں استہلاک اور اضمحلال یعنی فناء تام حاصل کی۔ اور ایک قسم کی بقا اور شہود اور کثرت میں وحدت پیدا کی۔ آپ کا باطنی نور نہایت النہایہ میں جس سے مقام قطبیت متعلق ہے۔ پُر اور منور ہوا۔ چنانچہ اُسی نور سے بعد اجازت شیخ ظاہر شہود وحدت وکثرت کے ساتھ آپ سلوک کے طالبوں کو ارشاد وہدایت فرماتے تھے۔ آپ نے مقام ارشاد و تکمیل میں ایک شان عظیم پیدا کی ہے۔ آپ کی ایک صحبت میں طالبوں کو اتنے فوائد حاصل ہوئے تھے جو سالہا سال کے مجاہدوں اور ریاضتوں سے بھی کسی کو نہ حاصل ہو سکتے۔ اس کے ساتھ ہی آپ نے مقام دوازدہ اقطاب سے پورا حصہ حاصل فرمایا تھا۔

نیز بطریقہ خاص حضرت فاروق اعظم رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے آپ متوجہ مقامات فوق ہوئے۔ اور اُس سلوک فوقانی کو حاصل کر کے عام کر دیا۔ اور آپ اس راہ سے اس اسم الٰہی کی طرف متوجہ ہوئے اور اُس اسم الٰہی تک پہنچکر درجات تقویٰ اور شہادت اور صدیقیت میں ترقی کر کے اسی راستہ سے غیب ذات تک واصل ہوئے۔ اور نقشہ نہایت النہایت میں پہنچکر مستہلک ہو کر سعادت عظمےٰ سے مشرف ہوئے۔

حضرت کے والد بزرگوار کا نام نامی قاضی عبدالسلام خلجی سمرقندی قریشی ہے۔ جو کہ عالم باعمل صاحب جذب وحال تھے اور کابل میں آ کر شادی کی تھی۔ اور حضرت خواجہ کابل ہی میں پیدا ہوئے۔ اور حضرت خواجہ اپنے نانے صاحب کی طرف سے حضرت شیخ عمر یاغستانی تک جو حضرت خواجہ احرار قدس سرہٗ کے نانا تھے پہنچتے ہیں اور جناب خواجہ کی نانی صاحبہ خاندان سادات سے تھیں۔ آپ پر زمانہ طفولیت ہی سے تجرید تفرید اور شوق وخلوت کے آثار غالب تھے۔ اور آپ اس طریقہ عزیزان نقشبندیہ کے مطابق مغلوب الحال تھے۔ چنانچہ آپ ہمیشہ گوشہ خلوت میں صحبت خلق سے علیحدہ سر بزانو مراقب ہو کر تمام دن متوجہ الی اللہ رہتے تھے۔ اور سارا سارا دن اسی عالم مدہوشی میں گذار دیتے تھے۔ اور ہوش میں نہ آتے تھے۔ اور جب آپ عالم شباب کو پہنچے تو حصول علم کیطرف متوجہ ہوئے۔ اور مولانا صادق حلوائی علیہ الرحمۃ سے جو اکابر علما سے تھے تلمذ اختیار کیا۔ اور ان کے ساتھ کابل سے ماوراء النہر تشریف لیگئے۔ تھوڑی مدت میں علو فطرت کی وجہ سے آپکے ہمعصر لوگوں میں آپ کو پورا امتیاز حاصل ہو گیا۔ اور فضائل علمی کے پورے مراتب کی تکمیل ہو گئی۔

آپ کی علمیت کی حالت یہ تھی کہ آپ کے احباب مشکل سے مشکل کتاب اور دقیق سے دقیق سبق کو جو کسی فن کا ہوتا۔ آپ کے پاس لاتے اور آپ سے اس کے اشکال کا حل کرتے۔ تو آپ فوراً وضاحت کے ساتھ اُس کو سمجھا دیتے۔ علومِ متعارفہ کی تحصیل سے فراغت پانے کے بعد سلوک راہ کی ابتدا فرمائی ⁂

زمانۂ طالب علمی میں بھی آپ اولیائے وقت کی صحبت میں حاضر ہو کر اُن سے اکتساب کمالاتِ باطنی فرماتے تھے۔ اُسی زمانہ میں اتفاق سے ہندوستان میں آپ کا گذر ہؤا۔ راہِ حق کی طلب میں سالکوں اور مجذوبوں کی اس درجہ کوشش فرماتے تھے کہ جس کی قوّتِ بشری متحمّل نہیں ہو سکتی۔ شہر لاہور میں برسات کے موسم میں دلدل کا راستہ چلنا بہت مشکل ہے۔ مگر آپ باوجود نزاکت بدنی کے صاحبدلوں کی تلاش میں مسافت قطع فرماتے رہتے تھے۔ اور بیابانوں اور قبرستانوں اور ویرانوں اور باغوں میں خدائے تعالےٰ اور اُس کے دوستوں کی طلب میں پھرا کرتے تھے۔ آپ نے بہت سے پاک دل والوں سے ملاقات کی اور اُن سے کمالات کا کسب فرمایا۔ سفر ماوراء النہر اور بلخ و بدخشان میں اس سلسلہ کے بزرگ اور دوسرے سلسلوں کے اولیاء اللہ کی آپ نے ملاقات فرمائی۔ اور اُن کے فوائد و برکات سے مستفید ہوئے۔ چنانچہ آپ فرماتے ہیں کہ اگرچہ ہم نے اتنی ریاضتیں جس قدر کہ اور اولیاء اللہ نے کی ہیں نہیں کیں۔ لیکن وہ انتظار اور بیقراری اور بے تابی برداشت کی ہے۔ جو بہت سی ریاضتوں اور سختیوں پر شامل تھی۔ اُس زمانہ میں ہماری والدہ ماجدہ ہماری دِنوں کی بیقراری اور راتوں کی بیداری کی کثرت اور ہماری ناتوانی و کمزوری کے غلبہ کو دیکھ کر بہت شکستہ دل اور رنجیدہ ہوتی تھیں۔ اور نہایت گریہ و زاری کے ساتھ از روئے عجز و نیاز بارگاہ بے نیاز میں عرض کرتی تھیں کہ خداوندا میرے فرزند کی مراد کو جس نے تیری طلب میں سب سے اپنا تعلق منقطع کر لیا ہے۔ اور لذاتِ جوانی سے ہاتھ دھو لئے ہیں۔ پُورا کر دے۔ اور نہیں تو مجھ کو زندہ مت رکھ۔ کیونکہ میں اسکی اس ناکامی اور بے آرامی کے دیکھنے کی برداشت نہیں کر سکتی ہوں۔ اکثر اوقات رات اور سحر کے درمیان آپ ایسی ہی دعائیں بارگاہ قاضی الحاجات میں کیا کرتی تھیں۔ پس آپ کی اس دعا اور مناجات سے یہ مراتب مجھ کو نصیب ہوئے۔ اللہ تعالیٰ اُن کو

ہماری طرف سے بہتر جزاء عطا فرمائے، آپ کا ارشادِ پاک یہاں تک ختم ہوا۔

حضرت خواجہ قدس سرہٗ اُسی بشارت سے جو حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہٗ نے حضرت امام حسین رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے متعلق فرمائی تھی کہ "میرا یہ لڑکا سردار ہے"۔ مشرف ہوئے ہیں۔ اور حضرت امام علیہ السلام کے ساتھ اسی نقطہ میں اسی مناسبت کی وجہ سے استہلاک رکھتے ہیں۔ اور اُس نقطہ میں ایک قسم کی بقا جو قطب مدار کی ماہیت کی بقا ہے۔ اور حضرت خواجہ نقشبند قدس سرہٗ بھی اسی قسم کی بقا اس مقام میں رکھتے ہیں۔ آپ نے بھی پیدا کی ہے۔ جس راستہ سے کہ حضرت خواجہ غیب ذات تک گئے ہیں۔ اس راستہ سے بہت کم اولیاء اللہ واصل ہوئے ہیں۔ اصل اس مطلب عالی تک پہنچنا بعض اکابر الاکابر کے ساتھ مخصوص ہے۔ خصوصاً جب تک کہ محبوب نہ ہو اس راستہ سے غیب تک نہیں جا سکتا۔ یا محبوب کامل و مکمل نے اُس میں تصرف کیا ہو۔ تو وہ بھی واصل ہو سکتا ہے۔ سوائے اس کے اس راستہ سے چلنا ممکن نہیں ہے۔ ہاں افراد کے رستہ سے اس مرتبہ عالی تک واصل ہوتے ہیں۔ یا غیب کے راستہ سے مگر راہ سلوک سے توجہات کر کے اپنی کوشش سے اس مقام تک پہنچنا بہت دشوار ہے۔ بلکہ محال معلوم ہوتا ہے۔ مگر محبوب المراد کے لئے وصول ہے۔ کیونکہ جذبات کی کششیں اس کو کھینچکر اُس کے مقصد تک پہنچاتے ہیں (۶)

طُوبٰی لِاَرْبَابِ النَّعِیْمِ نَعِیْمُھَا

ترجمہ ۶۔ مبارک ہو نصیبہ والوں کو اُن کی نعمتیں فقط

جس سفر میں کہ آپ نے مولانا کہ شیر غانی سے ملاقات فرمائی۔ اور وہاں سے سمرقند کی طرف متوجہ ہوئے آپ نے حضرت خواجہ احرار قدس سرہٗ کو واقعہ میں یہ فرماتے ہوئے دیکھا۔ کہ مولانا خواجگی امکنگی قدس سرہٗ کے پاس جاؤ اور خود حضرت مولانا امکنگی بھی ایک واقعہ میں آپ پر ظاہر ہوئے۔ اور فرمایا کہ اے فرزند ہماری آنکھیں تمہاری انتظار میں لگی ہوئی ہیں۔ حضرت خواجہ قدس سرہٗ نے اُس وقت یہ شعر فرمایا ؎

من گذشتم زغم آسودہ کہ ناگاہ زکمیں  عالم آشوب نگاہے سر راہم بگرفت

ترجمہ) میں غم کی انتہا کو پہنچ گیا تھا۔ کہ معشوق نے چھپ کر مجھ پر نظر کی۔ اور میں راہ میں بیٹھ گیا۔

فقیر مؤلف نے حضرت خواجہ محمد صدیق بدخشی قدس سرہ سے سُنا ہے کہ حضرت خواجہ کو دو مشکل مسئلے اس راستہ کے پیش آئے تھے۔ جو کسی طرح حل نہیں ہوتے تھے حضرت خواجہ احرار قدس سرہ کو آپ نے واقعہ میں فرماتے ہوئے دیکھا کہ جو شخص ان دو مسئلوں کو حل کردیگا۔ وہی تمہارا پیر ظاہری ہے اس بنا پر آپ جس بزرگ کی خبر سنتے اُس کی ملاقات کے لئے جاتے تھے۔ اکثر مشائخین ہندوستان سے اسی وجہ سے ملاقات ہوئی۔ لیکن اس اشکال کا حل کسی ارباب کمال سے نہ ہوسکا۔ اس لئے آپ بلخ اور بخارا کی طرف متوجہ ہوئے اور وہاں تمام بزرگوں سے ملاقات فرمائی۔ جب مولانا کہ شیر غانی سے حضرت قدس سرہ کی ملاقات ہوئی تو مولانا سے دونو مسئلوں کو دریافت فرمایا۔ مولانا نے فرمایا کہ یہ دونو باتیں انتہا میں حاصل ہوتی ہیں۔ اور اُن کے جواب میں آپ نے کچھ لب کشائی نہ فرمائی۔ آخر کار مولانا خواجگی امکنگی کی خدمت میں جب آپ پہنچے۔ تو انہوں نے آپ کو دیکھتے ہی فرمایا کہ آؤ بیعت کریں۔ اور اُن دونو مسائل کو بغیر آپ کی استدعا کے انہوں نے حل کردیا۔ حضرت خواجہ نے طلب خداوندی جل شانہ میں اپنی سیاحت کی تفصیل اس طرح بیان فرمائی ہے۔ کہ آپ نے بیعت توبہ حضرت خواجہ عُبید قدس سرہ سے کی۔ لیکن رجوع کا خیال اور شرک کا عزم باطن میں مخفی تھا۔ آپ مولانا لطف اللہ کے خلیفہ تھے اور وہ مولانا خواجگی وعبیدیؒ کے خلیفہ تھے۔ چونکہ استقامت کی توفیق پیدا نہیں ہوئی اس لئے دوبارہ حضرت بندگان افتخار شیخ قدس سرہ کے ہاتھ پر توبہ کی۔ حضرت شیخ مذکور سمرقند میں تشریف فرما تھے اور خانوادۂ حضرت خواجہ احمد یسوی قدس سرہ کے اکابر سے تھے۔ اگرچہ حضرت توبہ کی اجازت نہیں دے رہے تھے۔ اور فرمایا کہ تم ابھی جوان ہو لیکن چونکہ فقیر کا ارادہ یقینی تھا۔ اس لئے حضرت نے فاتحہ پڑھی اور فرمایا کہ خدا استقامت دے اس بزرگوار کے ارشاد کے مطابق یہ عزیمت پھر فسخ ہوگئی۔ اور عجیب غریب خرابیاں پیدا ہوئیں۔ سہ بارہ پھر بلا فقیر کے ارادہ اور اختیار کے بندگی حضرت امیر عبد اللہ بلخی قدس سرہ کے ہاتھ پر توبہ کی۔ تجدید ظاہر ہوئی۔ اور اس مرتبہ کی توبہ جو مصافحہ کے ساتھ بھی بامعنی نصیب ہوئی اُمید کہ اس کے برکات قیامت تک باقی رہینگے۔ القصہ کچھ مدت تک یہ توبہ نگہداشت کے حدود میں رہی۔ مگر اس پر بھی اسم المضل کی تاثیر غالب آگئی۔ آخر کار ہدایت صمدیت سے حضرت خواجہ بزرگ خواجہ بہاؤ الحق والدین قدس سرہ العزیز کی خدمت میں صورت توبہ

منعقد ہوئی۔ اور طریقۂ اولیا میں داخلی ظہور میں آئی۔ بمصداق اس کے کہ اَلْغَرِیْقُ یَتَعَلَّقُ بِکُلِّ حَشِیْشٍ ڈوبتے والا تنکے کا سہارا ڈھونڈھتا ہے۔ میں ہر طرف ہاتھ مارتا تھا۔ آخر کار بعض مخدوموں نے فرمایا کہ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام سے جو ذکر متصل ہو کر پہنچتا ہے۔ وہ نتیجہ مند ہوتا ہے۔ اس کی طلب تھی۔ اسی مخدوم سے ذکر اور مراقبہ کا طریقہ اخذ کیا۔ اور تقریباً دو سال تک اس مخدوم کے سلسلہ کا ذکر اور مراقبہ اور اوراد کی پابندی کی گئی۔ ہم نے سنا تھا کہ جب تک سالک چالیس برس تک میدان لَا اِلٰہَ کو قطع نہ کرے منزل اِلَّا اللّٰہ تک نہ پہنچ سکیگا۔ ہماری سادہ لوحی یہی خیال دلاتی تھی کہ ذکر الٰہی میں عمر گذرنے کو غنیمت سمجھنا۔ اور اسی عبادت پر قناعت کرنا چاہیئے۔ اگرچہ اس زمانہ میں دوسرے سلوک طے کرنے کے لئے اشارات غیبیہ ظاہر ہوتے تھے۔ اور مضبوط قدم کو جگہ سے اکھیڑ دیتے تھے۔ لیکن سلسلہ نقشبندیہ کے بزرگواروں کے دستِ کرم سے زمین میں تخم وَفِیْہَا مَا تَشْتَھِیْہِ الْاَنْفُسُ پیدا ہوتا رہا۔ انشاء اللہ تعالےٰ آخر کار دستِ کرم اس تخم کو نہر مَا لَا عَیْنٌ رَأَتْ وَلَا اُذُنٌ سَمِعَتْ سے سیراب کریگا۔ اس اثناء میں کشمیر کا سفر ہوا اور حضرت بابا لالی قدس سرہ کی صحبت حاصل ہوئی۔ ان کی نظر کی برکت سے کامیابی حاصل ہوگئی۔ اللہ تعالیٰ کا شکر اور احسان ہے۔ کہ ان مقدس نظروں کی برکت سے فتح باب میسر ہوا چونکہ حضرت شیخ بابا لالی قدس سرہ سلسلہ عالیہ نقشبندیہ کے خلفا میں سے تھے سالک کی استعداد کی بموجب فیضان الٰہی ان بزرگوں کے سلسلہ سے پہنچنا شروع ہوا حضرت شیخ کی رحلت کے بعد وہی فیضان ارواح پاک حضرات خواجگان نقشبندیہ علیہم الرحمۃ کا جاری رہا۔ اور خوابوں میں یہ بزرگ آتے رہے۔ اور ہدایتیں فرماتے رہے۔ ان کی ان توجہات سے نسبت میں قوت پیدا ہوگئی۔ اور دائرہ غیب ہویت مستحکم ہوا اور راستہ روشن اور صاف ہوگیا۔ ایک قسم کی جمعیت حاصل ہوئی۔ یہاں تک کہ حضرات خواجگان کی عنایت کی کشش نے پھر مجھ کو حقائق پناہ ارشاد دستگاہ حضرت مولانا خواجگی امکنگی قدس سرہ کی خدمت میں کھینچا۔ اور دوبارہ بڑی خواہش اور رغبت سے آپ سے بیعت کی۔ اور آپ کا ہاتھ اپنے ہاتھ میں لیکر مصافحہ کیا۔ اور حضرات خواجگان قدس اللہ اسرارہم کا طریقہ حاصل کیا۔ اور آپ کی نیازمندی اور ارواح طیبہ حضرت خواجہ خواجگان

خواجہ نقشبند اور آپ کے خلفاء کی طفیل سے یہ فقیر اس سلسلہ عالیہ کے درویشوں میں سے ہوا ۔

اَللّٰھُمَّ اَحْیِنِیْ مِسْکِیْنًا وَّاَمِتْنِیْ مِسْکِیْنًا وَّاحْشُرْنِیْ فِیْ زُمْرَۃِ الْمَسَاکِیْنِ وَالسَّلَامُ عَلٰی مَنِ اتَّبَعَ الْھُدٰی اے خدا مجھ کو مسکین بنا کر زندہ رکھ اور مسکین بنا کر مار اور جماعتِ مساکین کے ساتھ میرا حشر کر اور سلام اُس شخص پر ہو۔ جس نے ہدایت کی پیروی کی ، آپ کے ارشادات ختم ہوئے ۔

قدسیہ ۔ بعض اصحاب حضرت خواجہ قدس سرہ سے سُنا گیا ہے کہ جس زمانہ میں حضرت خواجہ نے ملازمتِ مولانا خواجگی قدس سرہ کا ارادہ کیا اور ایکنہ ایک منزل کے فاصلہ پر رہ گیا ۔ تو حضرت مولانا پر مکشوف ہوا کہ خواجہ محمد باقی قدس سرہ ہمارے پاس آرہے ہیں ۔ آپ اُن کے استقبال کے لئے نکلے ۔ اثناء راہ میں ملاقات ہوئی مولانا نے آپ پر بہت شفقت اور مہربانیاں فرمائیں ۔ اور آپ کو اپنے قیام گاہ پر لے گئے اور اپنے مریدوں سے فرمایا کہ خواجہ کے لئے جاڑے کا انتظام کرو ۔ آپ نے عرض کیا کہ میں جاڑے کا انتظام اپنے ساتھ رکھتا ہوں حضرت مولانا نے فرمایا کہ ہم پہلے ہی سے جانتے ہیں کہ تم ہر چیز رکھتے ہو ۔ چراغ مہیا کر کے اور روغن فتیلہ تیار کر کے لائے ہو بلکہ روشن کر کے ۔ حضرت نے آپ کو تین رات دن تک اپنے پاس رکھا اور اس مدت میں آپ بالکل خلوت میں مشغول رہے ۔ جو احوال اور مقامات کہ حضرت خواجہ کو حاصل تھے اُن کو آپ نے سُنا اور بہت پسند فرمایا اور دوسرے فوائد سے نوازش کی اس کے بعد خلافت سے مشرف کیا اور ہندوستان جانے کی اجازت فرمائی ۔ حضرت نے انکسار اور تواضع سے عذر کیا ۔ مولانا نے فرمایا کہ استخارہ کرو استخارہ میں بھی اہل ہند کی ہدایت اور ارشاد کی آپ کو بشارت ملی ۔

کہتے ہیں کہ حضرت مولانا خواجگی قدس سرہ کے بعض اصحابِ قدیم کو جب اس کی خبر ملی کہ حضرت خواجہ کو دو تین دن کی مدت میں خلافت دیکر ملکِ ہندوستان کی اجازت عطا فرمائی گئی ہے ۔ تو غیرت سے جلنے لگے ۔ حضرت مولانا کو جب اس کی خبر ملی تو فرمایا کہ اے دوستو تم نہیں جانتے ہو کہ یہ جوان کام پورا کر کے ہمارے پاس بھیجا گیا ہے ۔ اُس نے ہمارے پاس صرف اپنے حالات کی تصحیح کی ہے ۔ پس جو شخص ایسا تیار ہو کر آئیگا

وہ اسی طرح جلدی سے رخصت کیا جائیگا۔ اُس سے ملک ہندوستان میں پوری رونق ظاہر ہوگی۔ اور بلند ہمت طالب اس کی مبارک تربیت سے مرتبہ کمال اور تکمیل کو پہنچینگے ے

شکر شکن شوند ہمہ طوطیانِ ہند زیں قندِ فارسی کہ بہ بنگالہ مے رود

القصہ جب حضرت خواجہ قدس سرہٗ جناب مولانا سے رخصت ہوکر پہلی منزل پر اُترے تو حضرت مولانا آپکی تلاش میں اُس منزل پر تشریف لائے اور فرمایا کہ مجھ سے وعدہ کرو کہ اگر قیامت کے دن تم کو درجۂ قرب عطا کریں تو تم میری شفاعت کرنا۔ حضرت خواجہ نے تواضع کرکے عرض کیا کہ یہ خواہش تو اس فقیر کی ہے حضرت نے فرمایا کہ اچھا دونو طرف سے یہی معاہدہ ہوجانا چاہیئے۔ چنانچہ طرفین سے یہ وعدہ قرار پاگیا۔ پھر آپ نے حضرت خواجہ کو رخصت کیا۔ اور خود امکنہ واپس تشریف لے آئے +

حضرت خواجہ قدس سرہٗ ہندوستان آئے۔ ایک سال تک لاہور میں مقیم رہے۔ اکثر علما اور فضلا آنجناب کے معتقد اور اس طائفہ عالیہ کے کمالات سے بہرہ ور ہوئے اِس کے بعد اس طریقہ عالیہ کے بزرگوں کی بشارت کے موافق دہلی شریف میں (اللہ تعالےٰ اُس کو آفتوں سے محفوظ رکھے۔ کیونکہ یہ مقام مجمع مزاراتِ بابرکات اولیاء اللہ ہے) تشریف فرما ہوئے۔ اور قلعہ فیروزی میں جو کنارۂ دریائے جمنا کے واقع ہے مقیم ہوئے۔ اور پنج وقتہ نماز کے لئے مسجد فیروزی میں تشریف لاتے تھے۔ اس زمانہ میں اکثر اوقات نماز عشا کے بعد آپ مراقب رہتے۔ اور ایک ہی مراقبہ میں صبح کر دیتے تھے۔ نماز پنجوقتہ سے فراغت پانے کے بعد جب آپ جائے قیام پر تشریف لاتے تو اپنے مکان کے دروازہ پر تھوڑی دیر ٹھیر جاتے تھے۔ اور تمام اصحاب آپکے دست بستہ سر جھکائے ہوئے حلقہ کرکے نہایت ادب اور تواضع کے ساتھ آپ کے حضور میں کھڑے رہتے۔ اور کسی کو یہ جرأت نہ ہوتی کہ آپ کی طرف نظر اُٹھاکر دیکھے اور آنجناب بھی کسی کی طرف نظر نہ کرتے۔ اور سربمراقبہ یا نظر بر قدم کھڑے رہتے تھے۔ اگر اتفاقاً آپ کی نظر کسی پر یا کسی کی نظر آپ پر پڑ جاتی تو وہ فوراً بے ہوش اور بے خبر ہوجاتے اور بے اختیار نعرے مارتے تھے۔ اور مرغِ بسمل کی طرح زمین پر تڑپنے لگتے تھے۔ ایک شور شہر میں برپا ہو جاتا تھا۔ چنانچہ دہلی کے بازاری اس شور کو سنکر تماشا دیکھنے کیلئے

آجاتے تھے۔ اور تماشائی بھی صوفیوں کی طرح بے اختیار ہوکر زمین پر تڑپنے لگتے تھے
آپ کی شہرت تمام شہروں میں پھیلی اور جہاں جہاں طالبانِ صادق تھے وہ اس آفتاب
عالمتاب کی طرف متوجہ ہونے لگے۔ دہلی اور اطراف و اکناف کے مشائخ وقت
باوجود خلافت اور شیخیت اور سجادہ نشینی کے جاہ و حشمت کو ترک کرکے نیازمندی کے
ساتھ آپ کی خدمت میں حاضر ہونے اور اُس آستان عرش نشان کی خاک کو سُرمۂ
بصر بنانے لگے۔

آنجناب کا طریقہ شریفہ گمنامی اور گوشہ نشینی اور ستر احوال اور انکساری
اور قصورِ دید کا تھا۔ ضرورت کے سوا آپ گفتگو نہیں فرماتے تھے۔ اور باوجود اس کے
آنے جانے والوں کے ساتھ نہایت اخلاق سے ملاقات فرماتے تھے۔ اور مسلمانوں کی
حاجتیں پوری کرنے میں سعی اور سادات اور علما کی تعظیم و تکریم میں نہایت کوشش فرماتے
تھے۔ اگر کوئی طالب طلبِ حق سُبحانہٗ میں آنجناب کی خدمت میں آتا تو عذر فرماتے اور
اپنے کو انکسار سے اس کام کے لائق نہ ہونا ظاہر کرتے تھے۔ طالبانِ صادق آپ کے
اِس انکار کو کسرِ نفسی پر محمول کرکے آپ کی علوِ منزلت اور بلندیٔ مرتبہ کی دلیل سمجھتے
تھے۔ آپ جب طالبوں کے طلب کی مضبوطی کو دیکھتے تو اُن کو اپنے آغوشِ عنایت
اور سایۂ تربیت میں لے لیتے۔ اور جس کو آپ قبول فرماتے پہلے اُس کو توبہ کیلئے
حکم دیتے اگر اس کے عشق اور محبت میں زیادتی پاتے تو اُس کو اپنی صورت کو دل میں
بطور رابطہ اور نگہداشت رکھنے کے لئے ارشاد فرماتے۔ اور اس راستہ کی بہت سی
کشائشیں اس پر کھول دیتے۔ اکثر طالبوں کو آپ ذکرِ قلبی بتلاتے تھے۔ بعضوں کو ذکر لَآ اِلٰهَ
اِلَّا اللّٰهُ اور بعضوں کو اسم اَللّٰهُ کا ذکر جاری کراتے تھے۔ بہت سے طالب صرف
آپ کے دیدار سے آپ کی نسبت حاصل کر لیتے تھے۔ اور جس پر آپ اپنی ہمت اور
توجہ منعطف فرماتے اُسی وقت اُس کا قلب ذکرِ الٰہی سے معمور ہو جاتا تھا۔ اور بعضوں کو
اُسی وقت عالمِ مثال یا عالمِ ارواح یا عالمِ معانی منکشف ہو جاتا تھا۔ اور یہ حال
مدتوں تک قائم رہتا تھا۔ بعض لوگ آپ کی توجہ کے وقت مرغِ بسمل کی طرح تڑپنے
لگتے تھے۔ اور بعض بےخود ہو جاتے تھے۔ اور پھر آپ کی توجہ سے ہوش اور افاقہ
میں آتے تھے۔ یہ مقولہ کہ "شیخ زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے"، گویا آپ کی شان پاک میں

واقع ہوا تھا۔ آپ کی یہ عنائتیں عام طور سے ہوتی تھیں ؛

آپ کی مہربانی عام مخلوق پر اس طرح تھی کہ ایک دفعہ لاہور میں قحط ہوا آپ اُس زمانہ میں وہاں مقیم تھے۔ چند روز تک آپ نے کچھ نہیں کھایا جب آپ کے پاس کھانا لاتے تو آپ فرماتے کہ یہ بات انصاف سے دُور ہے کہ لوگ گلی کوچوں میں بھوک سے جان دیں اور ہم کھانا کھائیں۔ پس جو کچھ کھانا ہوتا تھا وہ سب آپ بھوکوں کو بھیج دیتے اور خود قوتِ روحانی پر بموجب حدیث شریف اَبِیتُ عِندَ رَبِّی اَکُلُ وَاَشرَبُ میں اپنے خدا کے پاس رات کو رہتا ہوں وہیں کھاتا پیتا ہوں، بسر فرماتے تھے ؛

جب آپ لاہور سے دہلی روانہ ہوئے تو راستہ میں ایک عاجز و درماندہ شخص پر آپ کی نظر پڑی۔ آپ گھوڑے سے اُتر پڑے اور گھوڑا اُس کو سوار ہونے کے لئے دے دیا۔ اور خود پیدل منزلیں طے کیں۔ تمام راستے آپ نے چادر اوڑھ لی۔ تاکہ کوئی شخص آپ کے اس کارِ خیر سے واقف نہ ہو۔ جب منزل کے قریب پہنچ گئے۔ تو پھر گھوڑے پر سوار ہو گئے۔ تاکہ یہ کارِ ثواب پردۂ خفا میں رہے ؛

اسی طرح جانوروں پر بھی آپ کی شفقت رہتی تھی۔ کہتے ہیں کہ ایک دفعہ آپ موسمِ سرما میں نمازِ تہجد کے لئے اُٹھے تھے۔ ایک بلی آکر آپ کے لحاف میں سو گئی۔ آپ صبح تک جاڑے کی سخت تکلیف برداشت کرتے رہے۔ اور اُس بلی کو بیدار کرنے پر راضی نہ ہوئے ؛

اگر آپ کسی سے کوئی خلافِ شریعت کام دیکھتے تو امر بالمعروف اور نہی عن المنکر صراحت اور سختی سے نہیں فرماتے تھے۔ بلکہ نسبتاً یا کنایۃً یا مثلاً اُس کو متنبہ فرماتے تھے۔ آپ اکثر اوقات فرماتے کہ جو شخص اس صحبت میں آیا ہے وہ خود بخود ناجائز کاموں کو چھوڑ کر جائز کاموں کی طرف رجوع کریگا۔ آپ کی مجلس بہشت آئین میں کسی کو امر و نہی اور غیبت و اعتراض کی ضرورت پیش نہیں آتی تھی۔ اگر کوئی شخص کسی مسلمان کی غیبت کرنا چاہتا تو آپ اُس کو روکنے کے لئے فوراً اس کی تعریف شروع کر دیتے تھے ؛

اکثر ایسا ہوتا تھا کہ بعض دولتمند مخلص آپ کی خدمت میں زر و سیم روانہ کرتے تھے تاکہ آپ اپنی مرضی سے فقرا اور مساکین کو تقسیم فرمائیں۔ آپ باوجود تجرید و تفرید

و بے تعلقی و آزادی کے خلق اللہ پر شفقت کی وجہ سے اپنی ذات بابرکات سے متوجہ ہو کر اہل تقوےٰ و صلاح کو پہنچاتے تھے۔ اگر وہ زر و سیم مستحقین کو کافی نہ ہوتا تو آپ اپنے پاس سے باقی ماندہ مستحقین کو عطا فرماتے تھے۔ اور مریدوں کو ہمیشہ تمسکنی اور بُردباری اور دیدِ قصور کی تاکید فرماتے تھے۔ اور ان امور کو عرفان کی دلیل فرماتی تھے اگر آپ کے مخلص مریدوں سے ان امور کے خلاف کچھ ظاہر ہوتا تو آپ اُن کو تربیتِ جلالی سے ہدایت فرماتے۔ اور نہایت تاکید اور شدت کے ساتھ ان کو نصیحت فرماتے تھے ۔

اسبابِ دنیا سے آپ کا زُہد اور استغنا اس درجہ تھا کہ آپ کی محفل جنت آئین میں کوئی دنیاوی ذکر نہ ہونے پاتا تھا۔ اور اُن کاموں میں کبھی کوئی تدبیر آپ اپنے لئے اور اپنے درویشوں کیلئے نہ کرتے تھے۔ اور درویشوں اور اپنے لوگوں کے لئے سوائے فقر اور مسکینی اور فاقہ و قناعت و زہد کے اور کچھ نہیں چاہتے تھے۔ بعض دولتمند اور متموّل معتقد اشخاص التماس کرتے کہ آستانہ عرش نشان کے فقرا کا کفاف معیّن فرمائیں۔ مگر آنجناب اُن لوگوں کے لئے جو حضرت کے ساتھ نسبت معنوی کو درست کر چکے تھے۔ ہرگز راضی نہ ہوتے اور فرماتے کہ اُن کو چاہیئے کہ اپنی زندگی میں ہماری طرح توکل و قناعت و زہد و ریاضت میں مشغول رہیں۔ اور فرماتے تھے کہ جس شخص کو ہمارے ذریعہ سے مالی امداد پہنچے تو اس کو یقین رکھنا چاہیئے کہ ہم کو اُس کے ساتھ دینی محبت میں کمی ہے ۔

حضرت قدس سرہٗ کے زہد کا یہ حال تھا کہ ایک دفعہ آپ نے سفر حجاز کا ارادہ مصمم فرمایا خانخاناں نے جو ایک امیر معظم اور خانخاناں محترم تھا۔ اس خبر کو سُن کر ایک لاکھ روپیہ آپ کے اور آپ کے ہمراہی درویشوں کے زادِ راہ کے لئے بھیجا اور عرض کرایا کہ اس قلیل مقدار کو قبول فرما کر مجھ پر احسان رکھیئے۔ آپ نے قبول نہ فرمایا اور واپس کر دیا۔ اور فرمایا کہ حج کرنا ہمارے لئے اتنا ضروری کام نہیں ہے کہ اتنی رقم مسلمانوں کی ہم اپنے صرف میں کر کے ضائع کر دیں ۔

آپ کے لباس اور طعام اور اقامت میں اس درجہ بے قیدی تھی کہ اگر غیر مرغوب اور ناپسند کھانے کتنے دنوں تک آپ کے پاس لایا جاتا تو آپ ہرگز یہ نہ فرماتے کہ اس کے

سوا کچھ اور لاؤ۔ اسی طرح اگر بہت دنوں کپڑے آپکے بدن پر رہجاتے اور میلے ہو جاتے تو ہرگز دوسرے کپڑے لانے کے لئے نہ فرماتے تھے۔ ایسے ہی آپ کی جائے قیام کتنی ہی تنگ و تاریک کیوں نہ ہو جاتی یا خس و خاشاک سے پُر یا شکستہ نہ ہو جاتی۔ آپ چونکہ دریائے رضا و تسلیم میں مستغرق تھے۔ اِس لئے اس کی تعلیم و توسیع اور صفائی کے لئے ہرگز ارشاد نہ فرماتے تھے۔ باوجود اِس سستی اور ضعفِ بدن کے جو اکثر آپ کو رہتا تھا ہمیشہ آپ باوضو اور کثرتِ عبادت میں پوری طرح سے مشغولیت رکھتے تھے۔

آخر احوال میں نمازِ عشا کے بعد اپنے حجرہ شریف میں تشریف لیجا کر تھوڑی دیر مراقب رہتے تھے۔ جب ضعفِ اعضا کا آپ پر غلبہ ہوتا تو مراقبہ سے اُٹھ کر نیا وضو کر کے دو رکعت نماز ادا کرتے اور پھر مراقبہ میں مشغول ہو جاتے تھے۔ جب اعضا درد کرنے لگتے تو از سرِ نو وضو کر کے دو رکعت نماز ادا کر کے مراقبہ میں مشغول ہو جاتے تھے۔ اور پوری رات اسی طرح ختم کر کے صبح کر دیتے تھے۔

لقمۂ طعام میں آپ کی احتیاط اس درجہ تھی کہ پاک جگہ سے قرضِ حسنہ لیتے اور اس میں سے آپ کے لئے اور آپ کے درویشوں کے لئے کھانا پکتا تھا۔ فتوحاتِ غیبیہ کو بموجب حکم نَحۡنُ لَا نَرُدُّ الۡهَدَايَة اکثر رد نہیں کرتے تھے۔ اور اُس سے اِس قرض کو ادا کرتے تھے۔ اور تاکید فرماتے تھے کہ پکانے والا باوضو ہو اور پخت کے وقت میں حضور اور جمعیت میں مشغول رہے۔ اور اثناءِ پخت میں کلامِ دنیاوی میں مصروف نہ ہو۔ فرماتے تھے کہ جو لقمہ بے حضوری اور بلا احتیاط سے پکایا جاتے۔ اُس کے کھانے سے وُھواں اُٹھتا ہے۔ جو فیوضات کے رستوں کو بند کر دیتا ہے۔ اور ارواحِ طیبہ جو فیض کے ذریعے ہیں ایسے قلب والے کے مقابل نہیں ہوتیں اور مریدوں کو اس کی احتیاط کی بہت ترغیب دیتے تھے۔

آپ کی والدہ ماجدہ جو عورتوں میں نہایت عارفہ اور پاکدامن تھیں چونکہ آنحضرت کی اِس احتیاط سے واقف تھیں اس لئے باوجود بہت سی خادماؤں کی موجود رہنے کے آپ خود تنور میں روٹی لگاتی تھیں۔ اور سالن بھی خود ہی پکاتی تھیں۔

حضرت خواجہ قدس سرہٗ تمام امور میں عزیمت پر عمل فرماتے تھے۔ چونکہ الحمد شریف امام کے پیچھے پڑھنے کے لئے احادیث صحیحہ میں حکم وارد ہوا ہے اور

اور مذہب امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ میں بلا اس کے نماز درست نہیں ہوتی ہے۔ اس لئے آپ بعض اوقات سورہ فاتحہ امام کے پیچھے پڑھتے تھے۔ اِس اثنا میں حضرت امام اعظم ابی حنیفہ کوفی رضی اللہ عنہ کو آپ نے خواب میں دیکھا کہ اپنی شان میں وہ قصیدہ فصیح اور اشعارِ بلیغ پڑھ رہے ہیں۔ جن کا مطلب یہ تھا کہ اتنے ہزار اولیاء اللہ میرے مذہب میں گذرے ہیں۔ اِس خواب کے بعد سے آپ نے سورہ فاتحہ کا امام کے پیچھے پڑھنا ترک فرما دیا۔ باوجود اِس کمال و تکمیل کے آپ ہمیشہ اپنی نایافت کا اظہار فرماتے تھے عین دریائے وصال میں ہمیشہ خشک لب اور تشنہ رہتے تھے۔ چنانچہ آپ نے فرمایا ہے۔ رُباعی

در راہ خدا جملہ ادب باید بود تا جان باقی است در طلب باید بود

دریا دریا اگر بکامت ریزند کم باید خورد خشک لب باید بود

(ترجمہ) خدا کی راہ میں ادب اختیار کرنا چاہیئے جب تک جان باقی ہے طلب میں خدا کی رہے دریا کے دریا اگر حلق میں ڈال دئے جائیں۔ وہ کم سمجھنے چاہیئں۔ اور طلبِ حق میں خشک لب رہنا چاہیئے ؛

حضرت خواجہ قدس سرہ کی تصانیف لطیفہ اور مکاتیب شریفہ بہت ہیں اِس کتاب "حضرات القدس" میں اُن میں سے بعض کا ذکر کیا جاتا ہے ؛

**مکتوب**۔ اکابرِ طریقۂ علیہ نقشبندیہ قدس اللہ تعالٰے اسرارہم نے فرمایا ہے کہ ہمارا طریق دوام آگاہی کا ہے اور اُس میں عزیمت کی پراگندگی کا فتور خلل انداز نہ ہونا چاہیئے۔ خواہ لباسِ ذکر میں ہو۔ خواہ صورتِ توجہ میں خواہ رابطہ کے توسط میں الغرض جس طرح سے ہو مقصود حضور مع اللہ ہے۔ جب حضور کی یہ کیفیت ہو جائے کہ وجودِ غیر کا شعور اِس حضور کا مزاحم نہ ہو۔ تو اُس کو وجودِ عدم کہتے ہیں۔ جب یہ کیفیت بیان ملکہ کا ملکہ ہو جائے تو اُس کو مشاہدہ کہتے ہیں۔ اور جب صفتِ حضور کو بھی سالک اپنے سے نہ دیکھے تو وہ فناء حقیقی سے مشرف ہو گیا۔ اس وقت لَا یَعْرِفُ اللّٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کے معنی ثابت ہوتے ہیں۔ اس مقام میں نہ ارواح ہیں اور نہ اجسام۔ شہود بجانب مشاہدہ ہو جاتا ہے۔ اور جب وجود حقانی اپنے لباس میں ظاہر ہو جاتا ہے۔ اور اپنے مجموعۂ صفات کا حضور اپنے میں پاتا ہے۔ تو اُس وقت اَلْاَعْیَانُ مَا شَمَّتْ رَائِحَۃَ الْوُجُوْدِ کا راز آشکار اور سالک زبانِ حال سے یوں نغمہ سرا ہوتا ہے۔ رُباعی

تا حق بدو چشم سر نه بینم ہر دم | از پائے طلب نے نہ نشینم ہر دم
گویند کہ حق بچشم سر نتواں دید | آں ایشاں اند و من چنینم ہر دم

ترجمہ - جب تک کہ حق کو سر کی دونوں آنکھوں سے ہر وقت نہ دیکھوں خدا کی طلب جاری رکھونگا. لوگ کہتے ہیں کہ سر کی آنکھ سے خدا کو نہیں دیکھ سکتے اُن کا وہی کہنا ہے اور میرا یہی کہنا ہے ؛

بعض اکابر نے راہِ سلوک میں تجلیاتِ عزّوجل کی تین قسمیں بیان کی ہیں :-

پہلی قسم تجلی صوری جس کو مبتدیوں کی طرف منسوب کیا گیا ہے ؛

دوسری قسم تجلّی معنوی جس کو متوسطین کی طرف منسوب کیا گیا ہے ؛

تیسری قسم تجلّی ذاتی - منتہیوں کے لئے رکھا گیا ہے ؛

اِسی طرح سے بعض اکابر نے چار قسمیں کی ہیں - کہ قسم اوّل کی دو قسمیں تجلّی صوری اور تجلّی نوری - ہمارے اکابر کے طریق میں اس کی تصریح نہیں کی گئی ہے - پس وہ اتحاد اور حلول و تشبیہ کے مہلکہ سے فارغ ہیں - الحاصل ظہورِ وجود عدم میں بہت باریک اسرار ہیں ، انتہاء سلوک کو پہنچنے کے بعد اُن میں سے بعض اسرار منکشف ہوتے ہیں ، اور سالک تجلّی صوری و نوری و معنوی کو اس مقامِ شہود میں مندرج پاتا ہے - چونکہ اکابر طریق نے اپنی کتابوں میں اس کی تصریح نہیں کی ہے اس لئے ہم بھی انکی متابعت میں قلم کو اس کی تحریر سے روکتے ہیں ؛

واضح ہو کہ حضرتِ حق سبحانہٗ تعالےٰ اوجِ اطلاق سے تنزّل کر کے لباسِ ارواح میں تجلّی ہوا ، اور ارواح کو انتہائی لطافت سے یہ قوت عطا فرمائی کہ جس چیز کی طرف متوجہ ہو اُس کو اپنے میں لے لے اور اس کے رنگ کو قبول کرے - پس روح اور نوری امتزاج کی وجہ سے خود کو اُس سے الگ نہیں پہچانتی - جس طرح کہ عوام الناس پیکرِ ہیولائی سے الگ نہیں کرتے ہیں - نیز اُس پاک ذات نے ہر مخلوق میں تمام مخلوقات کو درج فرمایا ہے - جب یہ مقدمے معلوم ہو گئے تو اب واضح ہو کہ جب تک رُوح اپنی گرفتاری میں مقید رہتی ہے نہیں چاہتی کہ قید و تعلق کے لباس کو اوتارے - اور وطنِ اصلی کی طرف چلی جائے ؛

بعضے آزادگان کہ حکم رنج کار کھتے ہیں - بحیثیت وضع اصلی کے اطلاق سے

مناسبت رکھتے ہیں۔ اور بحیثیت تلفظ اور تخیّل کے مقید کے ساتھ نسبت رکھتے ہیں
مگر اپنے کو اس کا مونس بناتے ہیں۔ خواہ جلدی ہو سکے یا دیر سے بمناسبت استعداد تاکہ
اُس جانب متوجہ ہو سکے اور چونکہ روح کا رشتہ تعلق بدنِ عنصری سے مضبوط ہے۔
اِس لئے مرشدین قلب صنوبری کی طرف جو اس کا رکن اعظم ہے توجہ کرنے کے لئے
حکم دیتے ہیں۔ پس سالک اِس شاہراہ میں داخل ہوتا ہے یہاں تک کہ مشاغل بیرونی
منہدم ہونے لگتے ہیں۔ اور حواس معطل ہو جاتے ہیں۔ اور قوت لامسہ جو صوتِ بدنی
کا مدار علیہ ہے اختیار سے کر جاتی ہے اور چونکہ روح کی معیت بدن کے ساتھ ثابت ہے
اِس لئے بدن کا وجود حقیقی جو صفتِ حیات کا پرتو ہے تجلّی کرتا ہے۔ اور چونکہ ظاہر وجود
کا تلبس احکامِ حقائقِ الٰہی کے ساتھ تعددِ وجودی کا موجب نہیں ہے اس لئے حقیقت
منکشف اور فنا حاصل ہو جاتی ہے۔ یہی تجلّی معنوی ہے اور اسی پر بقا مترتب ہوتی ہے
اور مقام بِی یُبْصِرُ وَبِی یَسْمَعُ حاصل ہوتا ہے۔ اور اس کا کمال یہ ہے۔ رُباعی

عشق آمد و شد چو خونم اندر رگ و پوست تا کرد مرا تہی و پُر کرد از دوست
اجزاءِ وجودم ہمگی دوست گرفت نامیست زمن برمن باقی ہمہ اوست

ترجمہ: عشق حق تعالےٰ میری رگ و پوست میں سرایت کر گیا۔ یہاں تک کہ مجھ کو خودی سے
خالی کر کے دوست سے پُر کر دیا ہے، میرے وجود کا ہر ایک جزو دوست نے اپنا
کر لیا۔ اب میرا نام ہی نام رہ گیا اور بالکل وہی وہ ہے ؛

اور چونکہ اَلْکُلُّ یَنْدَرِجُ اِلَی الْکُلِّ کل کل میں داخل ہوتا ہے، اِس لئے حالتِ شعور
میں اپنے اختیار سے اس مقام میں تجلّی نوری سے جو صوتِ بے رنگ بے کیف بے جزو
بے شکل ہے مشرف ہو سکتی ہے کیونکہ اس منزل کے بعد یہ مقام آتا ہے منزل وجود عدم
کے دقائق یہ تھے۔ لیکن وجودِ فنا پس وہ مقام لَا یَعْرِفُ اللّٰهَ اِلَّا اللّٰهُ میں ثابت ہوتا ہے
اور اس فنا کو فناءِ اتم کہتے ہیں ؛

جناب ارشاد مآب مخدومی قبلہ گاہی مولانا خواجگی سلمہ اللہ تعالےٰ وابقاہٗ
فناءِ اتم کے اشارہ کے وقت یہ بیت پڑھا کرتے ہیں۔ بیت

مدح و ذمّت گر تفاوت میکند بتگری باشی کہ اوبت میکند

ترجمہ: تعریف اور برائی میں جس کو فرق معلوم ہوتا ہو وہ بُت بنانے والا خود پرست ہے ؛

